انہوں نے فرمایا: حضور ﷺ دنیا سے اس حال میں تشریف لے گئے کہ آپ ﷺ اور اہلِ بیت جو کی روٹی سے (ایک دن بھی) سیر نہیں ہوئے؛ میرے خیال میں یہ نہیں ہوسکتا کہ اللہ نے ہمیں جو دنیا میں زندہ رکھا ہے اور دنیا کی وسعت ہمیں عطا فرمائی ہے، ہماری یہ حالت حضور ﷺ کی حالت سے بہتر ہو اور ہمارے لئے اس میں خیر زیادہ ہو۔[1]

حضرت اُمّ سلمہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہَا فرماتی ہیں: حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ میرے پاس آئے اور انہوں نے کہا: اے اماں جان! مجھے ڈر ہے کہ میرا مال مجھے ہلاک کردے گا، کیوں کہ میں قریش میں سب سے زیادہ مال دار ہوں۔ میں نے کہا: اے میرے بیٹے! تم (اپنا مال دوسروں پر) خوب خرچ کرو، کیوں کہ میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ میرے بعض ساتھی ایسے ہیں جو جدا ہونے کے بعد مجھے دیکھ نہیں سکیں گے۔ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ وہاں سے چلے گئے اور ان کی حضرت عمر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے حضرت عمر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کو میری والی حدیث سنائی۔ حدیث سن کر حضرت عمر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ میرے پاس آئے اور فرمایا: میں اللہ کا واسطہ دے کر پوچھتا ہوں کہ کیا میں ان میں سے ہوں۔ میں نے کہا: نہیں آپ ان میں سے نہیں ہیں اور آپ کے اس سوال کا تو میں نے جواب دے دیا، لیکن آئندہ آپ کے بعد کسی کو نہیں بتاؤں گا کہ وہ ان میں سے نہیں ہے۔

## آپ کی دعا

حضرت ابوہیاج اسدی رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: میں بیت اللہ کا طواف کررہا تھا کہ اتنے میں میں نے ایک آدمی دیکھا جو صرف یہ دعا مانگ رہا تھا:

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية ذكر الصحابة من المهاجرين: ١٤٣/١، رقم: ٣١٧



"اَللّٰهُمَّ قِنِي شُحَّ نَفْسِي"

تَرْجَمَہ: "اے اللہ! مجھے میرے نفس کے بخل سے بچادے۔"

وہ اس کے سوا اور کچھ نہیں مانگ رہا تھا، میں نے اس سے صرف یہی دعا کرنے کی وجہ پوچھی اس نے کہا!

جب مجھے میرے نفس کے شر سے بچادیا جائے گا تو میں نہ چوری کروں گا، نہ زنا کروں گا اور نہ کوئی اور برا کام کروں گا۔ میں نے ان کے بارے میں لوگوں سے پوچھا کہ یہ کون ہیں؟

لوگوں نے بتایا یہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوف ہیں۔"[1]

فَائِدَہ: سخی طبع ہونا اللہ تعالیٰ کا ایک بہت بڑا کرم ہے، یہ خود رب العزت کی صفت ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے بندوں میں ان لوگوں کو محبوب رکھتا ہے جو سخی ہوتے ہیں۔ ہمیں اللہ کا محبوب بننے کے لئے یہ صفت اپنانی چاہیے، اس کا اہتمام اس طرح کریں کہ مدرسہ اسکول آتے جاتے راستے میں فقیر ملے تو آٹھ آنا ایک روپیہ اپنے جیب خرچ میں سے فقیروں کو بھی دے دیں۔ ہم تو نئے کپڑے سلواتے ہیں جو کپڑے ہمارے پرانے ہوگئے ہیں وہ غریبوں کو دے دیں۔ ہمیں کوئی چیز پسند آتی ہے اسے ہم خرید لیتے ہیں، کبھی کبھار اپنے چھوٹے بھائی بہنوں اور رشتہ داروں کے لئے بھی خریدیں، ان کو تحفہ میں دیں، اس طرح محبت بڑھے گی، آپس کی رنجشیں ختم ہوجائیں گی اور اللہ تعالیٰ کے محبوب بنیں گے۔ گھر میں دو چھوٹے سے ڈِبے رکھیں، ایک ڈبے پر لکھیں "نفلی صدقہ" دوسرے پر لکھیں "للہ" پھر اس میں جتنا اللہ تعالیٰ آپ کو دے اس میں سے کچھ کچھ ان ڈبوں میں ڈالتے رہیں، جب جمع ہوجائیں تو والد صاحب، چچا یا کسی دوسرے بڑے سے مشورہ کرکے اللہ تعالیٰ سے قبولیت کی دعا مانگ کر اچھی جگہ خرچ کردیں۔

[1] تفسير ابن كثير: ٣٣٩/٤، الحشر: ٩

## مذاکرہ

**سُؤال ①:** حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ کا اصلی نام کیا تھا، کس نے آپ کا نام تبدیل کیا تھا؟

**سُؤال ②:** کس چیز نے آپ کو اپنا سارا تجارتی مال وقف کرنے پر اُبھارا؟

**سُؤال ③:** حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ کا دنیا کی وسعت سے ڈر کا کوئی واقعہ بیان کیجیے۔

**سُؤال ④:** آپ کا انتقال کتنے برس کی عمر میں ہوا اور آپ کی نماز جنازہ کس نے پڑھائی آپ کی دعا کیا تھی؟





# حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ

## تعارُف

آپ کا نام عبداللہ، کنیت ابوعبدالرحمٰن اور والد کا نام مسعود تھا۔

حضور صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نے آپ کے لئے علم کی خصوصی دعا فرمائی، اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے آپ کو علم کی ایسی دولت عطا فرمائی کہ دنیائے اسلام کے امام تسلیم کیے گئے۔

حضرت عمر رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ کے حکم سے کوفہ میں دس سال تک قاضی (جج) رہے۔ ۳۲ھ میں مدینہ منورہ میں آپ کی وفات ہوئی۔ حضرت عثمان غنی رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ نے نماز جنازہ پڑھائی۔

## چھ سو درختوں والا باغ اللہ کو بطور قرض دے دینا

حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ فرماتے ہیں: جب یہ آیت نازل ہوئی۔

﴿مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا﴾ [1]

**تَرجَمَۃ:** "کون شخص ہے ایسا جو اللہ تعالیٰ کو قرض دے اچھے طور پر قرض دینا۔"

تو حضرت ابودحداح رَضِيَ اللهُ تَعَالٰى عَنْهُ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا واقعی اللہ تعالیٰ ہم سے قرض لینا چاہتے ہیں؟

[1] سورۃ البقرہ: آیت ۲۴۵

حضور ﷺ نے فرمایا: ہاں۔ حضرت ابو دحداح رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: آپ اپنا ہاتھ ذرا مجھے عنایت فرمائیں۔

آپ نے دستِ مبارک ان کی طرف بڑھا دیا۔ انہوں نے (حضور ﷺ کا دستِ مبارک) پکڑ کر عرض کیا: میرا ایک باغ ہے جس میں کھجور کے چھ سو درخت ہیں، میں نے اپنا وہ باغ اپنے رب کو بطورِ قرض دے دیا۔

پھر وہاں سے چل کر اپنے باغ میں پہنچے، ان کی بیوی حضرت اُمّ دحداح رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور ان کے بچے اس باغ میں تھے۔ انہوں نے آواز دی: اے اُمّ دحداح! ان کی بیوی نے کہا: لبیک۔ انہوں نے کہا: باغ سے باہر آجاؤ، کیوں کہ میں نے یہ باغ اللہ تعالیٰ کو قرض دے دیا ہے۔[1]

## کم زور اور فقیر مسلمانوں کا اکرام کرنا

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: قریش کے چند سردار حضور ﷺ کے پاس سے گزرے۔ اس وقت حضور ﷺ کے پاس حضرت صہیب، حضرت بلال، حضرت خباب اور حضرت عمار رضی اللہ تعالیٰ عنہم اور ان جیسے کچھ اور کم زور و شکستہ حال مسلمان بیٹھے ہوئے تھے۔

ان سرداروں نے کہا: یارسول اللہ! (ازراہِ مذاق حضور ﷺ کو یارسول اللہ ﷺ کہہ کر پکارا) کیا آپ (ﷺ) کو اپنی قوم میں سے یہی لوگ پسند آئے؟ کیا ہمیں ان لوگوں کے تابع بن کر چلنا پڑے گا؟ کیا یہی وہ لوگ ہیں جن پر اللہ نے احسان فرمایا ہے؟ ان لوگوں کو آپ اپنے پاس سے دور کردیں تو پھر شاید ہم آپ کا اتباع کرلیں۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: ﴿وَاَنْذِرْ بِهِ الَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ اَنْ يُّحْشَرُوْٓا اِلٰى رَبِّهِمْ﴾ سے لے کر ﴿فَتَكُوْنَ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ﴾

[1] مجمع الزوائد، کتاب الزکاة، باب الصدقة بأفضل مایجد: ۲۱۹/۳، رقم: ٤٦٣٢



تک۔[1]

ترجمہ: ”اور اس قرآن کے ذریعے سے ان لوگوں کو ڈرائیے جو اس بات سے اندیشہ رکھتے ہیں کہ اپنے رب کے پاس ایسی حالت میں جمع کیے جائیں گے کہ اللہ کے سوا نہ ان کا کوئی مددگار ہوگا اور نہ کوئی شفیع ہوگا، اس امید پر کہ شاید وہ ڈر جائیں اور ان لوگوں کو نہ نکالئے جو صبح و شام اپنے پروردگار کی عبادت کرتے ہیں جس سے خاص اس کی رضا ہی کا قصد رکھتے ہیں۔ ان کا حساب ذرا بھی آپ کے متعلق نہیں اور آپ کا حساب ذرا بھی ان کے متعلق نہیں کہ آپ ان کو نکال دیں، ورنہ آپ ظلم کرنے والوں میں سے ہوجائیں گے۔“[2]

فائدہ: آیاتِ مذکورہ سے چند احکام و ہدایات مستفاد ہوئیں:

اوّل یہ کہ آیت مذکورہ میں ان غریب لوگوں کی صفت یہ بتلائی کہ وہ صبح و شام اپنے رب کو پکارتے ہیں، اس میں صبح و شام سے مراد محاورے کے مطابق روز و شب کے تمام اوقات ہیں اور پکارنے سے مراد عبادت کرنا ہے اور روز و شب کی اس عبادت کے ساتھ یہ قید بھی لگا دی کہ ”يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ“ جس سے بتلا دیا کہ عبادت میں جب تک اخلاص نہ ہو اس کا کوئی اعتبار نہیں۔

دوسرے یہ کہ کسی کے پھٹے کپڑے یا ظاہری خستہ حالی دیکھ کر اس کو حقیر و ذلیل سمجھنے کا کسی کو حق نہیں، بسا اوقات ایسے لباس میں ایسے لوگ بھی ہوتے ہیں جو اللہ کے نزدیک نہایت معزز و مقبول ہیں، ایک حدیث میں رسولِ کریم ﷺ نے فرمایا: ”بہت سے شکستہ حال اور غبار آلود لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں کہ وہ اللہ کے مقبول ہیں، اگر کسی کام کے لئے قسم کھا بیٹھیں کہ ایسا ہوگا تو اللہ تعالیٰ ان کی قسم ضرور

[1] سورۃ الانعام: آیت ۵۱، ۵۲

[2] مسند احمد: ۴۲۰/۱، رقم: ۳۹۷۵

پورا فرماتے ہیں۔'' [1]

تیسرے یہ کہ شرافت و رذالت کا معیار محض دنیا کی دولت و ثروت کو سمجھنا انسانیت کی توہین ہے، اس کا اصل مدار اخلاق و اعمالِ صالحہ پر ہے۔ [2]

## چھینکنے والے کو جواب دینا

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور ﷺ یہ سکھاتے تھے کہ جب تم میں سے کسی کو چھینک آئے تو اسے ——

"اَلْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ" کہنا چاہیے اور جب وہ یہ کہہ لے تو اس کے پاس والوں کو "يَرْحَمُكَ اللّٰهُ" کہنا چاہیے پھر جب پاس والے یہ کہہ چکیں تو اسے "يَغْفِرُ اللّٰهُ لِي وَلَكُمْ" کہنا چاہیے۔ [3]

# آپ کے بیانات

## اللہ اور رسول اللہ ﷺ کی پسند ہماری پسند ہے

حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ایک مرتبہ حضور ﷺ نے مختصر بیان فرمایا۔ بیان سے فارغ ہو کر آپ ﷺ نے فرمایا:

اے ابوبکر! تم کھڑے ہو کر بیان کرو، چناں چہ انہوں نے حضور ﷺ سے کم بیان کیا۔

جب وہ بیان سے فارغ ہوگئے تو حضور ﷺ نے فرمایا:

اے عمر! اب تم اٹھو اور بیان کرو، چناں چہ وہ کھڑے ہوئے اور انہوں نے

[1] مسند احمد: ۱۴۵/۳، رقم: ۱۲۰۶۷

[2] معارف القرآن: ۳۳۵/۳، ۳۳۶، سورة الانعام: آیت ۵۱، ۵۲

[3] ترمذی، ابواب الادب، باب ماجاء کیف یشمت العاطس، رقم: ۲۷۴۰



حضور ﷺ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی کم بیان کیا۔ جب وہ بیان سے فارغ ہوگئے تو آپ ﷺ نے فرمایا:

اے فلانے! اب تم کھڑے ہو کر بیان کرو۔

اس نے کھڑے ہو کر خوب منہ بھر کر باتیں کیں۔ حضور ﷺ نے اسے فرمایا: خاموش ہو جاؤ اور بیٹھ جاؤ۔

کیوں کہ خوب منہ بھر کر باتیں کرنا شیطان کی طرف سے ہے اور بعض بیان جادو کی طرح اثر انداز ہوتے ہیں۔

پھر آپ ﷺ نے (حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے) فرمایا:

اے ابن ام عبد! اب تم کھڑے ہو کر بیان کرو۔ انہوں نے کھڑے ہو کر پہلے اللہ کی حمد و ثنا بیان کی پھر کہا:

اے لوگو! اللہ تعالیٰ ہمارے رب ہیں۔

اسلام ہمارا دین ہے۔

قرآن ہمارا امام ہے۔

بیت اللہ ہمارا قبلہ ہے۔

ہاتھ سے حضور ﷺ کی طرف اشارہ کر کے کہا: یہ ہمارے نبی ﷺ ہیں۔

اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے جو کچھ ہمارے لئے پسند کیا، ہم نے بھی اسے اپنے لئے پسند کیا اور جو کچھ اللہ اور اس کے رسول ﷺ نے ہمارے لئے ناپسند کیا، ہم نے بھی اسے اپنے لئے ناپسند کیا۔

اس پر حضور ﷺ نے فرمایا: ابن ام عبد نے ٹھیک کہا، ابن ام عبد نے ٹھیک اور سچ کہا۔ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ میرے لئے اور میری امت کے لئے پسند کیا وہ مجھے بھی پسند ہے اور جو کچھ ابن ام عبد نے پسند کیا وہ بھی مجھے پسند ہے۔ [1]

[1] مجمع الزوائد، کتاب المناقب، باب ماجاء فی عبداللہ بن مسعود: ۳۴۹/۹، رقم: ۱۵۵۶۷

ابن عساکر کی روایت میں اس کے بعد یہ بھی ہے کہ جو کچھ اللہ نے میرے لئے اور میری امت کے لئے ناپسند کیا وہ مجھے بھی ناپسند ہے اور جو کچھ ابن امّ عبد نے ناپسند کیا وہ مجھے بھی ناپسند ہے۔

## ایذاء پہنچانے والے حیوانات کو مار دینا

حضرت ابوالاخوص جشمی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: ایک دن حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرما رہے تھے کہ اتنے میں انہیں دیوار پر سانپ چلتا ہوا نظر آیا، انہوں نے بیان چھوڑ کر چھڑی سے اسے اتنا مارا کہ وہ مرگیا، پھر فرمایا: میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

جس نے کسی سانپ کو مارا تو گویا اس نے ایسے مشرک آدمی کو مارا ہے جس کا خون بہانا حلال ہوگیا ہو۔[1]

## آپ کی نصیحتیں

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

❶ مجھے اس آدمی پر بہت غصہ آتا ہے جو فارغ نظر آتا ہے، نہ آخرت کے کسی عمل میں لگا ہوا ہے اور نہ دنیا کے کسی کام میں۔[2]

## آج موت ہر مسلمان کے لئے تحفہ ہے

❷ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: مجھے تم میں سے کوئی آدمی ایسا نہیں ملنا چاہیے جو رات کو مردہ پڑا رہے اور دن کو قطرب کیڑے کی طرح پھدکتا پھرے۔ یعنی رات بھر تو پڑا سوتا رہے اور دن میں بھی دنیا کے کاموں میں خوب بھاگ

[1] أخرجه أحمد: ١/٤٢١، رقم: ٣٩٨٦

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٧٨، رقم: ٤٠٢



دوڑ کرے۔ دنیا کا صاف حصہ تو چلا گیا اور گدلا حصہ رہ گیا ہے، لہٰذا آج تو موت ہر مسلمان کے لئے تحفہ ہے۔[1]

## دو ناگوار چیزیں کیا ہی اچھی ہیں

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

"أَلَا حَبَّذَ الْمَكْرُوْهَانِ! اَلْمَوْتُ وَالْفَقْرُ"

"غور سے سنو! دو ناگوار اور ناپسندیدہ چیزیں کیا ہی اچھی ہیں ایک موت اور دوسری فقیری۔"

"وَأَيْمُ اللّٰهِ! إِنْ هُوَ إِلَّا الْغِنٰى أَوِالْفَقْرُ، وَمَا أُبَالِيْ بِأَيِّهِمَا ابْتُلِيْتُ"

"اور اللہ کی قسم! انسان کی دو ہی حالتیں ہوتی ہیں: مال داری یا فقیری اور مجھے اس کی کوئی پروا نہیں ہے کہ ان دونوں میں سے کون سی حالت میں مجھے مبتلا کیا جائے۔"

"إِنْ كَانَ الْغِنٰى أَنَّ فِيْهِ لَلْعَطْفَ."

"اگر مال داری کی حالت ہوگی تو میں اپنے مال کے ذریعے لوگوں کے ساتھ غم خواری اور مہربانی کا معاملہ کروں گا (اور یوں اللہ کا حکم پورا کروں گا)۔"

"وَ إِنْ كَانَ الْفَقْرُ إِنَّ فِيْهِ لَلصَّبْرَ"

"اور اگر فقیری کی حالت ہوگی تو صبر کروں گا (اور یوں اللہ کا حکم پورا کروں گا)"[2]

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٧٨، رقم: ٤٠٤

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨١، رقم: ٤١٦

## ایمان کی حقیقت

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

کوئی بندہ اس وقت تک ایمان کی حقیقت تک نہیں پہنچ سکتا جب تک وہ ایمان کی چوٹی تک نہ پہنچ جائے۔

اور اس وقت تک ایمان کی چوٹی تک نہیں پہنچ سکتا جب تک کہ اس کے نزدیک فقیری مال داری سے اور چھوٹا بننا بڑا بننے سے زیادہ محبوب نہ ہو جائے۔ اور اس کی تعریف کرنے والا اور اس کی برائی کرنے والا دونوں اس کے نزدیک برابر نہ ہو جائیں (نہ تعریف سے اثر لے نہ برائی سے)۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے شاگردوں نے اس کی وضاحت کرتے ہوئے بتایا کہ اس کا مطلب یہ ہے کہ حلال کمائی کے ساتھ فقیری حرام کمائی کی مال داری سے زیادہ محبوب ہو اور اللہ کی اطاعت کرتے ہوئے چھوٹا بننا اللہ کی نافرمانی کے ساتھ بڑا بننے سے زیادہ محبوب ہو، اور حق بات میں تعریف کرنے والا اور برائی کرنے والا برابر ہو۔[1]

## اسلام کے مطابق زندگی گزارنے سے کوئی مصیبت نہیں آتی

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

"وَاللّٰهِ الَّذِيْ لَا إِلٰهَ غَيْرُهُ! مَايَضُرُّ عَبْدًا يُصْبِحُ عَلَى الإِسْلَامِ، وَيُمْسِي عَلَيْهِ مَا أَصَابَهُ فِي الدُّنْيَا."

اس اللہ کی قسم جس کے سوا کوئی معبود نہیں! جو بندہ اسلام کی حالت پر صبح اور

[1] صفة الصفوة ۲۱۹/۱، عبدالله بن مسعود



شام کرتا ہے کوئی دنیاوی مصیبت اس کا نقصان نہیں کر سکتی۔[1]

## انسان جیسا بوئے گا ویسا اسے ملے گا

❸ حضرت حجیرہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب بیان کے لئے بیٹھتے تو فرماتے:

تم سب دن اور رات کی گزرگاہ میں ہو۔ تمہاری عمریں کم ہو رہی ہیں اور سارے اعمال حفاظت سے رکھے جا رہے ہیں۔ موت اچانک آجائے گی۔ جو خیر بوئے گا وہ اپنی پسند کی چیز کاٹے گا۔

اور جو شر بوئے گا وہ ندامت وحسرت کاٹے گا۔ انسان جیسا بوئے گا ویسا اسے ملے گا (اور ہر انسان کو اس کے مقدر کا ضرور مل کر رہے گا لہٰذا)۔

❹ سست آدمی کے مقدر میں جو لکھا ہوا ہے وہ اسے مل کر رہے گا اور کوئی تیز آدمی اس سے آگے بڑھ کر اس کے مقدر کی نہیں لے سکتا اور خوب زیادہ کوشش کرنے والا انسان وہ چیز حاصل نہیں کر سکتا جو اس کے مقدر میں نہیں ہے۔ جسے کوئی خیر ملتی ہے وہ اللہ کے دینے سے ہی ملتی ہے اور جس کی کسی شر سے حفاظت ہوتی ہے وہ اللہ ہی کے کرنے سے ہوتی ہے۔

❺ متقی لوگ ہی سردار ہوتے ہیں اور فقہاء لوگ اُمت کے قائد ہیں، ان کے ساتھ بیٹھنے سے دین کی سمجھ بڑھتی ہے۔[2]

## دنیاوی زندگی مہمانوں کی سی ہے

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

تم میں سے ہر ایک مہمان ہے اور اس کے پاس جتنا مال ہے وہ سب اسے عاریت پر ملا ہے اور مہمان نے ہر حال میں آگے جانا ہی ہوتا ہے اور عاریت پر مانگی

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱۸۱/۱، رقم: ۴۱۸
[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱۸۲/۱، رقم: ۴۲۵

ہوئی چیز اس کے مالک کو واپس کرنی ہی پڑتی ہے۔[1]

## حق بات کو قبول کرو چاہے دشمن ہی بتائے

❻ حضرت عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن مسعود رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: ایک آدمی نے میرے والد (حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کی خدمت میں آکر عرض کیا: مجھے ایسے کارآمد کلمات سکھادیں جو مختصر ہوں، لیکن ان کے معنی زیادہ ہوں تو آپ نے فرمایا:

اللہ کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ کرو۔

اور قرآن کے تابع بنو، وہ جدھر چلے تم بھی ادھر کو اس کے ساتھ چلو اور جو بھی تمہارے پاس حق لے کر آئے تم اسے قبول کرو، چاہے وہ لے کر آنے والا دور کا یعنی دشمن ہو اور تمہیں ناپسند ہو اور جو بھی تمہارے پاس باطل اور غلط بات لے کر آئے اسے رد کردو چاہے وہ لے کر آنے والا تمہارا محبوب اور رشتہ دار یا دوست ہو۔[2]

## اکثر خواہشیں ایسی ہیں جن سے غم اٹھانے پڑتے ہیں

❼ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

حق (نفس پر) بھاری ہوتا ہے، لیکن اس کا انجام اچھا ہوتا ہے۔

باطل ہلکا لگتا ہے، لیکن اس کا انجام برا ہوتا ہے۔ انسان کی بہت سی خواہشیں ایسی ہوتی ہیں کہ جن کے نتیجے میں انسان کو بڑے لمبے غم اٹھانے پڑتے ہیں۔[3]

## نیک عمل کا جذبہ پیدا ہوتے ہی کر ڈالو

❽ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٣، رقم: ٤٢٦

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٣، رقم: ٤٢٧

[3] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٣، رقم: ٤٢٨



کبھی دلوں میں نیک اعمال کا بڑا شوق اور جذبہ ہوتا ہے اور کبھی شوق اور جذبہ بالکل نہیں رہتا۔

جب دل میں شوق اور جذبہ ہو تو اسے تم لوگ غنیمت سمجھو اور جب شوق اور جذبہ بالکل نہ ہو تو دل کو اس کے حال پر چھوڑ دو۔[1]

## کافر کی جسمانی صحت اچھی اور دل بیمار ہوتے ہیں

❾ حضرت منذر رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: کچھ چودھری صاحبان حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو ان کی موٹی موٹی گردنیں اور جسمانی صحت دیکھ کر لوگ تعجب کرنے لگے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: تمہیں بعض ایسے کافر نظر آئیں گے جن کی جسمانی صحت سب سے زیادہ اچھی ہوگی، لیکن ان کے دل سب سے زیادہ بیمار ہوں گے۔

اور تمہیں بعض ایسے مؤمن ملیں گے جن کے دل سب سے زیادہ تندرست ہوں گے، لیکن ان کے جسم سب سے زیادہ بیمار ہوں گے۔ اللہ کی قسم! اگر تمہارے دل تو بیمار ہوں (ان میں کفر وشرک کی بیماریاں ہوں) لیکن تمہارے جسم خوب صحت مند ہوں تو اللہ کی نگاہ میں تمہارا درجہ گندگی کے کیڑے سے بھی کم ہوگا۔[2]

## اصل راحت اللہ کی ملاقات میں ہے

❿ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

اللہ کی ملاقات کے بغیر مؤمن کو چین نہیں آسکتا اور جس کا چین اور راحت اللہ کی ملاقات میں ہے تو سمجھ لو اس کی اللہ سے ملاقات ہوگئی (یعنی اللہ سے ملاقات کا بہترین ذریعہ نماز ہے)۔[3]

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٤، رقم: ٤٣٠

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٤، رقم: ٤٣٢

[3] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٥، رقم: ٤٣٩

## ان لوگوں کی اقتداء کرو جو دنیا سے بچتے ہیں

(۱۱) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

تم میں سے کوئی آدمی دین میں کسی زندہ انسان کے پیچھے ہرگز نہ چلے، کیوں کہ زندہ آدمی کا کیا اعتبار۔ نہ معلوم کب تک ایمان کی حالت میں رہے اور کب کافر ہوجائے (خود براہِ راست قرآن وحدیث سے تم اپنے لئے دینی رہنمائی حاصل کرو اور کسی کے پیچھے نہ چلو، لیکن اگر ایسا نہ کرسکو) اور تم ضرور ہی کسی دوسرے کی اقتداء کرنا چاہو تو پھر ان لوگوں کی اقتداء کرو جو دنیا سے بچتے ہیں، کیوں کہ زندہ آدمی کے بارے میں کوئی اطمینان نہیں کہ کب کسی فتنہ میں مبتلا ہوجائے۔[1]

## تم میں سے کوئی آدمی ہرگز ”امعہ“ نہ بنے

(۱۲) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

تم میں سے کوئی آدمی ہرگز امعہ نہ بنے۔ لوگوں نے پوچھا: اے ابوعبدالرحمٰن! امعہ کون ہوتا ہے؟ فرمایا: امعہ وہ ہوتا ہے (جس کی اپنی عقل سمجھ کچھ نہ ہو اور) یوں کہے کہ میں تو لوگوں کے ساتھ ہوں۔ اگر یہ ہدایت والے راستے پر چلیں گے تو میں بھی ہدایت والے راستے پر چلوں گا۔

اور اگر یہ گمراہی والے راستے پر چلیں گے تو میں بھی گمراہی والے راستے پر چلوں گا۔ غور سے سنو! تم میں سے ہر آدمی اپنے دل کو اس پر ضرور پکا رکھے کہ اگر ساری دنیا کے لوگ بھی کافر ہوجائیں تو بھی وہ کفر اختیار نہیں کرے گا۔[2]

**فائدہ:** ہم سارے مسلمان مرد وخواتین اس بات کی نیت کریں کہ اگر ہم سے کوئی

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٦، رقم: ٤٤٢

[2] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٦، رقم: ٤٤٣



احسان کرے تو ہم اس کے احسان کا اچھا بدلہ دیں اور اگر کوئی ہم سے برا معاملہ کرے، ہم پر ظلم کرے تو بھی ہم ان سے اچھا اور بھلائی والا معاملہ کریں اور اخلاقِ پیغمبری سے اس کو متاثر کریں، یہ نہ ہو کہ اگر وہ اچھا سلوک کرے تو ہم بھی اچھا سلوک کریں اور اگر وہ برا سلوک کرے تو ہم بھی اس سے برا سلوک کریں، چناں چہ ایک حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمایا کہ:

”لَا تَكُونُوا إِمَّعَةً تَقُولُونَ: إِنْ أَحْسَنَ النَّاسُ أَحْسَنَّا، وَإِنْ ظَلَمُوا ظَلَمْنَا، وَلٰكِنْ وَطِّنُوا أَنْفُسَكُمْ إِنْ أَحْسَنَ النَّاسُ أَنْ تُحْسِنُوا، وَإِنْ أَسَاءُوا فَلَا تَظْلِمُوا.“[1]

**ترجمہ:** ”تم دوسروں کی دیکھا دیکھی کام نہ کرو کہ یوں کہنے لگو اگر لوگ ہمارے ساتھ بھلائی کریں تو ہم بھی ان کے ساتھ بھلائی کریں اور اگر لوگ ہمارے اوپر ظلم کریں تو ہم بھی ان پر ظلم کریں، بل کہ تم اپنے آپ کو اس بات پر قائم رکھو کہ اگر لوگ بھلائی کریں تو تم بھی بھلائی کرو اور لوگ برا سلوک کریں، تب بھی تم ظلم نہ کرو۔“

## اللہ کی محبت حاصل کرو

(۱۳) حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

تین باتوں پر میں قسم کھاتا ہوں، بل کہ چوتھی بات پر بھی قسم کھالوں تو میں اس قسم میں سچا ہوں گا:

جس آدمی کا اسلام میں حصہ ہے اسے اللہ تعالیٰ اس آدمی جیسا نہیں بنائیں گے جس کا اسلام میں کوئی حصہ نہ ہو۔

اور یہ ہرگز نہیں ہوسکتا کہ اللہ تعالیٰ کسی بندے سے دنیا میں محبت کریں اور

[1] ترمذی، ابواب البر والصلة، باب ماجاء فی الاحسان والعفو، رقم: ٢٠٠٧

قیامت کے دن اسے کسی دوسرے کے سپرد کردیں۔

اور آدمی دنیا میں جن لوگوں سے محبت کرے گا قیامت کے دن ان ہی کے ساتھ آئے گا۔

اور چوتھی بات جس پر میں قسم کھاؤں تو میں سچا ہوں گا، وہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ دنیا میں جس کی پردہ پوشی کریں گے آخرت میں بھی اس کی پردہ پوشی ضرور کریں گے۔[1]

## جو دنیا کو چاہے گا وہ آخرت کا نقصان کرے گا

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

جو دنیا کو چاہے گا وہ آخرت کا نقصان کرے گا۔

جو آخرت کو چاہے گا وہ دنیا کا نقصان کرے گا، لہٰذا ہمیشہ باقی رہنے والی آخرت کی وجہ سے فانی دنیا کا نقصان کرلو (لیکن آخرت کا نہ کرو)۔[2]

## راہنما باتیں

۱۴ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

"إِنَّ أَصْدَقَ الْحَدِيْثِ كِتَابُ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ"

سب سے سچی بات اللہ کی کتاب ہے۔

"وَأَوْثَقَ الْعُرٰى كَلِمَةُ التَّقْوٰى"

اور سب سے مضبوط حلقہ تقویٰ کا کلمہ ہے۔

"وَخَيْرَ الْمِلَلِ مِلَّةُ إِبْرَاهِيْمَ"

اور سب سے بہترین ملت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ملت ہے۔

"وَأَحْسَنَ السُّنَنِ سُنَّةُ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ"

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٦، رقم: ٤٤٤

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٧، رقم: ٤٤٧



اور سب سے عمدہ طریقہ حضرت محمد ﷺ کا طریقہ ہے۔

"وَخَيْرَ الْهُدٰى هُدَى الْأَنْبِيَاءِ"

اور سب سے بہترین سیرت انبیاء علیہم السلام والی سیرت ہے۔

"وَأَشْرَفَ الْحَدِيْثِ ذِكْرُ اللّٰهِ"

اور سب سے اعلیٰ بات اللہ کا ذکر ہے۔

"وَخَيْرَ الْقَصَصِ الْقُرْآنُ"

اور بہترین قصے قرآن میں ہیں۔

"وَخَيْرَ الْأُمُوْرِ عَوَاقِبُهَا"

اور بہترین کام وہ ہیں جن کا انجام بہترین ہو۔

"وَشَرَّ الْأُمُوْرِ مُحْدَثَاتُهَا"

اور سب سے برے کام وہ ہیں جو نئے گھڑے جائیں۔

"وَمَا قَلَّ وَكَفٰى خَيْرٌ مِّمَّا كَثُرَ وَأَلْهٰى"

اور جو مال کم ہو لیکن انسان کی ضروریات کے لئے کافی ہو وہ اس مال سے بہتر ہے جو زیادہ ہو اور انسان کو اللہ سے اور آخرت سے غافل کردے۔

"وَنَفْسٌ تُنَجِّيْهَا خَيْرٌ مِّنْ إِمَارَةٍ لَا تُحْصِيْهَا"

تم کسی جان کو (برے کاموں سے اور ظلم سے) بچالو، یہ تمہارے لئے اس امارت سے بہتر ہے جس میں تم عدل وانصاف سے کام نہ لے سکو۔

"وَشَرُّ الْعُذَيْلَةِ حِيْنَ يَحْضُرُ الْمَوْتُ"

اور موت کے وقت کی ملامت سب سے بری ملامت ہے۔

"وَشَرُّ النَّدَامَةِ نَدَامَةُ الْقِيَامَةِ"

اور قیامت کے دن کی شرمندگی سب سے بری شرمندگی ہے۔

"وَشَرُّ الضَّلَالَةِ الضَّلَالَةُ بَعْدَ الْهُدٰى"

اور ہدایت ملنے کے بعد گمراہ ہوجانا سب سے بڑی گمراہی ہے۔

"وَخَيْرُ الْغِنٰى غِنَى النَّفْسِ"

اور دل کا غنا سب سے بہترین غنا ہے (پیسہ پاس نہ ہو لیکن دل غنی ہو)۔

"وَخَيْرُ الزَّادِ التَّقْوٰى"

اور سب سے بہترین توشہ تقویٰ ہے۔

"وَخَيْرُ مَا أُلْقِيَ فِي الْقَلْبِ الْيَقِيْنُ"

اور اللہ تعالیٰ دل میں جتنی باتیں ڈالتے ہیں ان میں سب سے بہترین بات یقین ہے۔

"وَالرَّيْبُ مِنَ الْكُفْرِ"

اور شک کرنا کفر میں شامل ہے۔

"وَشَرُّ الْعَمٰى عَمَى الْقَلْبِ"

اور دل کا اندھا پن سب سے برا اندھا پن ہے۔

"وَالْخَمْرُ جُمَّاعُ كُلِّ إِثْمٍ"

اور شراب تمام گناہوں کا مجموعہ ہے۔

"وَالنِّسَاءُ حِبَالَةُ الشَّيْطَانِ"

اور عورتیں شیطان کا جال ہیں۔

"وَالشَّبَابُ شُعْبَةٌ مِّنَ الْجُنُوْنِ"

اور جوانی پاگل پن کی ایک قسم ہے۔

"وَالنَّوْحُ مِنْ عَمَلِ الْجَاهِلِيَّةِ"

اور میت پر نوحہ کرنا جاہلیت کے کاموں میں سے ہے۔

"وَمِنَ النَّاسِ مَنْ لَّا يَأْتِي الْجُمْعَةَ إِلَّا دُبُرًا وَّلَا يَذْكُرُ اللّٰهَ إِلَّا هَجْرًا"



اور بعض لوگ جمعہ میں سب سے آخر میں آتے ہیں اور صرف زبان سے اللہ کا ذکر کرتے ہیں دل بالکل متوجہ نہیں ہوتا۔

"وَأَعْظَمُ الْخَطَايَا الْكَذِبُ"

سب سے بڑی خطا جھوٹ بولنا ہے۔

"وَسِبَابُ الْمُؤْمِنِ فُسُوْقٌ وَقِتَالُهُ كُفْرٌ وَحُرْمَةُ مَالِهِ كَحُرْمَةِ دَمِهِ"

اور مسلمان کو گالی دینا فسق ہے، اور اس سے جنگ کرنا کفر ہے، اور اس کے مال کا احترام کرنا اسی طرح ضروری ہے جس طرح اس کے خون کا احترام کرنا۔

"وَمَنْ يَّعْفُ يَعْفُ اللّٰهُ عَنْهُ"

جو لوگوں کو معاف کرے گا اللہ اسے معاف کرے گا۔

"وَمَنْ يَّكْظِمِ الْغَيْظَ يَأْجُرْهُ اللّٰهُ"

جو غصہ پی جائے اللہ اسے اجر دے گا۔

"وَمَنْ يَّغْفِرْ يَغْفِرِ اللّٰهُ لَهُ"

جو اوروں سے درگزر کرے گا اللہ اس سے درگزر کرے گا۔

"وَمَنْ يَّصْبِرْ عَلَى الرَّزِيَّةِ يُعْقِبْهُ اللّٰهُ"

جو مصیبت پر صبر کرے گا اللہ اسے بہت عمدہ بدلہ دیں گے۔

"وَشَرُّ الْمَكَاسِبِ كَسْبُ الرِّبَا"

سب سے بری کمائی سود کی ہے۔

"وَشَرُّ الْمَاكِلِ مَالُ الْيَتِيْمِ"

سب سے برا کھانا یتیم کا مال ہے۔

"وَالسَّعِيْدُ مَنْ وُّعِظَ بِغَيْرِهٖ وَالشَّقِيُّ مَنْ شَقِيَ فِي بَطْنِ أُمِّهٖ"

اور خوش قسمت وہ ہے جو دوسروں سے نصیحت حاصل کرے اور بدقسمت وہ ہے

جو ماں کے پیٹ میں ازل سے بدبخت ہو گیا ہو۔

"وَ إِنَّمَا يَكْفِي أَحَدُكُمْ مَا قَنِعَتْ بِهِ نَفْسُهُ"

تم میں سے ہر ایک کو اتنا کافی ہے جس سے اس کے دل میں قناعت پیدا ہو جائے۔

"وَ إِنَّمَا يَصِيرُ إِلٰى أَرْبَعَةِ أَذْرُعٍ وَالْأَمْرُ إِلٰى آخِرَةٍ"

تم میں سے ہر ایک کو بالآخر چار ہاتھ جگہ یعنی قبر میں جانا ہے اور اصل معاملہ آخرت کا ہے۔

"وَمِلَاكُ الْعَمَلِ خَوَاتِمُهُ"

عمل کا دارومدار اس کے انجام پر ہے۔

"وَشَرُّ الرَّوَايَا رَوَايَا الْكَذِبِ"

سب سے بری روایتیں جھوٹی روایتیں ہیں۔

"وَأَشْرَفُ الْمَوْتِ قَتْلُ الشُّهَدَاءِ"

اور سب سے اعلیٰ موت شہادت والی موت ہے۔

"وَمَنْ يَعْرِفِ الْبَلَاءَ يَصْبِرْ عَلَيْهِ"

جو اللہ کی آزمائش کو پہچانتا ہے وہ اس پر صبر کرتا ہے۔

"وَمَنْ لَا يَعْرِفْهُ يُنْكِرْ"

اور جو نہیں پہچانتا وہ اس کا انکار کرتا ہے۔

"وَمَنْ يَسْتَكْبِرْ يَضَعْهُ"

جو بڑا بنتا ہے اللہ اسے نیچا کرتے ہیں۔

"وَمَنْ يَتَوَلَّ الدُّنْيَا تَعْجِزْ عَنْهُ"

جو دنیا سے دوستی کرتا ہے دنیا اس کے قابو میں نہیں آتی۔

"وَمَنْ يُطِعِ الشَّيْطَانَ يَعْصِ اللّٰهَ وَمَنْ يَعْصِ اللّٰهَ يُعَذِّبْهُ"



جو شیطان کی بات مانے گا وہ اللہ کی نافرمانی کرے گا جو اللہ کی نافرمانی کرے گا اللہ اسے عذاب دیں گے۔[1]

# آپ کی دعائیں

حضرت ابوعبیدہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میرے والد حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے پوچھا گیا کہ جس رات حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ سے فرمایا تھا کہ مانگو جو مانگو گے تمہیں دیا جائے گا۔ اس رات آپ نے کیا دعا مانگی تھی؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میں نے یہ دعا مانگی تھی:

❶ "اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ إِيْمَانًا لَا يَرْتَدُّ وَنَعِيْمًا لَا يَنْفَدُ وَمُرَافَقَةَ نَبِيِّكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ أَعْلٰى دَرَجَةِ الْجَنَّةِ جَنَّةِ الْخُلْدِ"۔[2]

تَرْجَمَہ: "اے اللہ! میں تجھ سے ایسا ایمان مانگتا ہوں جو باقی رہے اور زائل نہ ہو اور ایسی نعمت مانگتا ہوں جو کبھی ختم نہ ہو اور ہمیشہ رہنے کی جنت کے اعلیٰ درجے میں تیرے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رفاقت مانگتا ہوں۔"

حضرت ابوعبیدہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میرے والد صاحب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ایک رات میں نماز پڑھ رہا تھا کہ اتنے میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما میرے پاس سے گزرے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مانگو جو مانگو گے وہ تمہیں دیا جائے گا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں: میں نے بعد میں جا کر حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے

---

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٨٨، رقم: ٤٤٩

[2] مصنف ابن ابي شيبة، كتاب الدعاء، ماجاء عن عبدالله بن مسعود: ٨٥/٧، رقم: ٩

پوچھا کہ کیا دعا مانگی تھی؟ انہوں نے کہا: میری ایک دعا ہے جو میں کبھی نہیں چھوڑتا اور وہ یہ ہے:

❷ "اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ إِيْمَانًا لَا يَبِيْدُ"

تَرجَمَہ: "اے اللہ! میں تجھ سے ہلاک نہ ہونے والا ایمان مانگتا ہوں۔"

پھر آگے پیچھے جیسی دعا ذکر کی ہے اور یہ الفاظ بھی ذکر کیے ہیں:

"وَقُرَّةَ عَيْنٍ لَا تَنْقَطِعُ"[1]

تَرجَمَہ: "اور ختم نہ ہونے والی آنکھوں کی ٹھنڈک مانگتا ہوں۔"

ابونعیم کی دوسری روایت میں یہ ہے کہ حضرت ابوبکر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے واپس آکر حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ سے کہا: جو دعا تم مانگ رہے تھے وہ ذرا مجھے بھی سناؤ؟ حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے کہا: پہلے میں نے اللہ کی حمد وثنا اور عظمت بیان کی پھر میں نے یہ کہا:

❸ "لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ وَعْدُكَ حَقٌّ وَ لِقَاؤُكَ حَقٌّ اَلْجَنَّةُ حَقٌّ وَّالنَّارُ حَقٌّ وَ رُسُلُكَ حَقٌّ وَ كِتَابُكَ حَقٌّ وَ النَّبِيُّوْنَ حَقٌّ وَمُحَمَّدٌ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقٌّ"[2]

تَرجَمَہ: "تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تیرا وعدہ حق ہے، تیری ملاقات حق ہے، جنت حق ہے، دوزخ حق ہے، تیرے رسول برحق ہیں، تیری کتاب برحق ہے، سارے نبی برحق ہیں۔ محمد صَلَّی اللہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ برحق ہیں۔"

حضرت شقیق رَحِمَہُ اللہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ یہ دعائیں کثرت سے کیا کرتے تھے:

❹ "رَبَّنَا أَصْلِحْ بَيْنَنَا ...... وَ اهْدِنَا سَبِيْلَ الْإِسْلَامِ ...... وَ

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٧٥، رقم: ٣٨٩

[2] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/١٧٥، رقم: ٣٩٠



نَجِّنَا مِنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّوْرِ ...... وَاصْرِفْ عَنَّا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ ...... وَ بَارِكْ لَنَا فِيْ أَسْمَاعِنَا وَأَبْصَارِنَا وَقُلُوْبِنَا وَأَزْوَاجِنَا وَذُرِّيَّاتِنَا ...... وَتُبْ عَلَيْنَا إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ...... وَاجْعَلْنَا شَاكِرِيْنَ لِنِعْمَتِكَ مُثْنِيْنَ بِهَا ...... قَائِلِيْنَ بِهَا وَأَتْمِمْهَا عَلَيْنَا"[1]

تَرجَمَہ: "اے ہمارے رب! ہمارے آپس کے تعلقات خوشگوار بنادے ...... اور ہمیں اسلام کا راستہ دکھا ...... اور ہمیں تاریکیوں سے نجات دے کر روشنی میں لا ...... اور ہم کو ظاہری و باطنی بدکاریوں سے دور رکھ اور ہمارے کانوں کو، ہماری آنکھوں کو، ہمارے دلوں کو اور ہمارے بیوی بچوں کو ہمارے حق میں باعث برکت بنادے، اور ہماری توبہ قبول فرما، بے شک تو ہی بڑا توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔ اور ہمیں اپنی نعمتوں کا شکر گزار، ان کا ثناخواں اور لوگوں کے سامنے انہیں بیان کرنے والا بنادے اور ان (نعمتوں) کو ہم پر پورا فرمادے۔"

حضرت ابوالاحوص رَحِمَہُ اللہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: میں نے حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُ کو یہ دعا مانگتے ہوئے سنا:

❺ "اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ بِنِعْمَتِكَ السَّابِغَةِ الَّتِي أَنْعَمْتَ بِهَا وَ بَلَائِكَ الَّذِي ابْتَلَيْتَنِي وَبِفَضْلِكَ الَّذِيْ أَفْضَلْتَ عَلَيَّ أَنْ تُدْخِلَنِي الْجَنَّةَ اَللّٰهُمَّ أَدْخِلْنِي الْجَنَّةَ بِفَضْلِكَ وَمَنِّكَ وَرَحْمَتِكَ"[2]

تَرجَمَہ: "اے اللہ! میں تجھ سے تیری اس نعمت کاملہ کے واسطے سے جو

[1] أخرجه البخاري في الأدب المفرد: ص١٩٠، رقم: ٦٣٠

[2] مجمع الزوائد، كتاب الأدعية، باب أدعية الصحابة: ١٠/٢١٦، رقم: ١٧٤٣٥

تو نے مجھ پر کیں اور اس آزمائش کے واسطے سے جس میں تو نے مجھے
مبتلا کیا اور تیرے اس فضل کے واسطے سے جو تو نے مجھ پر کیا یہ سوال کرتا
ہوں کہ تو مجھے جنت میں داخل کردے۔“

حضرت ابوقلابہ رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فرمایا کرتے تھے:

❻ ”اَللّٰهُمَّ إِنْ كُنْتَ كَتَبْتَنِي فِي أَهْلِ الشِّقَاءِ فَامْحُنِي وَاثْبُتْنِي فِي أَهْلِ السَّعَادَةِ.“[1]

ترجمہ: ”اے اللہ! اگر تو نے میرا نام بدبختی والوں میں لکھا ہوا ہے تو وہاں سے میرا نام مٹا کر خوش قسمت لوگوں میں لکھ۔“

حضرت عبداللہ بن عکیم رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ یہ دعا مانگا کرتے تھے:

❼ ”اَللّٰهُمَّ زِدْنِي إِيْمَانًا وَيَقِيْنًا وَفَهْمًا وَعِلْمًا.“[2]

ترجمہ: ”اے اللہ! میرے ایمان ویقین سمجھ اور علم کو بڑھا دے۔“

**فائدہ:** علم و ایمان کے لئے بندہ صرف کوشش کرتا ہے، حاصل تب ہی ہوتا ہے جب اللہ تعالیٰ کا کرم ہو۔ اس کے بعد یقین و سمجھ اس میں مضبوطی پیدا کرتی ہے۔ لہٰذا ہمیں اپنے ایمان کی مضبوطی اور علم میں اضافے کے لئے اللہ تعالیٰ سے دعا کرنی چاہیے اور اسکول آتے جاتے اس دعا کو اہتمام سے مانگنا چاہیے۔

حضرت ابووائل رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: میں ایک دن نماز فجر سے فارغ ہو کر حضرت ابن مسعود رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کی خدمت میں گیا۔ ہم نے ان سے اندر آنے کی اجازت مانگی انھوں نے فرمایا: اندر آجاؤ۔ ہم نے اپنے دل میں کہا: ہم کچھ دیر

[1] ایضًا، رقم: ١٧٤٣٦
[2] مجمع الزوائد، کتاب الادعیة، باب ادعیة الصحابة: ٢١٦/١٠، رقم: ١٧٤٣٧



انتظار کر لیتے ہیں، شاید گھر والوں میں سے کسی کو ان سے کوئی کام ہو۔ (تو وہ اپنا کام پورا کرلیں) اتنے میں حضرت ابن مسعود رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ تسبیح پڑھتے ہوئے ہمارے پاس آئے اور فرمایا: شاید تم لوگوں نے یہ گمان کیا ہوگا کہ عبداللہ کے (یعنی میرے) گھر والے اس وقت غفلت میں ہوں گے، پھر فرمایا:

اے باندی! دیکھو کیا سورج نکل آیا ہے؟
اس نے کہا: نہیں۔
پھر جب اس کو تیسری مرتبہ کہا: دیکھو کیا سورج نکل آیا ہے؟
اس نے کہا: جی ہاں۔ اس پر انہوں نے فرمایا:

❽ ”اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي وَهَبَنَا هٰذَا الْيَوْمَ وَأَقَالَنَا فِيْهِ عَثَرَاتِنَا وَلَمْ يُعَذِّبْنَا بِالنَّارِ.“[1]

ترجمہ: ”تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے ہمیں یہ دن عطا فرمایا اور اس نے اس دن میں ہماری تمام لغزشیں معاف فرمادیں (تبھی تو ہمیں لغزشوں کے باوجود زندہ رکھا ہوا ہے) راوی کہتے ہیں: میرا خیال یہ ہے کہ انہوں نے یہ بھی فرمایا تھا کہ اس نے ہمیں (لغزشوں کی وجہ سے) آگ سے عذاب نہیں دیا۔“

حضرت سلیم بن حنظلہ رَحِمَہُ اللّٰہُ تَعَالٰی کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعود رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ بازار کے دروازے کے پاس آئے اور یہ دعا پڑھی:

❾ ”اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ مِنْ خَيْرِهَا وَخَيْرِ أَهْلِهَا وَأَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَشَرِّ أَهْلِهَا.“[2]

[1] مجمع الزوائد، کتاب الاذکار، باب ما یقول اذا اصبح واذا امسی: ١١٨/١٠، رقم: ١٧٠١٤
[2] مجمع الزوائد، کتاب الاذکار، باب ما یقول اذا دخل السوق واذا رجع منه: ١٣٤/١٠، رقم: ١٧٠٨٢

ترجمہ: ''اے اللہ! میں تجھ سے اس بازار کی خیر اور بازار والوں کی خیر مانگتا ہوں اور اس بازار کے شر اور بازار والوں کے شر سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔''

حضرت قتادہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب کسی بستی میں داخل ہونے کا ارادہ فرماتے تو یہ دعا پڑھتے:

⑩ ''اَللّٰهُمَّ رَبَّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَمَا أَظَلَّتْ وَ رَبَّ الْأَرْضِيْنَ السَّبْعِ وَمَا اَقَلَّتْ وَرَبَّ الشَّيَاطِيْنِ وَمَا أَضَلَّتْ وَرَبَّ الرِّيَاحِ وَمَا أَذْرَتْ أَسْئَلُكَ خَيْرَهَا وَ خَيْرَمَا فِيْهَا وَأَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّهَا وَ شَرِّمَا فِيْهَا.''[1]

ترجمہ: ''اے ساتوں آسمانوں کے رب! اور جن چیزوں پر انہوں نے سایہ ڈال رکھا ہے اور اے ساتوں زمینوں کے رب! اور جن چیزوں کو انہوں نے اٹھا رکھا ہے اور شیطانوں کے رب اور جو گمراہیاں انہوں نے پھیلائی ہیں اور جو کہ ہواؤں کا اور ان تمام چیزوں کا رب ہے جنہیں ہواؤں نے اڑایا ہے۔ میں تجھ سے اس بستی کی خیر اور جو کچھ اس بستی میں ہے اس سب کی خیر مانگتا ہوں اور اس کے شر سے اور جو کچھ اس بستی میں ہے اس کے شر سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔''

فائدہ: کسی نئی جگہ جانے سے انسان کے دل میں بہت سے اندیشے جنم لیتے ہیں، پتا نہیں یہ شہر مامون ہے، یہاں کے لوگ کیسے ہیں وغیرہ وغیرہ، اس دعا میں یہ سکھایا گیا ہے کہ آپ جہاں بھی جائیں بازار جائیں یا کسی نئی جگہ داخل ہوں ہر موقع پر یہ دعا کریں گے تو اللہ تعالیٰ آپ کو پیش آنے والی مصیبتوں اور بلاؤں سے محفوظ فرمائیں گے۔

[1] مجمع الزوائد، کتاب الاذکار، باب ما یقول اذا رأی قریة: ۱۰/۱۴۱، رقم: ۱۷۱۱۶



اس کے ساتھ یہ دعا بھی مانگیں:

''اَللّٰهُمَّ اَلِّفْ بَيْنَ قُلُوْبِنَا وَاَصْلِحْ ذَاتَ بَيْنِنَا وَاهْدِنَا سُبُلَ السَّلَامِ وَنَجِّنَا مِنَ الظُّلُمَاتِ اِلَى النُّوْرِ.''[1]

ترجمہ: ''اے اللہ! تو ہمارے دلوں میں باہم محبت پیدا فرما دے اور ہماری آپس کی رنجشوں کی اصلاح فرما دے اور ہم کو سلامتی کے راستے دکھلا اور نور عطا فرما کر تاریکیوں سے نجات دے۔''

## مذاکرہ

سوال ①: حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کتنے عرصہ تک کس جگہ جج رہے؟

سوال ②: آپ کی زندگی کا کوئی واقعہ بیان کیجیے؟

سوال ③: وہ دو کون ناگوار چیزیں ہیں جو حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بہت محبوب تھیں؟

سوال ④: ''امعہ'' کیا چیز ہے؟ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نصیحت سے واضح کیجیے؟



[1] ابو داؤد، کتاب الصلاة، باب التشهد، رقم: ۹۶۹

# حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارُف

آپ کا نام معاذ، ابوعبدالرحمٰن کنیت اور امام الفقہاء آپ کا لقب تھا۔

آپ اپنی کم سنی کے باوجود بیعتِ عقبہ میں موجود تھے اور حضور ﷺ کے دستِ مبارک پر بیعت ہوئے۔ آپ کو حضور ﷺ نے زندگی کے ہر شعبے کی تعلیم دی۔ آپ کی لیاقت پر حضور ﷺ کو بڑا اطمینان تھا۔ اسی وجہ سے حضور ﷺ نے یمن کا گورنر بھی آپ کو ہی بنا کر بھیجا۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت میں شام چلے گئے۔ وہاں طاعونِ "عمواس" کے نام سے ایک وبا پھیلی، جس میں آپ کے سارے گھر والے شہید ہوگئے اور اسی وباء میں آپ بھی شہید ہوئے۔ شہادت کے وقت آپ کی عمر ۳۶ سال تھی۔

## آپ کا بیماری پر صبر کرنا

حضرت معاذ، حضرت ابوعبیدہ، حضرت شرحبیل بن حسنہ اور حضرت ابو مالک اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہم ایک ہی دن طاعون کی بیماری میں مبتلا ہوئے تو حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: یہ طاعون تمہارے رب کی طرف سے رحمت ہے (کہ اس پر شہادت کا درجہ ملتا ہے) اور تمہارے نبی کریم ﷺ کی دعا ہے اور تم سے پہلے کے نیک بندوں کی روح قبض کرنے کا ذریعہ ہے، اے اللہ! آلِ معاذ کو اس رحمت سے وافر حصہ عطا فرما۔ ابھی شام نہیں ہوئی تھی کہ ان کے بیٹے حضرت



عبدالرحمٰن طاعون میں مبتلا ہوگئے، یہ ان کے سب سے پہلے بیٹے تھے اور اسی کے نام سے ان کی کنیت ابوعبدالرحمٰن تھی اور حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اس سے محبت سب سے زیادہ تھی۔ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ مسجد میں آئے تو دیکھا کہ ان کا بیٹا عبدالرحمٰن بہت بے چین ہے تو انہوں نے فرمایا: اے عبدالرحمٰن! تم کیسے ہو؟

عبدالرحمٰن نے جواب میں کہا: اے ابا جان! (اور سورۂ بقرہ کی آیت ۱۴۷ تلاوت کی، جس کا مفہوم ہے:) "یہ امر واقعی آپ کے رب کی طرف سے ہے! آپ شک کرنے والوں میں سے ہرگز نہ ہوں۔"

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: (سورۂ صافات کی آیت ۱۰۲ تلاوت کر کے جس کا مفہوم ہے:) "اور ان شاء اللہ تم مجھے صبر کرنے والوں میں سے پاؤ گے۔" آخر اسی رات عبدالرحمٰن کا انتقال ہوگیا اور اگلے دن ان کو حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دفن کیا پھر حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھی طاعون کی بیماری ہوگئی اور نزع کی ایسی سخت کیفیت ان کو ہوتی کہ کسی کو نہ ہوتی ہوگی جب بھی موت کی سختی سے ان کو افاقہ ہوتا تو آنکھ کھول کر فرماتے اے میرے رب! تو میرا جتنا گلا گھوٹنا چاہتا ہے گھونٹ لے تیری عزت کی قسم! تو جانتا ہے کہ میرا دل تجھ سے بہت محبت کرتا ہے۔[1]

## اللہ تعالیٰ شکر کرنے والوں کو پسند کرتا ہے

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں (ایک رات) حضور ﷺ کی خدمت میں آیا تو آپ ﷺ کھڑے ہوئے نماز پڑھ رہے تھے اور صبح تک آپ ﷺ کھڑے ہی رہے اور پھر آپ نے اتنا لمبا سجدہ کیا کہ مجھے

[1] مجمع الزوائد، کتاب الجنائز، باب فی الطاعون ......: ۳/۳۴، رقم: ۳۸۶۳

یہ گمان ہونے لگا کہ سجدے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی روح قبض ہوگئی ہے (نماز اور سجدے سے فارغ ہوکر) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم جانتے ہو میں نے ایسا کیوں کیا؟

میں نے کہا: اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہی زیادہ جانتے ہیں۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چار پانچ مرتبہ یہی سوال فرمایا، پھر فرمایا: میرے رب نے جتنی دیر میرے لئے مقدر فرمائی تھی میں نے اتنی دیر نماز پڑھی، پھر میرے رب نے مجھ پر خاص تجلی فرمائی (اور کچھ باتیں فرمائیں) اور اس کے آخر میں مجھ سے پوچھا کہ میں آپ کی امت کے ساتھ کیا کروں گا؟

میں نے کہا: اے میرے رب! آپ ہی زیادہ جانتے ہیں، پھر میرے رب نے تین یا چار مرتبہ یہی سوال کیا، پھر آخر میں مجھ سے فرمایا: میں آپ کی امت کے ساتھ کیا کروں گا؟

میں نے کہا: اے میرے رب! آپ ہی زیادہ جانتے ہیں۔ میرے رب نے فرمایا: میں آپ کو آپ کی امت کے بارے میں غمگین نہیں کروں گا۔ اس وجہ سے میں نے اپنے رب کے سامنے سجدہ کیا اور میرا رب تھوڑے عمل پر زیادہ اجر دینے والا ہے اور شکر کرنے والوں کو پسند کرتا ہے۔[1]

## دنیا سے محبت کرنے کا نقصان

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تم اپنے رب کی طرف سے ایک واضح راستے پر رہو گے جب تک تم میں دو نشے ظاہر نہ ہو جائیں: ایک جہالت کا نشہ دوسرا زندگی کی محبت کا نشہ اور تم امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے رہو گے اور اللہ کے راستے میں جہاد کرتے رہو گے، لیکن جب دنیا

[1] مجمع الزوائد، کتاب الصلاة، باب سجود الشکر: ۲/۴۸۰، رقم: ۳۷۱۹



کی محبت تم میں ظاہر ہو جائے گی پھر تم امر بالمعروف اور نہی عن المنکر نہیں کر سکو گے اور اللہ کے راستے میں جہاد نہ کر سکو گے۔ اس زمانے میں قرآن و حدیث کو بیان کرنے والے ان مہاجرین اور انصار کی طرح ہوں گے جو شروع میں اسلام لائے تھے۔[1]

# آپ کا بیان

## کوئی اگر آپ کا اچھا کام کر دے تو اسے شکریہ اور تعریفی کلمات کہیں

حضرت سلمہ بن سبرہ رحمۃ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: ملکِ شام میں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہم لوگوں میں بیان فرمایا:

تم لوگ ایمان والے ہو تم لوگ جنتی ہو۔

اللہ کی قسم! مجھے امید ہے کہ تم لوگوں نے روم اور فارس کے جن لوگوں کو قیدی بنا لیا ہے اللہ انہیں بھی جنت میں داخل کرے گا اور اس کی وجہ یہ ہے کہ ان میں سے کوئی جب تمہارا کوئی کام کر دیتا ہے تو تم شکریہ میں اسے یہ تعریفی اور دعائیہ کلمات کہتے ہو۔

تم نے اچھا کیا، تم پر اللہ رحم فرمائے۔ تم نے اچھا کیا، تم کو اللہ برکت عطا فرمائے (تمہاری ان دعاؤں کی برکت سے اللہ انہیں ایمان دے کر جنت میں داخل کر دے گا) پھر حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ آیت پڑھی:

﴿وَيَسْتَجِيبُ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَيَزِيدُهُمْ

[1] مجمع الزوائد، کتاب الفتن، باب النهی عن المنکر ...... ۷/۳۷۸، رقم: ۱۲۱۵۹

مِنْ فَضْلِهٖ ﴾[1]

ترجمہ: ''اور (اللہ تعالیٰ) ان لوگوں کی عبادت قبول کرتا ہے جو ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کئے اور ان کو اپنے فضل سے اور زیادہ (ثواب) دیتا ہے۔''[2]

# آپ کی نصیحتیں

## دنیا کے حصے پر آخرت کے حصے کو ترجیح دو

حضرت محمد بن سیرین رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس ان کے ساتھی بیٹھے ہوئے تھے جو انہیں سلام کرنے اور رخصت کرنے آئے ہوئے تھے۔ اتنے میں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس ایک آدمی آیا۔ حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس سے فرمایا:

میں تمہیں دو باتوں کی وصیت کرتا ہوں، اگر تم نے ان دونوں کی پابندی کی تو تم ہر شر اور فتنے سے محفوظ رہو گے۔

دنیا کا جو تمہارا حصہ ہے اس کی بھی تمہیں ضرورت ہے، اس کے بغیر بھی گزارہ نہیں، لیکن تمہیں آخرت کے حصے کی اس سے زیادہ ضرورت ہے، اس لئے دنیا کے حصے پر آخرت کے حصے کو ترجیح دو۔

اور آخرت کا ایسا انتظام کرو کہ تم جہاں بھی جاؤ وہ تمہارے ساتھ جائے۔[3]

[1] سورة الشورى: آیت ۲٦
[2] تفسیر لا بن کثیر مکمل ایک جلد والی: ۱۱۹۱، الشوری: ۲٦
[3] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۲۹۷/۱، رقم: ۷۹۰



## ہم سب کو لوٹ کر اللہ ہی کے ہاں جانا ہے

حضرت عمرو بن میمون اودی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ہم لوگوں میں کھڑے ہو کر بیان فرمایا:

اے بنی اود! میں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا قاصد ہوں۔

اچھی طرح جان لو کہ ہم سب کو لوٹ کر اللہ ہی کے ہاں جانا ہے، پھر جنت میں جانا ہوگا یا جہنم میں اور وہاں جا کر ہمیشہ رہنا ہوگا، وہاں سے آگے کہیں جانا نہیں ہوگا اور ایسے جسموں میں ہم ہمیشہ رہیں گے جنہیں موت نہیں آئے گی۔[1]

## نماز اس طرح پڑھو گویا وہ تمہاری آخری نماز ہے

حضرت معاویہ بن قرہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے بیٹے سے فرمایا:

جب تم نماز پڑھنے لگو تو دنیا سے جانے والے کی طرح نماز پڑھا کرو اور یوں سمجھا کرو کہ اب دوبارہ نماز پڑھنے کا موقع نہیں ملے گا۔

اور میرے بیٹے! یہ بات جان لو کہ مؤمن جب مرتا ہے تو اس کے پاس دو قسم کی نیکیاں ہوتی ہیں:

ایک تو وہ نیکی جو اس نے آگے بھیج دی۔

دوسری وہ جسے وہ دنیا میں چھوڑ کر جا رہا ہے یعنی صدقہ جاریہ۔[2]

## کبھی روزہ رکھا کرو کبھی افطار کیا کرو

حضرت عبداللہ بن سلمہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: ایک آدمی نے حضرت معاذ

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۳۰۰/۱، رقم: ۸۰۱
[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۲۹۷/۱، رقم: ۷۸۹

بن جبل رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کی خدمت میں عرض کیا: مجھے کچھ سکھا دیں۔ آپ نے فرمایا: تم میری بات مانو گے؟

اس نے کہا: مجھے تو آپ کی بات ماننے کا بہت شوق ہے۔

تب حضرت معاذ بن جبل رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے فرمایا: کبھی روزہ رکھا کرو، کبھی افطار کیا کرو۔

رات کو کبھی نماز پڑھا کرو اور کبھی سو جایا کرو۔

کمائی کرو اور گناہ نہ کرو اور تم پوری کوشش کرو کہ تمہاری موت مسلمان ہونے کی حالت میں آئے۔ اور مظلوم کی بددعا سے بچو۔[1]

## تین کام جو کرے گا وہ اپنے آپ کو نفرت کے لئے پیش کرے گا

حضرت معاذ بن جبل رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے فرمایا:

تین کام ایسے ہیں جو انہیں کرے گا وہ اپنے آپ کو بے زاری اور نفرت کے لئے پیش کرے گا، یعنی لوگ اس سے بے زار ہو کر نفرت کریں گے۔ (یا وہ خود سست اور کاہل ہو جائے گا اور لوگ نہ اس کو کوئی کام دیں گے، نہ وہ کسی کام کو اچھی طرح کر سکے گا، نکمہ شخص معلوم ہوگا۔ از مرتب)

"اَلضِّحْكُ مِنْ غَيْرِ عَجَبٍ، وَالنَّوْمُ مِنْ غَيْرِ سَهْرٍ وَالْأَكْلُ مِنْ غَيْرِ جُوْعٍ."

ترجمہ: "بغیر تعجب کی بات کے ہنسنا اور بغیر جاگے رات بھر سونا اور بغیر بھوک کے کھانا۔"[2]

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٩٧، رقم: ٧٨٧

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٣٠١، رقم: ٨٠٦



فائدہ: بغیر تعجب کی بات کے ہنسنا یا بات بات پر ہنسنا یہ غیر سنجیدگی اور بے مروّتی کی علامت ہے، اس سے باز رہنا چاہیے، اسی طرح نیند نہ آئے تو تکیہ پر سر رکھ کر خواہ مخواہ وقت ضائع نہیں کرنا چاہیے، بل کہ اٹھ کر وضو کر کے نفل پڑھیں، قرآن مجید کی تلاوت کریں یا کسی دینی کتاب کا مطالعہ کریں۔

اسی طرح بے وقت نہیں سونا چاہیے، پھر رات کو نیند نہیں آئے گی اور صبح اسکول یا مدرسے میں سونے کی صورت میں استاذ کی ڈانٹ سننی پڑے گی۔

اسی طرح بغیر بھوک کے کھانا نہیں کھانا چاہیے جس سے معدے کے اوپر بوجھ پڑتا ہے اور بدہضمی ہوتی ہے اور زیادہ یا خوب سیر ہو کر بھی نہیں کھانا چاہیے، یہ بھی نقصان دہ ہے۔

حضرت عمر رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کا ارشاد ہے: کہ پیٹ بھر کر کھانے سے احتیاط رکھو، یہ زندگی میں بھاری پن کا سبب ہے اور مرنے کے وقت گندگی ہے۔[1]

## مجھے تم پر سب سے زیادہ ڈر عورتوں کی آزمائش کا ہے

حضرت معاذ بن جبل رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے فرمایا:

تنگ دستی کی آزمائش سے تم لوگوں کا امتحان لیا گیا، اس میں تو تم کامیاب ہو گئے۔

تم نے صبر سے کام لیا اب خوش حالی کی آزمائش میں ڈال کر تمہارا امتحان لیا جائے گا۔

اور مجھے تم پر سب سے زیادہ ڈر عورتوں کی آزمائش کا ہے۔ جب وہ سونے چاندی کے کنگن پہن لیں گی اور شام کی باریک اور یمن کی پھول دار چادریں پہن لیں گی تو وہ مال دار مرد کو تھکا دیں گی اور فقیر مرد کے ذمہ ایسی چیزیں لگا دیں گی جو

[1] فضائلِ صدقات، کم کھانے کی فضیلت......: ۲/۲۰۱، ۲۰۲

اسے میسر نہیں ہوں گی۔[1]

**فَائِدَہ:** ہر شخص کو چاہیے کہ وہ شادی سے پہلے یہ دعا مانگتا رہے:

"اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ كُلِّ صَاحِبَةٍ تُؤْذِيْنِیْ"۔[2]

**تَرْجَمَہ:** "اے اللہ! میں ہر ایسی ساتھی (بیوی) سے پناہ مانگتا ہوں جو مجھ کو ستائے اور تکلیف دے۔"

اور جب شادی ہو جائے تو یہ قناعت والی دعا خود بھی مانگتے رہیں اور اپنی بیوی سے بھی کہیں کہ یہ دعا مانگتی رہا کریں:

"اَللّٰهُمَّ قَنِّعْنِیْ بِمَا رَزَقْتَنِیْ وَبَارِكْ لِیْ فِيْهِ وَاخْلُفْ عَلٰی كُلِّ غَائِبَةٍ لِّیْ بِخَيْرٍ"۔[3]

**تَرْجَمَہ:** "اے اللہ! جو تو نے ہم کو دیا ہے اس پر قناعت عطا فرما اور اس میں برکت دے اور جو چیز مجھ سے غائب ہے، اب میری بجائے تو اس کا نگران بن جا۔"

## آپ کی دعا

حضرت ثور بن زید رَحِمَہُ اللهُ تَعَالیٰ کہتے ہیں: حضرت معاذ بن جبل رَضِیَ اللهُ تَعَالیٰ عَنْهُ جب رات کو تہجد کے لئے اٹھتے تو یہ دعا کرتے:

"اَللّٰهُمَّ قَدْ نَامَتِ الْعُيُوْنُ وَغَارَتِ النُّجُوْمُ وَأَنْتَ حَيٌّ قَيُّوْمٌ اَللّٰهُمَّ طَلَبِيْ لِلْجَنَّةِ بَطِيءٌ -وَهَرَبِيْ مِنَ النَّارِ ضَعِيْفٌ- اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لِّيْ عِنْدَكَ هُدًى تَرُدُّهُ إِلَى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ إِنَّكَ لَا تُخْلِفُ

[1] أخرجه أبونعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/ ۳۰۰، رقم: ۸۰٤

[2] مناجات مقبول، چھٹی منزل: ص۱۳۰

[3] مستدرك للحاكم، باب الدعا بين الركنين، رقم: ۱۷۱۰



الْمِيْعَادَ"۔[1]

**تَرْجَمَہ:** "اے اللہ! آنکھیں سو چکی ہیں اور ستارے غروب ہو گئے ہیں اور تو ہمیشہ زندہ رہنے والا اور ساری کائنات کو قائم رکھنے والا ہے۔ اے اللہ! میرے اندر جنت کی طلب بہت سست ہے اور مجھ میں دوزخ کی آگ سے بھاگنے کا جذبہ بالکل کم زور ہے۔ اے اللہ! مجھے اپنے پاس سے ایسی ہدایت عطا فرما جو قیامت تک چلتی رہے، بے شک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔"

## مُذاکرہ

**سوال ①:** حضرت معاذ بن جبل رَضِیَ اللهُ تَعَالیٰ عَنْهُ کا لقب اور کنیت بتائیں۔

**سوال ②:** حضرت معاذ بن جبل رَضِیَ اللهُ تَعَالیٰ عَنْهُ نے جو تین نفرت والے کام بتائے ہیں وہ کون سے ہیں؟

**سوال ③:** آپ کی شہادت کہاں، کیسے اور کس عمر میں ہوئی؟

**سوال ④:** حضرت معاذ بن جبل رَضِیَ اللهُ تَعَالیٰ عَنْهُ کا کوئی بیان سنائیں۔

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/ ۲۹۷، رقم: ۷۸۸

# حضرت بلال حبشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام بلال، ابوعبداللہ کنیت اور آپ کے والد کا نام رباح تھا۔ آپ حبشی نژاد غلام تھے، مگر آپ کا دل صاف اور ایمان کے نور سے منور تھا۔

امیہ بن خلف آپ کا آقا تھا، وہ آپ کو خوب تکلیفیں دیتا تھا۔ تپتی ریت میں لٹاتا، مگر آپ کی زبان سے "أحد أحد" (اللہ ایک ہے، اللہ ایک ہے) کے سوا کچھ نہ نکلتا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کی منہ مانگی قیمت دے کر آپ کو آزاد کر دیا۔

مدینہ منورہ میں جب مسلمانوں کی پہلی مسجد قائم ہوئی تو آپ کو حضور ﷺ نے مسجد نبوی کا مؤذن مقرر فرمایا۔

۲۰ھ میں آپ نے وفات پائی۔ دمشق میں باب الصغیر میں دفن ہوئے۔

## آپ اللہ تعالیٰ کے حقیقی غلام تھے

حضرت قیس فرماتے ہیں کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو (جو غلام تھے) خرید کر کے آزاد کر دیا تو حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اے ابوبکر! اگر آپ نے مجھے اللہ کے لئے آزاد کر دیا ہے تو پھر مجھے چھوڑ دیجیے کہ میں (اللہ کا خادم بن کر) اللہ کا کام کرتا رہوں (یعنی عبادت کرتا رہوں) اور اگر آپ نے مجھے اس لئے آزاد کیا ہے کہ میں آپ کا خادم بنوں تو آپ مجھے اپنا خادم بنا لیجیے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب یہ سنا تو رو



پڑے اور پھر فرمایا: میں نے آپ کو اللہ کے لئے آزاد کیا، جائیے اور اللہ کا خادم بنئے۔[1]

## تحیۃ الوضو کی برکت

حضرت عبداللہ بن بریدہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے (ایک دن) فرمایا: میں نے جنت میں اپنے سے بھی آگے کسی کے جوتوں کی آہٹ سنی، میں نے کہا: یہ کون ہے؟

فرشتوں نے کہا: یہ بلال ہے۔

میں نے بلال کو اس کی خبر دی اور اس سے کہا: وہ کون سا عمل ہے جو تجھ کو مجھ سے بھی پہلے جنت میں لے گیا؟

اس نے کہا: اے اللہ کے رسول! میں ہمیشہ باوضو رہتا ہوں اور جب بھی وضو کرتا ہوں تو دو رکعت (تحیۃ الوضو) ضرور پڑھتا ہوں۔[2]

## آپ کا دین کی خاطر تکلیفیں برداشت کرنا

حضرت عروہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ ورقہ بن نوفل حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس سے گزرتے اور مشرک انہیں تکلیفیں پہنچا رہے ہوتے اور حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ "احد احد" کہہ رہے ہوتے یعنی معبود ایک ہی ہے تو ورقہ کہتے: واقعی معبود ایک ہی ہے اور اے بلال! وہ معبود اللہ ہے۔ پھر ورقہ بن نوفل امیہ بن خلف کی طرف متوجہ ہوتے جو کہ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تکلیفیں پہنچا رہا ہوتا تھا تو ورقہ کہتے: میں اللہ عزوجل کی قسم کھا کر کہتا ہوں: اگر تم نے اسے قتل کر دیا تو میں ان کی قبر کو برکت اور رحمت خداوندی کی جگہ بناؤں گا۔

ایک دن حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر

[1] حلیۃ الاولیاء، ذکر الصحابۃ من المهاجرین: ۱/۲۰۳، رقم: ۴۹۵
[2] حلیۃ الاولیاء، ذکر الصحابۃ من المهاجرین: ۱/۲۰۲، رقم: ۴۹۴

گزر ہوا، وہ مشرک ان کو تکلیفیں پہنچا رہے تھے تو حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے امیہ سے فرمایا: ارے! کیا تم اس مسکین کے بارے میں اللہ سے نہیں ڈرتے ہو؟ کب تک (ان کو یوں سزا دیتے رہوگے)

امیہ نے کہا: تم ہی نے تو ان کو بگاڑا ہے، اب تم ہی ان کو تکلیفوں سے چھڑاؤ۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اچھا میں انہیں چھڑانے کے لئے تیار ہوں۔ میرے پاس ایک کالا غلام ہے جوان سے زیادہ مضبوط اور طاقت ور ہے اور وہ تمہارے دین پر ہے، وہ غلام تمہیں بلال کے بدلے میں دیتا ہوں۔

امیہ نے کہا: مجھے قبول ہے۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: وہ میں نے تمہیں دے دیا، حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا وہ غلام دے کر حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لے لیا اور انہیں آزاد کر دیا۔ مکہ سے ہجرت کرنے سے پہلے حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اسلام کی وجہ سے حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علاوہ چھ اور غلاموں کو آزاد کیا۔[1]

ابن اسحاق رحمہ اللہ تعالیٰ سے روایت ہے کہ جب دوپہر کو تیز گرمی ہو جاتی تو امیہ حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو لے کر باہر نکلتا اور مکہ کہ پتھریلی زمین پر ان کو کمر کے بل لٹا دیتا، پھر وہ کہتا: ایک بڑا پتھر ان کے سینے پر رکھ دیا جائے، چناں چہ ایک بڑا پتھر ان کے سینے پر رکھ دیا جاتا، پھر حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہتا: تم ایسے ہی (ان تکلیفوں میں مبتلا) رہوگے، یہاں تک کہ یا تو تم مرجاؤ یا محمد (علیہ السلام) کا انکار کر کے لات اور عزیٰ کی عبادت شروع کر دو، لیکن حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان تمام تکلیفوں کے باوجود "اَحد اَحد" کہتے رہتے کہ معبود تو ایک ہی ہے۔

حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے چند یہ اشعار کہے ہیں جن میں انہوں

[1] اخرجه ابونعیم فی الحلية، ذکر الصحابة من المهاجرين: ۱/۱۹۸، رقم: ۴۸۶



نے حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے ساتھیوں کے تکلیفیں اٹھانے کا اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو آزاد کرنے کا ذکر کیا ہے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب عتیق تھا یعنی دوزخ سے آزاد (حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو یہ لقب دیا تھا یا ان کی والدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے ان کا یہ نام رکھا تھا)۔

جَزَى اللّٰهُ خَيْرًا عَنْ بِلَالٍ وَّصَحْبِهٖ عَتِيقًا وَّاَخْزٰى فَاكِهًا وَّاَبَا جَهْلٍ

ترجمہ: ''اللہ تعالیٰ حضرت بلال اور ان کے ساتھیوں کی طرف سے عتیق (حضرت ابوبکر) کو جزائے خیر عطا فرمائے اور فاکہ اور ابوجہل کو رسوا کرے۔''

عَشِيَّةَ هَمَّا فِيْ بِلَالٍ بِسَوْءَةٍ وَلَمْ يَحْذَرَا مَايَحْذَرُ الْمَرْءُ ذُوالْعَقْلِ

ترجمہ: ''میں اس شام کو نہیں بھولوں گا جس شام کو یہ دونوں حضرت بلال کو سخت تکلیف دینا چاہتے تھے اور عقل مند آدمی جس تکلیف دینے سے بچتا ہے یہ دونوں اس سے بچنا نہیں چاہتے تھے۔''

بِتَوْحِيْدِهٖ رَبَّ الْاَنَامِ وَقَوْلِهٖ شَهِدْتُ بِاَنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ عَلٰى مَهَلٍ

ترجمہ: ''وہ دونوں حضرت بلال کو اس وجہ سے تکلیفیں دینا چاہتے تھے کیوں کہ حضرت بلال لوگوں کا ایک خدا مانتے تھے اور کہتے تھے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ میرا رب ہے اور اس پر میرا دل مطمئن ہے۔''

فَاِنْ يَّقْتُلُوْنِيْ يَقْتُلُوْنِيْ فَلَمْ اَكُنْ لِاُشْرِكَ بِالرَّحْمٰنِ مِنْ خِيْفَةِ الْقَتْلِ

ترجمہ: ''اگر یہ مجھے مارنا چاہتے ہیں تو ضرور مار دیں۔ میں قتل کے ڈر سے رحمٰن کے ساتھ کسی کو شریک نہیں کر سکتا ہوں۔''

فَيَارَبَّ اِبْرَاهِيْمَ وَالْعَبْدِ يُوْنُسَ وَمُوْسٰى وَعِيْسٰى نَجِّنِيْ ثُمَّ لَا تُبْلِ

لِمَنْ ظَلَّ يَهْوَى الْغَيَّ مِنْ اٰلِ غَالِبٍ عَلٰى غَيْرِ بِرٍّكَانَ مِنْهُ وَلَا عَدْلٍ

تَرجَمَہ: ”اے ابراہیم اور یونس اور موسیٰ اور عیسیٰ (علیہم السلام) کے رب! مجھے نجات عطا فرما اور پھر مجھے آلِ غالب کے ان لوگوں کے ذریعے آزمائش میں نہ ڈال جو گمراہ ہونا چاہتے ہیں اور نہ وہ نیک ہیں اور نہ انصاف کرنے والے۔“[1]

# آپ کی دعائیں

بنونجار کی ایک عورت کہتی ہیں کہ مسجد کے اردگرد کے گھروں میں میرا گھر سب سے اونچا تھا، حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ روزانہ صبح کو فجر کی اذان میرے گھر کی چھت پر دیا کرتے تھے، سحری کے وقت آکر چھت پر بیٹھ کر صبح صادق کا انتظار کرتے، جب صبح صادق نظر آتی تو انگڑائی لیتے، پھر یہ دعا پڑھتے:

❶ ”اَللّٰهُمَّ أَحْمَدُكَ وَأَسْتَعِيْنُكَ عَلٰى قُرَيْشٍ أَنْ يُقِيْمُوْا دِيْنَكَ“[2]

تَرجَمَہ: ”اے اللہ! میں تیری تعریف کرتا ہوں اور قریش کے لئے تجھ سے مدد مانگتا ہوں تا کہ وہ تیرے دین کو قائم کریں۔“

پھر وہ اذان دیتے۔ مجھے بالکل یاد نہیں کہ کسی رات حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ دعائیہ کلمات (اذان سے پہلے) چھوڑے ہوں۔

فَائِدَہ: اس دعا میں یہ بتایا گیا ہے کہ صرف اپنے لئے نہیں، بل کہ اپنے رشتہ داروں ...... اور اپنی قوم ملک ...... اور دوسرے ملکوں میں بسنے والے مسلمانوں ...... کے لئے اور کافروں کے لئے بھی دعا کریں، چاہے وہ انسان امریکہ روس میں بسنے والے ہوں یا برما، بھارت یا اور دنیا کے کسی حصے میں بسنے والے ہوں۔ ان کے لئے

[1] ذکرہ ابونعیم فی الحلیة، ذکر الصحابة من المهاجرین: ۱/۲۰۰، رقم: ۴۸۶
[2] البدایة والنهایة، وقائع السنة الاولی من الهجرة، فی الاذان ومشروعیة: ۳/۱۸۶



بھی دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ انہیں دین پر استقامت عطا فرمائیں اور ہدایت نصیب فرمائیں اور ان کے ذریعے دنیا بھر میں دین کو زندہ فرمائیں۔

حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بیوی حضرت ہند رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں:

حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب بستر پر لیٹتے تو یہ دعا کرتے:

❷ ”اَللّٰهُمَّ تَجَاوَزْ عَنْ سَيِّئَاتِيْ وَ أَعْذِرْنِيْ بِعِلَّاتِيْ“[1]

تَرجَمَہ: ”اے اللہ! میری برائیوں سے درگزر فرما اور میری بیماریوں کی وجہ سے مجھے معذور قرار دے۔“

## مُذاکرہ

سُؤال ①: امیہ بن خلف آپ کو تکلیفیں دیتا تو حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے منہ سے تکلیفیں دیتے وقت کیا الفاظ نکلتے تھے؟

سُؤال ②: آپ کو کس نے آزاد کر دیا تھا؟

سُؤال ③: مسلمانوں کی پہلی مسجد کے پہلے مؤذن کون تھے؟

سُؤال ④: حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کس سن ہجری میں فوت ہوئے؟ اور کہاں دفن ہوئے؟

[1] مجمع الزوائد، کتاب الاذکار، باب ما یقول اذا آوی الی فراشه واذا انتبه: ۱۰/۱۲۸، رقم: ۱۷۰۵۸

# حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام سعد، ابوثابت کنیت اور والد کا نام عبادہ تھا۔

عرب کے دستور کے مطابق آپ نے تیراندازی اور تیراکی سیکھی۔ علم حاصل کرنے کا کوئی خاص ذریعہ نہ تھا، پھر بھی آپ نے اس قدر اہتمام کیا کہ آپ اچھی طرح عربی لکھ پڑھ لیتے تھے۔

آپ بہت نرم مزاج تھے۔ خوب سخاوت کرتے تھے اور فرماتے کہ صدقہ انسان کے غم و پریشانی کو دور کرتا ہے۔

رسول اللہ ﷺ کی رحلت کے بعد جب خلافت کا اختلاف سامنے آیا تو آپ ہی کی وجہ سے یہ اختلاف ختم ہوا۔ پھر تمام صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے دور میں کتابتِ حدیث کا عام رواج نہ تھا، مگر آپ نے حدیث لکھی اور لوگوں کو اس کی تعلیم بھی دی۔ آپ نے ۱۵ھ کو انتقال فرمایا۔

## اندر آنے کی اجازت مانگنا

حضرت قیس بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: حضور ﷺ ہمیں ملنے کے لئے ہمارے گھر تشریف لائے، چناں چہ حضور ﷺ نے (اجازت کے لئے باہر سے) فرمایا: السلام علیکم ورحمۃ اللّٰہ! میرے والد نے (حضور ﷺ کے سلام کا) جواب آہستہ سے دیا۔



میں نے کہا: کیا آپ رسول اللہ ﷺ کو اجازت دینا نہیں چاہتے؟

انہوں نے کہا: ذرا حضور ﷺ کو بار بار ہمیں سلام کرنے دو۔

حضور ﷺ نے پھر فرمایا: السلام علیکم و رحمۃ اللّٰہ (میرے والد) حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پھر آہستہ سے جواب دیا۔ حضور ﷺ نے پھر فرمایا: السلام علیکم و رحمۃ اللّٰہ! اور اس کے بعد حضور ﷺ واپس چل پڑے۔

حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور ﷺ کے پیچھے گئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میں نے آپ کا ہر سلام سنا ہے اور ہر سلام کا آہستہ سے جواب دیا ہے، بس آہستہ اس لئے جواب دیا، تا کہ آپ ہمیں بار بار سلام کریں۔

چناں چہ حضور ﷺ ان کے ساتھ واپس آئے۔ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور ﷺ کے لئے نہانے کا پانی تیار کروایا جس سے حضور ﷺ نے غسل کیا، حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور ﷺ کو زعفران یا ورس (خوش بودار گھاس) میں رنگی ہوئی چادر دی جسے حضور ﷺ نے اوڑھ لیا، پھر حضور ﷺ نے ہاتھ اٹھا کر یہ دعا مانگی: اے اللہ! تو اپنی رحمتیں اور مہربانی خاندانِ سعد پر نازل فرما۔ اس کے بعد حضور ﷺ نے کچھ کھانا تناول فرمایا۔

پھر جب حضور ﷺ نے واپسی کا ارادہ فرمایا تو حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور ﷺ کے سامنے ایک گدھا پیش کیا جس کو ایک عمدہ چادر ڈال کر تیار کیا گیا تھا۔ حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: اے قیس! رسول اللہ ﷺ کے ساتھ جاؤ۔ میں ساتھ چل پڑا۔ حضور ﷺ نے مجھ سے فرمایا: میرے ساتھ سوار ہو جاؤ۔ میں نے انکار کیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا: یا تو سوار ہو جاؤ یا واپس چلے جاؤ۔ اس پر میں واپس چلا گیا۔[1]

[1] جمع الفوائد، کتاب الادب، الاستئذان: ۲/۲۷۴، رقم: ۷۷۳۳

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مغز کھلانا

ایک مرتبہ حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ مغز سے بھرا ہوا ایک بڑا پیالہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں لائے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا:

اے ابو ثابت! یہ کیا ہے؟

انہوں نے کہا: اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق دے کر بھیجا ہے! میں نے چالیس اونٹ ذبح کئے تھے تو میرے دل نے چاہا کہ میں آپ کو پیٹ بھر کر مغز کھلاؤں۔ چناں چہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے تناول فرمایا اور حضرت سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لئے دعائے خیر فرمائی۔[1]

## کھانے کے بعد دودھ پیش کرنا

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے گھر آنے کی دعوت دی (جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کے گھر تشریف لے آئے تو) وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں کھجوریں اور کچھ روٹی کے ٹکڑے لائے جنہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تناول فرمایا، پھر دودھ کا ایک پیالہ لائے جسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے نوش فرمایا اور ان کے لئے یہ دعا فرمائی:

"اَکَلَ طَعَامَکُمُ الْاَبْرَارُ وَاَفْطَرَ عِنْدَکُمُ الصَّائِمُوْنَ وَصَلَّتْ عَلَیْکُمُ الْمَلَائِکَۃُ"

ترجمہ: "تمہارا کھانا نیک آدمی کھائیں اور روزہ دار تمہارے یہاں افطار کریں اور فرشتے تمہارے لئے دعائے رحمت کریں۔"

(پھر فرمایا:) اے اللہ! سعد بن عبادہ کی اولاد پر اپنی رحمتیں نازل فرما۔[2]

---

[1] کنز العمّال، السابع، کتاب الفضائل، فضائل الصحابة: ١٣/١٧٥، رقم: ٣٧٠٧٨

[2] کنز العمّال، الخامس، کتاب الضیافة، أدب الضیف: ٩/١٢١، رقم: ٢٥٩٨٢



فائدہ: ہمیں چاہیے کہ یہ دعا زبانی یاد کرلیں اور پھر ضیافت کے موقع پر ہم بھی میزبان کے حق میں یہی دعا کریں، جیسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حق میں فرمائی۔

اسی طرح دودھ پینے کے بعد ہم یہ دعا مانگا کریں۔

"اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِیْہِ وَزِدْنَا مِنْہُ۔"[1]

ترجمہ: "اے اللہ! ہمیں اس میں برکت عطا فرما اور اس سے اور زیادہ عطا فرما۔"

## لوگوں کو چربی اور گوشت کھانے کے لئے بلانا

حضرت عروہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میں نے حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھا کہ وہ اپنے قلعے پر کھڑے ہوکر یہ اعلان کررہے ہیں کہ جو چربی یا گوشت کھانا چاہتا ہے وہ سعد بن عبادہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کے ہاں آجائے۔

پھر میں (ان کے انتقال کے بعد) ایک دن مدینہ کے راستے پر جارہا تھا، اس وقت میں نوجوان تھا کہ اتنے میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما عالیہ محلے میں اپنی زمین پر جاتے ہوئے میرے پاس سے گزرے تو انہوں نے فرمایا:

اے جوان! جاؤ اور دیکھ کر آؤ کہ سعد بن عبادہ کے قلعے پر کیا کوئی آدمی کھانے پر بلانے کے لئے اعلان کررہا ہے۔ میں نے دیکھ کر انہیں بتایا کہ کوئی نہیں ہے، تو انہوں نے فرمایا تم نے سچ کہا (اتنی زیادہ سخاوت تو ان باپ بیٹے کی ہی خصوصیت تھی اب وہ بات نہ رہی)۔[2]

## آپ کی دعا

حضرت عروہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت سعد بن عبادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

---

[1] مسند احمد: ١/٢٢٥، رقم: ١٩٧٩

[2] أخرجه ابن سعد، فی الطبقات، طبقات البدریین من الانصار، ومن بنی ساعدة: ٢/٤٦٨

یہ دعا کیا کرتے:

"اَللّٰهُمَّ هَبْ لِيْ حَمْدًا وَّهَبْ لِيْ مَجْدًا لَّا مَجْدَ إِلَّا بِفِعَالٍ وَلَا فِعَالَ إِلَّا بِمَالٍ اَللّٰهُمَّ لَا يُصْلِحُنِي الْقَلِيْلُ وَلَا أَصْلُحُ عَلَيْهِ"[1]

تَرجَمہ: "اے اللہ! مجھے تعریف عطا فرما اور مجھے بزرگی عطا فرما اور بزرگی کسی بڑے کام کے ذریعے ہی حاصل ہوسکتی ہے اور کوئی بڑا کام مال کے ذریعے ہی ہوا کرتا ہے، اے اللہ! تھوڑا مال میرے حالات درست نہیں کرسکتا اور نہ ہی تھوڑے مال سے میں درست رہ سکتا ہوں (لہٰذا تو اپنی شان کے مطابق اپنے خزانوں میں سے عطا فرما)۔"

**فَائِدَہ:**

① مال کی مثال پانی جیسی ہے اور انسان کی مثال کشتی جیسی ہے، پانی کشتی کے نیچے ہو تو بہتر ہے۔ کشتی منزل کی طرف رواں دواں رہے گی اور مسافر کو اس کے ساحل تک اتارے گی، لیکن اگر پانی کشتی کے اندر آجائے تو مسافر کو سمندر میں غرق کر دے گا، بالکل مال بھی اسی طرح ہے۔

انسانی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے مال کمائے، تا کہ عبادت میں یکسوئی پیدا ہو، لیکن اس مال کے کمانے میں اتنا منہمک نہیں ہونا چاہیے کہ اس کی محبت دل میں غالب آجائے۔ آسائشوں میں جینے کا دل عادی بن جائے۔ وہی منزل بن جائے اور مقصد ہی سے انسان ہٹ جائے۔ ابھی کچھ بچت کرلیں، تا کہ بڑے ہو کر کام آئے پھر اگر یہ رقم زکوٰۃ کی مقدار تک پہنچ جائے تو اس کی زکوٰۃ بھی ادا کریں اگر ایسا کریں گے تو اللہ تعالیٰ ہمارے اس مال میں برکت دے گا۔

[1] أخرجه ابن سعد، في الطبقات، طبقات البدريين من الأنصار، ومن بني ساعدة: ...... ٢/٤٦٨



② اللہ سے خوب مانگا جائے، بار بار مانگا جائے ہر ضرورت ہر حاجت مانگی جائے، دیکھیں حضرت سعد بن عبادہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے زیادہ مال مانگا، اسی طرح حضرت موسیٰ عَلَیْہِ السَّلَام نے پوچھا کہ چھوٹی چیز بھی مانگوں؟ فرمایا: ہاں، نمک بھی مانگو۔

## مُذاکرہ

سُوال ①: حضرت سعد رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کا صدقے کے بارے میں کیا ارشاد تھا؟

سُوال ②: رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کی وفات کے بعد خلافت کا اختلاف کس کے ذریعے سے حل ہوا؟

سُوال ③: حضرت سعد رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے حضور صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کو کون سے جانور کا مغز کھلایا؟

سُوال ④: آپ کا انتقال کس سنِ ہجری میں ہوا؟



# حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام عویمر، ابودرداء کنیت اور والد کا نام زید تھا۔ آپ اپنی کنیت سے زیادہ مشہور تھے۔

ایمان لانے سے پہلے آپ بہت بڑے تاجر تھے۔ ایمان لانے کے بعد تجارت آپ کی دعوت وعبادت میں خلل انداز ہوئی تو تجارت کو خیر باد کہہ دیا اور فرمایا: اگر مجھے روزانہ ۴۰ دینار نفع ہوا سے صدقہ کرتا رہوں اور میری نماز بھی قضا نہ ہو مجھے قیامت کے حساب کے خوف سے ایسی تجارت بھی پسند نہیں۔

آپ کے انتقال ۳۲ھ میں ہوا وہ اس طرح کہ موت کے وقت رونے لگے۔ رونے کی وجہ پوچھی گئی تو بتایا معلوم نہیں گناہوں سے چھٹکارا کیسے ہو؟

پھر اپنے بیٹے بلال کو بلایا اور اس سے کہا! مجھے کلمہ پڑھاؤ! وہ کلمہ کی تلقین کرتے رہے، آپ دوہراتے رہے، یہاں تک کہ آپ کی روح پرواز کرگئی۔

## آپ کا زہد

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے تاجر تھا۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے تو میں نے تجارت اور عبادت کو جمع کرنا چاہا، لیکن ایسا ٹھیک طور سے نہ ہوسکا، اس لئے میں نے تجارت چھوڑ دی اور عبادت کی طرف متوجہ ہوگیا۔[1]

حضرت ابوالدرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: مجھے اس بات سے خوشی نہیں

[1] ابو نعیم فی الحلیة، ذکر الصحابة من المهاجرین: ۱/۲۶۹، رقم: ۶۷۵



ہوسکتی کہ میں مسجد کے دروازے پر کھڑے ہوکر خرید وفروخت کروں اور روزانہ مجھے تین سو درہم اس سے نفع ہو اور میں تمام نمازیں مسجد میں جماعت سے ادا کروں۔ میں یہ نہیں کہتا کہ اللہ تعالیٰ نے بیچنے کو حلال نہیں کیا اور سود کو حرام کیا ہے، بل کہ میں چاہتا ہوں کہ میں ان لوگوں میں سے ہوجاؤں جنہیں تجارت اور بیچنا اللہ کی یاد سے غافل نہیں کرسکتا۔[1]

## دل نرم کرنے کی تدبیر

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آکر اپنے دل کی سختی کی شکایت کرنے لگا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم چاہتے ہو کہ تمہارا دل نرم ہوجائے اور تمہاری یہ ضرورت پوری ہوجائے؟ تم یتیم پر شفقت کیا کرو اور اس کے سر پر ہاتھ پھیرا کرو اور اپنے کھانے میں سے اسے کھلایا کرو اس سے تمہارا دل نرم ہوجائے گا اور تمہاری ضرورت پوری ہوجائے گی۔[2]

**فائدہ:** یتیموں کی مدد بہت فضیلت کا عمل ہے۔ قرآن کریم کا ارشاد ہے:

﴿يَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْيَتٰمٰى قُلْ اِصْلَاحٌ لَّهُمْ خَيْرٌ﴾[3]

**ترجمہ:** ''لوگ آپ سے یتیموں کے بارے میں پوچھتے ہیں۔ آپ کہہ دیجیے کہ ان کے حالات درست کرنا بڑی بھلائی ہے۔''

اور حضرت سہل بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''میں اور یتیم کی کفالت کرنے والا جنت میں اس طرح ہوں گے اور یہ کہہ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی شہادت کی انگلی اور بیچ کی انگلی میں تھوڑا سا

[1] اخرجه ابونعیم فی الحلیة، ذکر الصحابة من المهاجرین: ۱/۲۶۹، رقم: ۶۷۶
[2] مجمع الزوائد، کتاب البر والصلة، باب ماجاء فی الأیتام: ۸/۲۰۶، رقم: ۱۳۵۰۹
[3] سورة البقرة: آیت ۲۲۰

فاصلہ رکھ کر ارشاد فرمایا۔"[1]

اس حدیث میں کسی یتیم کی سرپرستی کی اتنی عظیم فضیلت بیان کی گئی ہے کہ اس کی عظمت کا تصور بھی مشکل ہے۔ یعنی ایسا شخص جنت میں آں حضرت ﷺ کے ساتھ اور آپ ﷺ سے نہایت قریب ہوگا۔ اس انتہائی قرب کو ظاہر کرنے کے لئے آپ ﷺ نے اشارہ فرمایا کہ یہ اس قسم کا قرب ہوگا جیسا کہ شہادت کی انگلی اور بیچ کی انگلی ایک دوسرے سے قریب ہوتی ہے۔

ہمیں چاہیے کہ ان فضائل کو حاصل کرنے کے لئے یتیموں پر شفقت کریں، ان کا خرچ اٹھائیں اور ان کو کھانا کھلائیں، اس سے اللہ تعالیٰ ہمیں اجر وثواب بھی عطا فرمائیں اور ہمارے دلوں کی سختی کو بھی دور فرمائیں۔

# آپ کا بیان

## میرا رب کہے گا، تونے اپنے علم پر کیا عمل کیا؟

حضرت حوشب فزاری رَحِمَہُ اللہُ تَعَالیٰ کہتے ہیں: میں نے حضرت ابودرداء رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ کو منبر پر بیان میں یہ فرماتے ہوئے سنا:

میں اس دن سے بہت ڈرتا ہوں جس دن میرا رب مجھے پکار کر کہے گا: اے عویمر! میں کہوں گا لبیک، پھر میرا رب کہے گا: تونے اپنے علم پر کیا عمل کیا؟

اللہ کی کتاب کی وہ آیت بھی آئے گی، جو کسی برے عمل سے روکنے والی ہے اور وہ آیت بھی آئے گی، جو کسی نیک عمل کا حکم دینے والی ہے اور ہر آیت مجھ سے اپنے حق کا مطالبہ کرے گی۔

اب اگر میں نے اس نیک عمل کو نہیں کیا ہوگا تو وہ حکم دینے والی آیت میرے

[1] ابوداؤد، کتاب الادب، باب فی من ضم یتیما، رقم: ۵۱۵۰



خلاف گواہی دے گی اور اگر میں نے اس برے کام کو نہیں چھوڑا ہوگا تو وہ روکنے والی آیت میرے خلاف گواہی دے گی۔ اب بتاؤ میں کیسے چھوٹ سکتا ہوں۔[1]

# آپ کی نصیحتیں

## حق بات کو پہنچانے والا عمل کرنے والے کی طرح شمار ہوتا ہے

حضرت ابودرداء رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ فرمایا کرتے تھے:

تم لوگ اس وقت تک خیر پر رہو گے جب تک کہ تم اپنے بھلے لوگوں سے محبت کرتے رہو گے اور تم میں حق بات کی جائے اور تم اسے پہنچاتے رہو گے، کیوں کہ حق بات کو پہنچانے والا حق پر عمل کرنے والے کی طرح شمار ہوتا ہے۔[2]

## لوگوں میں عیب تلاش کرنے والے کا غم لمبا ہوگا

حضرت ابودرداء رَضِیَ اللہُ تَعَالیٰ عَنْہُ نے فرمایا:

۱ "لَا تُكَلِّفُوا النَّاسَ مَالَمْ يُكَلَّفُوْا"

تَرْجَمَہ: "تم لوگوں کو ان چیزوں کا مکلف نہ بناؤ جن کے وہ (اللہ کی طرف سے) مکلف نہیں ہیں۔"

۲ "وَلَا تُحَاسِبُوا النَّاسَ دُوْنَ رَبِّهِمْ"

تَرْجَمَہ: "لوگوں کا رب تو ان کا محاسبہ نہ کرے اور تم ان کا محاسبہ کرو، یہ ٹھیک نہیں۔"

[1] کنزالعمّال، السابع، کتاب الفضائل، فضائل الصحابة: ۱۳/۲۳۷، رقم: ۳۷۴۳۵

[2] شعب الایمان للبیہقی: ۱۱/۳۵۲، رقم: ۸۶۴۵

❸ "يَابْنَ اٰدَمَ عَلَيْكَ نَفْسَكَ فَإِنَّهُ مَنْ تَتَبَّعَ مَايُرٰى فِي النَّاسِ يَطُلْ حُزْنُهُ وَلَا يَشْفِ غَيْظُهُ"

ترجمہ: "اے ابن آدم! تو اپنی فکر کر، کیوں کہ جو لوگوں میں نظر آنے والے عیوب تلاش کرے گا اس کا غم لمبا ہوگا اور اس کا غصہ ٹھنڈا نہیں ہوسکے گا۔"[1]

## نیکی کبھی پرانی نہیں ہوتی

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

اللہ کی عبادت اس طرح کرو کہ گویا تم اسے دیکھ رہے ہو اور اپنے آپ کو مُردوں میں شمار کرو۔

اور جان لو کہ تھوڑا مال جو تمہاری ضروریات کے لئے کافی ہو وہ اس زیادہ مال سے بہتر ہے جو تمہیں اللہ سے غافل کردے۔

اور یہ بھی جان لو کہ نیکی کبھی پرانی نہیں ہوتی اور گناہ بھلایا نہیں جاتا۔[2]

## خیر یہ نہیں ہے کہ تمہارا مال یا اولاد زیادہ ہوجائے

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

"لَيْسَ الْخَيْرُ أَنْ يَكْثُرَ مَالُكَ وَوَلَدُكَ، وَلٰكِنَّ الْخَيْرَ أَنْ يَعْظُمَ حِلْمُكَ، وَيَكْثُرَ عِلْمُكَ، وَأَنْ تُبَارِيَ النَّاسَ فِيْ عِبَادَةِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ، فَإِنْ أَحْسَنْتَ حَمِدْتَ اللّٰهَ تَعَالٰى، وَ إِنْ أَسَأْتَ اسْتَغْفَرْتَ اللّٰهَ عَزَّوَجَلَّ."

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۷۱، رقم: ۶۸۸
[2] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۷۱، رقم: ۶۸۹



خیر یہ نہیں ہے کہ تمہارا مال یا تمہاری اولاد زیادہ ہوجائے، بل کہ خیر یہ ہے کہ تمہاری بردباری بڑھ جائے اور تمہارا علم زیادہ ہو اور تم اللہ کی عبادت میں لوگوں سے آگے نکلنے میں مقابلہ کرو، اگر تم نیکی کرو تو اللہ کی تعریف کرو اور اگر کوئی برا کام ہوجائے تو اللہ سے استغفار کرو۔[1]

## لوگوں کے دلوں میں ہمارے متعلق نفرت کس طرح پیدا ہوتی ہے

حضرت سالم بن ابی الجعد رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

"حَذَرَ امْرُؤٌ أَنْ تُبْغِضَهُ قُلُوْبُ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُ"

ترجمہ: "آدمی کو اس سے بچتے رہنا چاہیے کہ مؤمنوں کے دل اس سے نفرت کرنے لگ جائیں اور اسے پتہ بھی نہ چلے۔"

پھر فرمایا:

کیا تم جانتے ہو ایسا کیوں ہوتا ہے؟

میں نے کہا نہیں۔

فرمایا:

"اَلْعَبْدُ يَخْلُوْ بِمَعَاصِي اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ، فَيُلْقِى اللّٰهُ بُغْضَهُ فِي قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ حَيْثُ لَا يَشْعُرُ."

ترجمہ: "بندہ خلوت میں اللہ کی نافرمانیاں کرتا ہے اس وجہ سے اللہ تعالیٰ اس کی نفرت مؤمنوں کے دل میں ڈال دیتے ہیں اور اسے پتہ بھی

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۷۲، رقم: ۶۹۰

نہیں چلتا۔“ [1]

## ایمان کی چوٹی تکلیفوں پر صبر کرنا ہے

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے:

ایمان کی چوٹی اللہ کے فیصلے کی وجہ سے پیش آنے والی تکلیفوں پر صبر کرنا، تقدیر پر راضی ہونا، توکل میں مخلص ہونا، اللہ تعالیٰ کی ہر بات کو بے چون و چرا مان لینا اور اللہ کے سامنے گردن جھکا لینا ہے۔ [2]

## صرف مال نہیں نیکی بھی کماؤ

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے:

ہلاکت ہو اس شخص کے لئے جو بہت زیادہ مال جمع کرنے والا ہو اور مال کے لالچ میں اس طرح منہ پھاڑے ہوئے ہو کہ گویا پاگل ہو گیا ہے۔

اور لوگوں کے پاس جو دنیا ہے بس اسے دیکھتا رہتا ہے کہ کسی طرح مجھے مل جائے اور جو اپنے پاس ہے نہ اسے دیکھتا ہے اور نہ اس پر شکر کرتا ہے۔ اگر اس کے بس میں ہو تو رات کو بھی دن سے ملا دے یعنی دن کو تو کماتا ہے، اس کا بس چلے تو وہ رات کو بھی کمایا کرے۔ اس کے لئے ہلاکت ہو، اس کا حساب بھی سخت ہوگا اور اس پر عذاب بھی سخت ہوگا۔ [3]

## ایسی امیدیں نہ لگاؤ جن تک تم نہ پہنچ سکو

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے:

اے دمشق والو! کیا تمہیں شرم نہیں آتی۔ اتنا مال جمع کر رہے ہو جسے تم کھا نہیں

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٧٦، رقم: ٧٠٤
[2] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٧٦
[3] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٧٧، رقم: ٧١١



سکتے، اتنے گھر بنا رہے ہو جن میں تم رہ نہیں سکتے اور اتنی بڑی امیدیں لگا رہے ہو جن تک تم پہنچ نہیں سکتے۔

اور تم سے پہلے قوموں کی قومیں مال جمع کر کے محفوظ کر لیتی تھیں اور انہوں نے بڑی لمبی امیدیں لگا رکھی تھیں اور بڑی مضبوط عمارتیں بنائی تھیں، لیکن اب وہ سب ہلاک ہو چکی ہیں اور ان کی امیدیں دھوکہ ثابت ہوئیں اور ان کے گھر قبر بن چکے ہیں۔

یہ قوم عاد ہے جن کے مال اور اولاد سے عدن سے عمان تک کا سارا علاقہ بھرا ہوا تھا، لیکن اب مجھ سے عاد کا سارا ترکہ دو درہم میں خریدنے کے لئے کون تیار ہے۔ [1]

## سب سے اچھا اور سب سے برا ساتھی

حضرت صفوان بن عمرو رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے:

اے مال والو! اپنے مال کو صدقہ وغیرہ میں خرچ کر کے اپنی کھالوں کے لئے آخرت کی ٹھنڈک کا انتظام کر لو (صدقہ وغیرہ کرنے سے تم لوگ جہنم کی گرمی سے بچ جاؤ گے) مبادا کہ تمہاری موت کا وقت قریب آجائے اور تمہارے مال میں ہم اور تم برابر ہو جائیں۔ تم اپنے مال کو دیکھ رہے ہو اور ہم بھی تمہارے ساتھ اسے دیکھ رہے ہیں (اس وقت تم اپنے مال کو صرف دیکھ سکو گے خرچ نہیں کر سکو گے) حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: مجھے تم پر اس بات کا ڈر ہے کہ تم چھپی ہوئی خواہش کی وجہ سے نعمت استعمال کرو گے تو وہ نعمت تمہیں غفلت میں ڈال دے گی اور یہ اس وقت ہوگا جب تم کھانا پیٹ بھر کر کھاؤ گے، لیکن علم سے بھوکے رہو گے، اسے کچھ بھی

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٧٨، رقم: ٧١٥

حاصل نہیں کرو گے۔ یہ بھی فرمایا:

تم میں سب سے بہتر وہ ہے جو اپنے ساتھی سے یہ کہے: ''آؤ مرنے سے پہلے ہم روزے رکھ لیں'' اور تم میں سب سے برا وہ ہے جو اپنے ساتھی سے یہ کہے: ''آؤ مرنے سے پہلے ہم کھا پی لیں اور کھیل تماشہ کر لیں۔''

ایک مرتبہ حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا چند لوگوں پر گزر ہوا جو مکان بنا رہے تھے تو ان سے فرمایا:

تم دنیا میں نئی نئی عمارتیں کھڑی کر رہے ہو، حالاں کہ اللہ تو اس کے اجاڑنے کا ارادہ کئے ہوئے ہیں اور اللہ جس چیز کا ارادہ کر لیتے ہیں اسے وجود میں ضرور لے آتے ہیں، اس میں کوئی رکاوٹ نہیں بن سکتا۔

حضرت مکحول رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ اجاڑ جگہیں تلاش کیا کرتے تھے اور جب کوئی اجاڑ جگہ مل جاتی تو فرماتے: ''یَا خَرِبَ الْخَرِبِیْنَ أَیْنَ أَھْلُكَ الأَوَّلُوْنَ''

ترجمہ: ''اے رہنے والوں کو اجاڑنے والی اجاڑ جگہ! تجھ میں بسنے والے پہلے لوگ کہاں ہیں؟''[1]

## حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تین محبوب چیزیں

آپ نے فرمایا:

1. اپنے رب کی ملاقات کے شوق کی وجہ سے مجھے موت سے محبت ہے۔
2. اپنے رب کے سامنے عاجزی ظاہر کرنے کی وجہ سے مجھے فقر سے محبت ہے۔
3. گناہوں کے لئے کفارہ ہونے کی وجہ سے مجھے بیماری سے محبت ہے۔[2]

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۷۹

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۷۸، رقم: ۷۱۴



## جنازہ ایک زبردست اور مؤثر نصیحت ہے

حضرت شرحبیل رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب کوئی جنازہ دیکھتے تو فرماتے:

تم صبح کو جا رہے ہو شام کو ہم بھی تمہارے پاس آجائیں گے یا تم شام کو جا رہے ہو، صبح کو ہم بھی آجائیں گے۔

جنازہ ایک زبردست اور مؤثر نصیحت ہے، لیکن لوگ کتنی جلدی غافل ہو جاتے ہیں۔

نصیحت حاصل کرنے کے لئے موت کافی ہے اور فرمایا: جو موت کو کثرت سے یاد کرے گا اس کا اترانا اور حسد دونوں ختم ہو جائیں گے۔ ایک ایک کر کے لوگ جا رہے ہیں اور آخر میں ایسے لوگ رہتے جا رہے ہیں جنہیں کچھ سمجھ نہیں ہے (جنازہ دیکھ کر پھر اپنے دنیاوی کاموں میں لگے رہتے ہیں)[1]

## لوگوں سے بدلہ آج نہ لو

حضرت عون بن عبداللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

جو دوسروں کے حالات معلوم کرے گا اسے اپنی پسند کے حالات نظر نہیں آئیں گے (کیوں کہ خیر والے آدمی کم ہوا کرتے ہیں) اور جو پیش آنے والے دردناک حالات کے لئے صبر تیار نہیں کرے گا وہ آخر کار بے بس و عاجز ہو جائے گا۔

اگر تم لوگوں کو برا بھلا کہو گے تو لوگ بھی تمہیں برا بھلا کہیں گے۔

اگر تم انہیں کہنا چھوڑ دو گے تو وہ تمہیں نہیں چھوڑیں گے۔

حضرت عون رحمہ اللہ تعالیٰ نے پوچھا تو اس صورت میں آپ میرے لئے

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۷۷، رقم: ۷۱۲

کیا فرماتے ہیں؟

فرمایا: لوگ تمہیں برا بھلا کہیں تو تم ان سے بدلہ آج نہ لو، بل کہ یہ ان کے ذمہ ادھار رہنے دو اور جس دن تمہیں اس بدلہ کی شدید ضرورت ہوگی اس دن ان سے اس کا بدلہ لے لینا یعنی قیامت کے دن۔[1]

## روزی کی ذمہ داری اللہ پر ہے اور عمل ہمارے ذمہ ہے

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

کیا بات ہے میں دیکھ رہا ہوں کہ جس روزی کی اللہ نے ذمہ داری لے رکھی ہے، اس کے لئے تو تم بہت فکر اور کوشش کرتے ہو اور اللہ نے جو عمل تمہارے ذمے لگائے ہیں انہیں تم ضائع کر رہے ہو۔

جانوروں کا علاج کرنے والا گھوڑوں کو جتنا جانتا ہے میں اس سے زیادہ تمہارے بڑوں کو جانتا ہوں۔ یہ وہ لوگ ہیں جو نماز وقت گزرنے کے بعد پڑھتے ہیں اور قرآن سنتے تو ہیں، لیکن دل سے نہیں اور غلاموں کو آزاد تو کردیتے ہیں، لیکن وہ پھر بھی آزاد نہیں ہوتے، ان سے غلاموں کی طرح خدمت لیتے رہتے ہیں۔[2]

## زندگی بھر خیر کو تلاش کرتے رہو

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

زندگی بھر خیر کو تلاش کرتے رہو۔

اور اللہ کی رحمت کے جھونکوں کے سامنے خود کو لاتے رہو، کیوں کہ اللہ کی رحمت کے جھونکے چلتے رہتے ہیں جنہیں اللہ اپنے جن بندوں پر چاہتے ہیں بھیج دیتے ہیں۔

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٧٩، رقم: ٧١٩

[2] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٨٢، رقم: ٧٣٤



اور اللہ سے یہ سوال کرو کہ وہ تمہارے عیبوں پر پردہ ڈالے اور تمہاری خوف کی جگہوں کو امن والا بنائے۔[1]

## جب تم سے کوئی برا کام ہوجائے تو فوراً استغفار کرو

حضرت عبدالرحمٰن بن جبیر بن نفیر رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: ایک آدمی نے حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں عرض کیا: آپ مجھے کوئی ایسی بات سکھا دیں جس سے اللہ مجھے نفع دے، آپ نے فرمایا:

ایک نہیں دو، تین، چار، بل کہ پانچ باتیں سکھانے کو تیار ہوں، جن پر عمل کرنے والے کو اللہ تعالیٰ بلند درجے عطا فرمائیں گے، پھر فرمایا:

صرف پاکیزہ روزی کھاؤ اور صرف پاکیزہ مال کماؤ اور صرف پاکیزہ روزی گھر میں لاؤ اور اللہ سے یہ مانگو کہ وہ تمہیں ایک دن میں ایک دن کی روزی عطا فرمائے اور جب تم صبح اٹھو تو اپنے آپ کو مُردوں میں شمار کرو گویا کہ تم ان میں جاملے ہو۔

اپنی آبرو کو اللہ کی خاطر قربان کردو، لہٰذا جو تمہیں برا بھلا کہے یا گالی دے یا تم سے لڑے تو تم اسے اللہ کے لئے چھوڑ دو اور جب تم سے کوئی برا کام ہوجائے تو فوراً اللہ سے استغفار کرو۔[2]

**فائدہ:** اللہ تعالیٰ نے استغفار کو گناہوں کے زہر کا تریاق بنایا ہے۔ استغفار کے معنی ہیں اللہ تعالیٰ سے مغفرت مانگنا۔ ہر بد سے بدتر گناہ جو حقوق اللہ سے متعلق ہو، توبہ اور استغفار سے معاف ہوجاتا ہے، لہٰذا جب کوئی گناہ صغیرہ یا کبیرہ سرزد ہو فوراً توبہ اور استغفار سے اس کی تلافی کرنی چاہیے، بل کہ خلافِ اولیٰ امور پر بھی استغفار کرنا چاہیے اور بظاہر کوئی گناہ سرزد نہ ہوا ہو تب بھی استغفار کثرت سے کرتے

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٨٣، رقم: ٧٣٩

[2] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٨٣، رقم: ٧٤٠

رہنا چاہیے، ہر مسلمان جانتا ہے کہ سرکار دو عالم ﷺ گناہوں سے بالکل معصوم اور پاک تھے، اس کے باوجود آپ ﷺ فرماتے ہیں کہ "میں اللہ تعالیٰ سے روزانہ ستر (۷۰) سے زائد مرتبہ توبہ استغفار کرتا ہوں۔"[1]

لہٰذا ہر شخص کو چاہیے کہ ہر وقت اور ہر لمحہ اللہ تعالیٰ سے استغفار کرتا رہے، اسی حوالے سے ہمارے ادارے بیت العلم ٹرسٹ نے "استغفار کی ستر دعائیں" کے نام سے ایک کتاب شائع کی ہے، جس میں چوبیس گھنٹوں کے ہر لمحہ اور ہر قسم کے گناہ کا استغفار موجود ہے، ہر مسلمان مرد و عورت کو پڑھنی چاہیے۔

## انسان کا دل دنیا کی محبت میں جوان رہتا ہے

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

انسان کا دل دنیا کی محبت میں جوان رہتا ہے اگرچہ بڑھاپے کی وجہ سے اس کی ہنسلی کی دونوں ہڈیاں آپس میں مل جائیں، لیکن جن کے دلوں کو اللہ نے تقویٰ کے لئے آزما لیا ہے ان کے دل دنیا کی محبت میں جوان نہیں رہتے اور ایسے کامل متقی لوگ بہت کم ہوتے ہیں۔[2]

## تین کام کرلو سارے کام قابو میں آجائیں گے

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

"ثَلَاثٌ مِّنْ مَّلَاكِ اَمْرِ بْنِ اٰدَمَ"

"تین کام ایسے ہیں جن کو کرنے سے ابن آدم کے سارے کام قابو میں آجائیں گے۔" "لَا تَشْكُ مُصِيْبَتَكَ، وَلَا تُحَدِّثْ بِوَجْعِكَ، وَلَا تُزَكِّ نَفْسَكَ بِلِسَانِكَ"

---

[1] بخاری، کتاب الدعوات، باب استغفار النبی فی الیوم واللیلۃ: رقم ۶۳۰۷

[2] أخرجه أبونعيم فی الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۸۵، رقم: ۷۵۱



1. تم اپنی مصیبت کا کسی سے شکوہ نہ کرو۔
2. اپنی بیماری کسی کو مت بتاؤ۔
3. اپنی زبان سے اپنی خوبیاں بیان نہ کرو اور اپنے آپ کو مقدس اور پاکیزہ نہ سمجھو۔[1]

## مظلوم اور یتیم کی بددعا سے بچو

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

مظلوم اور یتیم کی بددعا سے بچو، کیوں کہ ان دونوں کی بددعا رات کو اللہ کی طرف چلتی ہے جب کہ لوگ سوئے ہوئے ہوتے ہیں۔ ایک روایت میں یہ ہے کہ مجھے لوگوں میں اس پر ظلم کرنا سب سے زیادہ مبغوض ہے جو بالکل بے بس اور بے کس ہو اور اللہ کے علاوہ کسی اور سے میرے خلاف مدد نہ لے سکے۔[2]

**فائدہ:** معاشرے میں عام طور پر ظلم ہی تمام برائیوں کی جڑ ہے، حکماء کا قول ہے کہ گناہوں میں ظلم سے بڑا گناہ کوئی نہیں، اس لئے کہ جب گناہ آپ کے اور اللہ کے درمیان ہوگا تو اللہ تعالیٰ کی ذات کریم ہے، وہ آپ کو معاف کردے گی، لیکن جب گناہ آپ کے اور بندوں کے درمیان ہوگا تو آپ کے پاس سوائے مخالف شخص کو رضامند کرنے کا اور کوئی چارہ نہیں، لہٰذا ہمیں چاہیے کہ کسی پر بھی ظلم نہ کریں کسی کو تکلیف دینا، تنگ کرنا، ستانا، گالی دینا یا کسی کے مال جائیداد پر ناجائز قبضہ کرنا یہ سب ظلم میں داخل ہیں۔ حدیث میں آتا ہے کہ "مظلوم کی بددعا سے بچو، بے شک وہ آسمانوں پر ایسے چڑھتی ہے گویا وہ ایک چنگاری ہے"۔[3]

چناں چہ اسی موضوع پر مکتبہ بیت العلم نے "مظلوم کی آہ......!" کے نام سے

---

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۸۵، رقم: ۷۵۲

[2] أخرجه أبونعيم فی الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۸۲، رقم: ۷۳۵

[3] صحيح الجامع: ۱/۹۱

ایک کتاب طبع کی ہے، جس میں ظالم کو ظلم سے بچانے اور مظلوم کو تسلی دینے اور اسے صبر کی تلقین کرنے والے عجیب وغریب واقعات وقصص جمع کئے گئے ہیں ہر مرد وزن کے لئے اس کا مطالعہ نہایت مفید رہے گا۔

## صحت اور فراغت کو موت سے پہلے غنیمت جانو

حضرت معمر رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے ایک ساتھی سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت سلمان کو خط میں یہ لکھا:

اے میرے بھائی! اپنی صحت اور فراغت کو اس بلاء کے آنے سے پہلے غنیمت سمجھو جس کو تمام بندے مل کر ٹال نہیں سکتے (اس بلاء سے مراد موت ہے) اور مصیبت زدہ کی دعا کو غنیمت سمجھو۔

اے میرے بھائی! مسجد تمہارا گھر ہونا چاہیے یعنی مسجد میں زیادہ وقت اعمال میں گزرے کیوں کہ میں نے حضور ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ:

مسجد ہر متقی کا گھر ہے اور مسجد جن لوگوں کا گھر ہوگا ان کے لئے اللہ نے یہ ذمہ داری لے رکھی ہے کہ انہیں خوشی اور راحت نصیب ہوگی اور وہ پل صراط کو پار کر کے اللہ کی رضامندی حاصل کریں گے۔

اے میرے بھائی! یتیم پر رحم کرو۔ اسے اپنے قریب کرو اور اس سے اپنے کھانے میں سے کھلاؤ، کیوں کہ ایک مرتبہ ایک آدمی نے حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنے دل کی سختی کی شکایت کی تو حضور ﷺ نے فرمایا: ''کیا تم چاہتے ہو کہ تمہارا دل نرم ہو جائے؟

اس نے کہا: جی ہاں۔

حضور ﷺ نے فرمایا: یتیم کو اپنے سے قریب کرو، اس کے سر پر ہاتھ پھیرو، اور اسے اپنے کھانے میں سے کھلاؤ، اس سے تمہارا دل نرم ہو جائے گا اور



تمہاری ہر ضرورت پوری ہوگی۔''

اے میرے بھائی! اتنا جمع نہ کرو جس کا تم شکر ادا نہ کرسکو، کیوں کہ میں نے حضور ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ وہ دنیا والا انسان جس نے اس دنیا کے خرچ کرنے میں اللہ کی اطاعت کی تھی، اسے قیامت کے دن اس حال میں لایا جائے گا کہ وہ آگے آگے ہوگا اور اس کا مال پیچھے ہوگا۔ وہ جب بھی پل صراط پر لڑکھڑائے گا تو اس کا مال اسے کہے گا: تم بے فکر ہو کر چلتے رہو (تم جہنم میں نہیں گر سکتے کیوں کہ) مال کا جو حق تمہارے ذمے تھا وہ تم نے ادا کیا تھا، پھر حضور ﷺ نے فرمایا: جس آدمی نے اس دنیا کے بارے میں اللہ کی اطاعت نہیں کی تھی، اسے اس حال میں لایا جائے گا کہ اس کا مال اس کے کندھوں کے درمیان ہوگا اور اس کا مال اسے ٹھوکر مار کر کہے گا:

تیرا ناس ہو! تو نے میرے بارے میں اللہ کے حکم پر عمل کیوں نہیں کیا۔

یہ مال اس کے ساتھ بار بار ایسے ہی کرتا رہے گا یہاں تک کہ وہ ہلاکت کو پکارنے لگے گا۔

اے میرے بھائی! مجھے یہ بتایا گیا ہے کہ تم نے ایک خادم خریدا ہے، حالاں کہ میں نے حضور ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا:

بندہ کا اللہ سے اور اللہ کا بندے سے تعلق اس وقت تک رہتا ہے جب تک اس کی خدمت نہ کی جائے، اپنے کام وہ خود کرے اور جب اس کی خدمت ہونے لگتی ہے تو اس پر حساب واجب ہو جاتا ہے۔

اُمّ درداء نے مجھ سے ایک خادم مانگا اور میں ان دنوں مال دار بھی تھا، لیکن میں نے چوں کہ حساب والی حدیث سن رکھی تھی، اس وجہ سے مجھے خادم خریدنا پسند نہ آیا۔

اے میرے بھائی! میرے لئے اور تمہارے لئے کون اس بات کی ضمانت دے سکتا ہے؟ حضور ﷺ کے صحابی ہونے کی وجہ سے دھوکے میں مت آجانا

کیوں کہ ہم نے حضور ﷺ کے بعد بہت لمبا عرصہ گزار لیا ہے اور اللہ ہی خوب جانتا ہے کہ ہم نے حضور ﷺ کے بعد کیا کیا ہے۔[1]

## تمہاری دنیا صرف اتنی ہے جو تم نے آگے بھیج دی

حضرت عبدالرحمٰن بن محمد محاربی رَحِمَہُ اللہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ حضرت ابودرداء رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ نے اپنے ایک بھائی کو خط میں یہ لکھا:

اما بعد! تمہارے پاس جتنی دنیا ہے وہ تم سے پہلے دوسروں کے پاس تھی اور تمہارے بعد پھر دوسروں کے پاس چلی جائے گی۔ اس میں سے تمہاری صرف اتنی ہے جو تم نے اپنے لئے آگے بھیج دی یعنی اللہ کے نام پر دوسروں پر خرچ کر دی، لہٰذا اپنے آپ کو اپنی نیک اولاد پر ترجیح دو یعنی دوسروں پر خرچ کر جاؤ گے تو تمہارے کام آئے گی ورنہ تمہارے بعد تمہاری اولاد کو مل جائے گی، کیوں کہ تم ایسی ذات کے پاس جاؤ گے جو تمہارا کوئی عذر قبول نہیں کرے گی اور تم ان لوگوں کے لئے جمع کر رہے ہو جو تمہاری کبھی تعریف نہیں کریں گے۔

تم دو طرح کے آدمیوں کے لئے جمع کر رہے ہو یا تو وہ تمہارے مال میں اللہ کے حکم پر عمل کرے گا اور تم تو اس مال کو دوسروں پر خرچ کرنے کی سعادت حاصل نہ کر سکے، لیکن یہ سعادت اسے مل جائے گی یا وہ اس مال میں اللہ کی نافرمانی پر عمل کرے گا اور چوں کہ یہ مال تم نے اس کو جمع کر کے دیا ہے، اس لئے اس کے غلط خرچ کرنے کا ذریعہ بننے کی وجہ سے تم خود بدبخت بن جاؤ گے۔

بہر حال اللہ کی قسم! ان دونوں میں سے کوئی بھی اس بات کا حق دار نہیں ہے کہ تم اس کی وجہ سے اپنی کمر پر بوجھ لاد کر اس کی سزا کو کم کرواؤ، لہٰذا تم اسے اپنی ذات پر ترجیح مت دو اور جو جا چکے ہیں ان کے لئے اللہ کی رحمت کی امید رکھو اور جو باقی رہ

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۷٤، رقم: ۷۰۲



گئے ہیں ان کے بارے میں اللہ کی عطا پر اعتماد کرو۔ والسلام۔[1]

## لوگوں میں محبوب کون ہے؟

حضرت ابودرداء رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ نے حضرت مسلمہ بن مخلد رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ کو خط میں یہ لکھا:

اما بعد! بندہ جب اللہ کے حکم پر عمل کرتا ہے تو اللہ اس سے محبت کرنے لگتے ہیں اور جب اللہ اس سے محبت کرنے لگتے ہیں تو اس کی محبت اپنی مخلوق میں ڈال دیتے ہیں۔

اور جب بندہ اللہ کی نافرمانی والا عمل کرتا ہے تو اللہ اس سے نفرت کرنے لگتے ہیں اور جب اللہ اس سے نفرت کرنے لگتے ہیں تو اس کی نفرت اپنی مخلوق میں ڈال دیتے ہیں۔[2]

## اسلام صرف حکم ماننے کا نام ہے

حضرت ابودرداء رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ نے فرمایا:

اسلام صرف بے چون و چرا حکم ماننے کا نام ہے۔ خیر صرف جماعت میں ہے۔ انسان اللہ، خلیفہ اور عام مسلمانوں کے ساتھ خیر خواہی کرے۔[3]

# آپ کی دعائیں

حضرت بلال بن سعد رَحِمَہُ اللہُ تَعَالٰی کہتے ہیں کہ حضرت ابودرداء رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ فرمایا کرتے تھے:

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲۷٦، رقم: ۷۰۸
[2] كنز العمّال، الثامن، كتاب المواعظ والرقائق ......: ۱٦/۹٤، رقم: ٤٤۲٤۹
[3] كنز العمّال، الثامن، كتاب المواعظ والرقائق......: ۱٦/۹۷، رقم: ٤٤۲۷٥

❶ "اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوْذُبِكَ مِنْ تَفْرِقَةِ الْقَلْبِ" [1]

ترجمہ: "اے اللہ! میں دل کے بکھر جانے سے تیری پناہ چاہتا ہوں۔"

کسی نے پوچھا دل کے بکھر جانے سے کیا مراد ہے؟

فرمایا: اس سے مراد یہ ہے کہ اللہ کی طرف سے میرے لئے ہر وادی میں کچھ مال رکھ دیا جائے (اور مجھے ہر وادی میں جا کر اپنے مقدر کا مال جمع کرنا پڑے)۔

حضرت اسماعیل بن عبید اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے:

❷ "اَللّٰهُمَّ تَوَفَّنِي مَعَ الْأَبْرَارِ وَلَا تُبْقِنِي مَعَ الْأَشْرَارِ" [2]

ترجمہ: "اے اللہ! مجھے نیک لوگوں کے ساتھ موت دے اور مجھے برے لوگوں کے ساتھ باقی نہ رکھ۔"

فائدہ: اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں کا ہونا انسان پر اللہ تعالیٰ کی بہت بڑی نعمت ہے، بعض مرتبہ وہ بہت ہی مختصر اور سادہ انداز میں وہ باتیں کہہ جاتے ہیں کہ کئی سال کے مطالعے وتحقیق سے بھی ہمیں وہ باتیں معلوم نہیں ہوتیں۔ ان کی مجلسوں میں خیر کی باتیں ہوتی ہیں جس سے انسان کا ایمان مضبوط ہوتا ہے اور نیک کام کرنے کا شوق اور جذبہ پیدا ہوتا ہے۔ ہمیں بھی علماء اور بزرگوں کی مجلسوں میں بیٹھنا چاہیے اور ان کی باتیں سن کر ان پر عمل کرنا چاہیے۔

حضرت لقمان بن عامر رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے:

❸ "اَللّٰهُمَّ لَا تَبْتَلِيْنِي بِعَمَلِ سُوْءٍ فَأُدْعٰى بِهٖ رَجُلَ سُوْءٍ" [3]

---

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٨٠، رقم: ٧٢٢

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٨١، رقم: ٧٣٠

[3] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٨١، رقم: ٧٣١



ترجمہ: "اے اللہ! مجھے کسی برے عمل میں مبتلا نہ فرما ورنہ مجھے برا آدمی کہہ کر پکارا جائے گا۔"

حضرت حسان بن عطیہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے:

❹ "اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوْذُبِكَ أَنْ تَلْعَنَنِي قُلُوْبُ الْعُلَمَاءِ" [1]

ترجمہ: "اے اللہ! میں اس بات سے تیری پناہ چاہتا ہوں کہ علماء کے دل مجھ پر لعنت کریں۔"

کسی نے پوچھا ان کے دل آپ پر کیسے لعنت کریں گے؟

فرمایا: ان کے دل مجھے ناپسند کرنے لگیں۔

حضرت عبد اللہ بن یزید بن ربیعہ دمشقی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ایک مرتبہ میں شروع رات میں مسجد گیا، وہاں میرا گزر ایک آدمی پر ہوا جو سجدے میں یہ کہہ رہا تھا:

❺ "اَللّٰهُمَّ إِنِّي خَائِفٌ مُسْتَجِيْرٌ فَأَجِرْنِي مِنْ عَذَابِكَ، وَسَائِلٌ فَقِيْرٌ فَارْزُقْنِي مِنْ فَضْلِكَ لَا مُذْنِبٌ فَاعْتَذِرَ وَلَا ذُوْ قُوَّةٍ فَأَنْتَصِرَ وَلٰكِنْ مُذْنِبٌ مُسْتَغْفِرٌ" [2]

ترجمہ: "اے اللہ! میں ڈرنے والا اور پناہ مانگنے والا ہوں ...... لہٰذا مجھے اپنے عذاب سے پناہ دے ...... اور مانگنے والا فقیر ہوں ...... لہٰذا اپنے فضل سے روزی عطا فرما ...... اور جو گناہ مجھ سے ہوئے ہیں ان کے بارے میں میرے پاس کوئی عذر نہیں ہے ...... جسے میں تیرے سامنے پیش کر سکوں ...... اور نہ میں ایسا طاقتور ہوں ...... کہ تجھ سے

---

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٨٥، رقم: ٧٤٨

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٨٦، رقم: ٧٥٥

خود کو بچا سکوں، بل کہ میں تو سراپا گناہ گار ہوں اور تجھ سے مغفرت کا طلب گار ہوں۔"

راوی کہتے ہیں: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ دعائیہ کلمات بہت پسند آئے اور وہ اپنے ساتھیوں کو یہ کلمات سکھانے لگے۔

حضرت ثمامہ بن حزن رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میں نے ایک بڑے میاں کو بلند آواز سے یہ کہتے ہوئے سنا:

❻ "اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَعُوْذُبِكَ مِنَ الشَّرِّ لَا يَخْلِطُهُ شَيْئٌ"۔[1]

ترجمہ: "اے اللہ! میں اس شر سے تیری پناہ مانگتا ہوں جس کے ساتھ کچھ بھی خیر ملا ہوا نہ ہو یعنی خالص شر ہو۔"

میں نے پوچھا یہ بڑے میاں کون ہیں؟

لوگوں نے بتایا: یہ حضرت ابودرداء ہیں۔

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے تھے: اے اللہ! میں اس بات سے تیری پناہ چاہتا ہوں کہ تو میرے بھائی عبداللہ بن رواحہ کے سامنے میرا ایسا کوئی عمل پیش کرے جس سے وہ شرمندہ ہوں (حضرت ابن رواحہ ان کے جاہلیت میں بھائی تھے اور ان کی دعوت پر مسلمان ہوئے تھے)۔[2]

### مذاکرہ

سوال ①: حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اصل نام کیا تھا؟

سوال ②: ایمان لانے کے بعد آپ نے تجارت کے متعلق کیا فرمایا؟

سوال ③: آپ کو کون سی تین چیزیں محبوب تھیں؟

سوال ④: سب سے اچھا اور سب سے برا ساتھی کون ہے؟

[1] أخرجه البخاري في الأدب المفرد، باب دعوات النبي: ص۲۰۲، رقم: ۶۷۵

[2] كنز العمال، الاول، الاذكار، الادعية المطلقة: ۲/۲۹۱، رقم: ۵۰۷۸



# حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما

## تعارف

آپ کا نام عبداللہ اور ابوعبدالرحمٰن کنیت تھی۔ آپ خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے صاحب زادے ہیں۔

بچپن سے کفار کے ظلم وستم کی وجہ سے جہاد کا شوق تھا۔ جب غزوۂ بدر کا موقع پیش آیا اس وقت آپ کی عمر ۱۳ سال تھی۔ جہاد کے شوق سے نکل پڑے، مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے چھوٹا ہونے کی وجہ سے منع فرما دیا۔ اس کے بعد تمام غزوات میں شریک رہے۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کی تعلیم وتربیت کا خوب خیال رکھتے تھے۔ آپ خود بھی اکثر و بیشتر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں رہتے تھے۔ علم کی تلاش اور حصول میں مگن رہتے۔ قرآن کریم کی ایک ایک آیت پر خوب غور وفکر کرتے رہتے۔ اس کا اندازہ آپ اس سے لگائیں کہ صرف سورۂ بقرہ پر ۱۴ برس لگ گئے۔

اسی نے آپ کو قرآن کریم کی تفسیر، حدیث اور فقہ کے علم کا سمندر بنا دیا۔

۷۴ھ کو آپ کی وفات ہوئی، اور آپ کی خواہش کے مطابق مدینہ طیبہ میں دفن ہوئے۔

## آپ کا زہد

حضرت حمزہ بن عبداللہ بن عمر رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اس وقت کھانا کھاتے جب ساتھ کھانے والا کوئی اور بھی ہوتا اور جب کھاتے تو چاہے کھانا کتنا زیادہ ہوتا پیٹ بھر کر نہ کھاتے۔

چناں چہ ایک مرتبہ حضرت ابن مطیع رحمہ اللہ تعالیٰ ان کی عیادت کرنے آئے تو انہوں نے دیکھا کہ ان کا جسم بہت دبلا ہو چکا ہے تو انہوں نے (ان کی بیوی) حضرت صفیہ رحمۃ اللہ علیہا سے کہا: کیا تم ان کی اچھی طرح دیکھ بھال نہیں کرتی ہو؟ اگر تم ان کی دیکھ بھال ٹھیک طرح سے کرو تو ہو سکتا ہے کہ یہ دبلا پن ختم ہو جائے، اور کچھ تو جسم ان کا بن جائے اس لئے ان کے لئے عمدہ کھانا خاص طور سے اہتمام سے تیار کیا کرو۔

حضرت صفیہ نے کہا: ہم تو ایسا ہی کرتے ہیں، لیکن یہ اپنے کھانے پر تمام گھر والوں کو اور (باہر کے) تمام حاضرین کو بلا لیتے ہیں (اور سارا کھانا دوسروں کو کھلا دیتے ہیں خود بہت کم کھاتے ہیں) لہٰذا آپ ہی ان سے اس بارے میں بات کریں تو اس پر حضرت ابن مطیع رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اے عبدالرحمٰن! (یہ ان کی کنیت ہے) اگر آپ اچھا کھانا کھا لیا کریں تو اس سے آپ کی جسمانی کمزوری دور ہو جائے گی تو انہوں نے فرمایا: آٹھ سال مسلسل ایسے گزرے ہیں کہ میں نے کبھی پیٹ بھر کر نہیں کھایا، صرف ایک مرتبہ ہی پیٹ بھر کر کھایا ہوگا، اب تم چاہتے ہو کہ میں پیٹ بھر کر کھایا کروں جب کہ گدھے کی پیاس جتنی (تھوڑی سی) زندگی رہ گئی ہے۔[1]

حضرت عبداللہ بن عدی رحمہ اللہ تعالیٰ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے غلام تھے، وہ عراق سے آئے اور انہوں نے حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہو کر انہیں سلام کیا اور عرض کیا کہ میں آپ کے لئے ہدیہ لایا ہوں۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا کیا ہے؟

انہوں نے کہا: جوارش ہے۔

حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا جوارش کیا چیز ہوتی ہے؟

انہوں نے کہا: اس سے کھانا ہضم ہو جاتا ہے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

[1] اخرجه ابو نعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۳۷۰/۱، رقم: ۱۰۲۹



نے فرمایا میں نے چالیس سال سے کبھی پیٹ بھر کر نہیں کھایا میں اس جوارش کا کیا کروں گا؟[1]

## آپ کا ہر مسلمان کو سلام کرنا

حضرت طفیل بن ابی بن کعب رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی خدمت میں آیا کرتا اور وہ میرے ساتھ بازار جاتے، جب ہم بازار پہنچتے تو حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جس کباڑیے پر، بیچنے والے پر، جس مسکین پر غرضیکہ جس مسلمان پر گزر ہوتا اسے سلام کرتے۔

ایک دن میں ان کی خدمت میں گیا، وہ مجھے اپنے ساتھ بازار لے گئے۔ میں نے کہا: آپ بازار کس لئے آتے ہیں؟

نہ تو آپ کسی بیچنے والے کے پاس رکتے ہیں، اور نہ کسی سامان کے بارے میں پوچھتے ہیں، اور نہ قیمت معلوم کرتے ہیں، اور نہ بازار کی کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں۔ آئیے یہاں ہم بیٹھ جاتے ہیں کچھ دیر باتیں کرتے ہیں۔

حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اے پیٹو! (کیوں کہ طفیل بڑے پیٹ والے تھے) ہم تو سلام کی وجہ سے بازار آتے ہیں، لہٰذا جو ملتا جائے اسے سلام کرتے جاؤ۔

ایک روایت میں یہ ہے کہ ہم تو سلام کی وجہ سے بازار آئے ہیں، اس لئے ہمیں جو ملے گا ہم اسے سلام کریں گے۔

حضرت بشیر بن یسار رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: کوئی آدمی حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو ان سے پہلے سلام نہیں کر سکتا تھا۔[2]

[1] اخرجه ابو نعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۳۷۲/۱، رقم: ۱۰۳۵

[2] أخرجه البخاري في الأدب المفرد، باب من خرج يسلم ويسلم عليه: ۲۹۷، رقم: ۱۰۰۶

**فائدہ:** ہمیں بھی چاہیے کہ سلام کو پھیلائیں اور سلام کرنے میں پہل کریں۔

چناں چہ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے:

"إِنَّ أَوْلَى النَّاسِ بِاللّٰهِ تَعَالَى مَنْ بَدَأَهُمْ بِالسَّلَامِ"[1]

**ترجمہ:** "اللہ تعالیٰ کے نزدیک لوگوں میں سب سے زیادہ پسندیدہ وہ شخص ہے جو سلام میں پہل کرتا ہے۔"

سلام آپس میں الفت کے لئے پہلا سبب اور محبت کے حصول کے لئے پہلی چابی کی حیثیت رکھتا ہے اور تمام ملتوں سے مسلمانوں کو جدا کردیتا ہے، نیز سلام میں نفس کا مجاہدہ اور تواضع بھی ہے اور اس کی وجہ سے مسلمانوں سے قطع رحمی، کینہ اور بغض وغیرہ بھی ختم ہوجاتا ہے۔[2]

لہٰذا ہمیں چاہیے کہ سلام کو عام کریں صرف ان ہی لوگوں کو سلام نہ کیا جائے جو جان پہچان والے ہوں، بل کہ جن کو انسان پہچانتا نہ ہو، لیکن ان کا مسلمان ہونا معلوم ہو ان کو سلام کرنا بھی بہت ثواب ہے، اسی طرح گھر میں آتے جاتے وقت بھی سلام کیا جائے، بل کہ خالی گھر میں سلام کرنا چاہیے اور نیت یہ کی جائے کہ یہ سلام فرشتوں کو کیا جارہا ہے، حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ایسے موقع پر "اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ" کہا کرتے تھے۔[3]

## ناانصافی غیر مسلموں کے ساتھ بھی نہ ہو

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما خیبر کے متعلق لمبی حدیث بیان کرتے ہیں۔ اس میں یہ مضمون بھی ہے کہ حضرت عبداللہ بن رواحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہر سال اہل خیبر کے پاس جاکر درختوں پر لگی ہوئی کھجوروں اور بیلوں پر لگے ہوئے انگوروں

[1] ابوداؤد، کتاب الادب، باب فی فضل من بدأ بالسلام، رقم: ۵۱۹۷

[2] فتوحات ربانیہ: ۲۷۹/۵ [3] الآداب الشرعیة: ۴۲۴/۱



کا اندازہ لگاتے کہ یہ کتنے ہیں۔ پھر جتنے پھل کا ان کو اندازہ ہوتا اس کے آدھے پھل کی ان پر ذمہ داری ڈال دیتے کہ اتنے کا آدھا پھل تمہیں دینا ہوگا۔ خیبر والوں نے حضور ﷺ سے ان کے اندازہ لگانے میں سختی کرنے کی شکایت کی اور وہ لوگ ان کو رشوت دینے لگے تو انہوں نے کہا:

اے اللہ کے دشمنو! مجھے حرام کھلاتے ہو۔ اللہ کی قسم! میں تمہارے پاس اس آدمی کی طرف سے آیا ہوں جو مجھے سب سے زیادہ محبوب ہے اور تم لوگ مجھے بندروں اور خنزیروں سے بھی زیادہ برے لگتے ہو، لیکن تمہاری نفرت اور حضور ﷺ کی محبت مجھے تمہارے ساتھ ناانصافی کرنے پر آمادہ نہیں کرسکتی۔ ان لوگوں نے کہا:

"بِهٰذَا قَامَتِ السَّمٰوٰتُ وَالْأَرْضُ"

اسی انصاف کی برکت سے زمین وآسمان قائم ہیں۔[1]

## آپ کا پسندیدہ مال اللہ کے نام پر قربان کردینا

حضرت نافع رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی یہ عادت تھی کہ جب انہیں اپنے مال میں سے کوئی چیز زیادہ پسند آنے لگتی تو اسے فوراً اللہ کے نام پر خرچ کردیتے اور یوں اللہ کا قرب حاصل کرلیتے، اور ان کے غلام بھی ان کی اس عادتِ شریفہ سے واقف ہوگئے تھے۔

چناں چہ بعض مرتبہ ان کے بعض غلام نیک اعمال میں خوب زور دکھاتے اور ہر وقت مسجد میں اعمال میں لگے رہتے۔ جب حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ان کو اس اچھی حالت پر دیکھتے تو ان کو آزاد کردیتے۔ اس پر ان کے ساتھی ان سے کہتے: اے ابوعبدالرحمٰن، اللہ کی قسم! یہ لوگ تو اس طرح آپ کو دھوکہ دے جاتے

[1] البدایة والنہایة، المجلد الثانی، فتح حصون الیہود وقسمیة ارضہم: ۱۵۲/۴

ہیں۔ (انہیں مسجد سے اور مسجد والے اعمال سے دلی لگاؤ کوئی نہیں ہے، صرف آپ کو دکھانے کے لئے یہ کرتے ہیں، تاکہ آپ خوش ہو کر انہیں آزاد کر دیں) تو یہ جواب دیتے کہ ہمیں جو اللہ کے اعمال میں لگ کر دھوکہ دے گا ہم اللہ کے لئے اس سے دھوکہ کھا جائیں گے۔

چناں چہ میں نے ایک دن شام کو دیکھا کہ حضرت عبداللہ بن عمر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا ایک عمدہ اونٹ پر جا رہے ہیں جسے انہوں نے بہت زیادہ قیمت دے کر خریدا تھا۔ چلتے چلتے انہیں اس کی چال بڑی پسند آئی، وہیں اونٹ کو بٹھایا اور اس سے نیچے اتر کر فرمایا: اے نافع! اس کی نکیل نکال دو اور اس کا کجاوہ اتار دو اور اس پر جھول ڈال دو اور اس کے کوہان کے ایک طرف زخم کر دو (اس زمانے میں یہ زخم اس بات کی نشانی تھا کہ یہ جانور اللہ کے نام پر قربان کیا جائے گا) اور پھر اسے قربانی کے جانوروں میں شامل کر دو۔[1]

حضرت نافع رَحِمَہُ اللہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: ایک مرتبہ حضرت عبداللہ بن عمر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا اپنی اونٹنی پر جا رہے تھے کہ وہ اونٹنی انہیں اچھی لگنے لگی تو فوراً اسے (بٹھانے کے لئے) فرمایا: اِخ اِخ (اس زمانے میں اس آواز سے عرب اونٹ کو بٹھایا کرتے تھے) اور اسے بٹھا کر فرمایا:

اے نافع! اس سے کجاوہ اتار لو۔ میں یہ سمجھا کہ وہ مجھے کجاوہ اتارنے کو جو فرما رہے ہیں یا تو اپنی کوئی ضرورت اس کجاوہ سے پوری کرنا چاہتے ہیں یا آپ کو اس اونٹنی کے بارے میں کوئی شک گزرا ہے (کہ کہیں اس کو کوئی تکلیف تو نہیں ہو رہی ہے)۔

چناں چہ میں نے اس سے کجاوہ اتار دیا تو مجھ سے فرمایا: دیکھو اس پر جو سامان ہے کیا اس سے دوسری اونٹنی خریدی جا سکتی ہے؟ (یعنی اسے تو اللہ کے نام پر قربان

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٣٦٦، رقم: ١٠١٠



کر دیا جائے، کیوں کہ یہ پسند آگئی ہے اور پسندیدہ مال اللہ کے نام پر قربان کر دینا چاہیے اور اس کے سامان کو بیچ کر اس سے سفر کے لئے دوسری اونٹنی خرید لی جائے) میں نے کہا: میں آپ کو قسم دے کر کہتا ہوں کہ اگر آپ چاہیں تو اسے بیچ کر اس کی قیمت سے دوسری اونٹنی خرید سکتے ہیں۔

چناں چہ انہوں نے اپنی اس اونٹنی کو جھول پہنائی اور اس کی گردن میں جوتے کا ہار ڈالا (یہ ہار بھی اس بات کی نشانی تھی کہ اس جانور کو حرم شریف میں لے جا کر قربان کیا جائے گا) اور اسے اپنے قربانی کے اونٹوں میں شامل کر دیا۔ بہر حال ان کو جب بھی اپنی کوئی چیز اچھی لگنے لگتی تو اسے فوراً آگے بھیج دیتے (یعنی اللہ کے نام پر خرچ کر دیتے، تاکہ کل قیامت کو کام آئے)۔[1]

حضرت نافع رَحِمَہُ اللہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عمر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا کا مستقل معمول یہ تھا کہ جب بھی انہیں اپنے مال میں سے کوئی چیز پسند آجاتی تو فوراً اسے اللہ کے نام پر خرچ کر دیتے اور اس کی ملکیت سے دست بردار ہو جاتے اور بعض مرتبہ ایک ہی مجلس میں تیس ہزار اللہ کے لئے دے دیتے اور دو مرتبہ ان کو ابن عامر نے تیس ہزار دیئے تو انہوں نے (مجھ سے) فرمایا: اے نافع! میں ڈرتا ہوں کہ کہیں ابن عامر کے درہم مجھے فتنے میں مبتلا نہ کر دیں۔ جا، تو آزاد ہے۔ سفر اور رمضان شریف کے علاوہ کبھی بھی پورے مہینے مسلسل گوشت نہیں کھاتے تھے۔ بعض مرتبہ پورا مہینہ گزر جاتا اور گوشت کا ایک ٹکڑا بھی نہ چکھتے۔[2]

## پسندیدہ کھانا دوسروں کو کھلا دینا

حضرت سعید بن ابی ہلال رَحِمَہُ اللہُ تَعَالٰی کہتے ہیں: ایک مرتبہ حضرت عبداللہ بن عمر رَضِیَ اللہُ تَعَالٰی عَنْہُمَا نے جحفہ مقام پر قیام فرمایا اور وہ بیمار بھی تھے۔ انہوں نے کہا:

[1] اخرجه ابو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٣٦٦، رقم: ١٠١١
[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٣٦٧، رقم: ١٠١٤

مچھلی کھانے کو میرا دل چاہ رہا ہے، ان کے ساتھیوں نے بہت تلاش کی بس صرف ایک مچھلی ملی۔

ان کی بیوی حضرت صفیہ بنت ابی عبید نے اس مچھلی کو لیا اور اسے تیار کر کے ان کے سامنے رکھ دیا۔ اتنے میں ایک مسکین ان کے دروازے کے پاس آ کر کھڑا ہو گیا۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے اس مسکین سے فرمایا: تم یہ مچھلی لے لو۔ اس پر ان کی بیوی نے کہا:

سُبْحَانَ اللّٰہ! ہم نے آپ کی خاطر بڑی مشقت اٹھا کر یہ مچھلی خاص طور پر تیار کی ہے (اس لئے اسے تو آپ خود کھائیں) ہمارے پاس سامانِ سفر ہے، اس میں سے اس مسکین کو دے دیں گے۔ انہوں نے (اپنا نام لے کر) فرمایا: عبداللہ کو یہ مچھلی بہت پسند آ رہی ہے (اس لئے اس مسکین کو یہی مچھلی دینی ہے)۔[1]

ابن سعد نے اس جیسی روایت ذکر کی ہے، اس میں یہ ہے کہ ان کی بیوی نے عرض کیا: ہم اس مسکین کو ایک درہم دے دیتے ہیں، یہ درہم اس مچھلی سے زیادہ اس کے کام آئے گا، آپ یہ مچھلی کھائیں اور اپنی چاہت پوری کریں۔ انہوں نے فرمایا: میری چاہت وہی ہے جو میں کہہ رہا ہوں۔[2]

حضرت نافع رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: ایک مرتبہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بیمار ہو گئے۔ ان کے لئے ایک درہم میں انگور کا ایک خوشہ خریدا گیا (جب وہ خوشہ ان کے سامنے رکھا گیا تو) اس وقت ایک مسکین نے آ کر سوال کیا۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا: یہ خوشہ اسے دے دو (گھر والوں نے وہ خوشہ اس مسکین کو دے دیا وہ لے کر چل دیا) گھر کے ایک آدمی نے جا کر اس

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٣٦٩، رقم: ١٠٢٤

[2] أخرجه ابن سعد في الطبقات، الطبقة الثانية من المهاجرين والانصار، ومن بني سهم: ٣/١١٦



مسکین سے وہ خوشہ ایک درہم میں خرید لیا (کیوں کہ بازار میں اس وقت انگور نایاب تھا۔ اس لئے اس سے خریدا) اور حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی خدمت میں پیش کر دیا۔

اس مسکین نے آ کر پھر سوال کیا، آپ نے فرمایا: یہ اسے دے دو (گھر والوں نے اسے دے دیا وہ لے کر چل دیا) گھر کے ایک آدمی نے جا کر اس مسکین سے وہ خوشہ پھر ایک درہم میں خرید لیا اور لا کر پھر حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی خدمت میں پیش کر دیا۔

اس مسکین نے آ کر پھر سوال کیا، آپ نے فرمایا: یہ اسے دے دو۔ (گھر والوں نے اسے دے دیا وہ لے کر چل دیا) پھر گھر کے ایک آدمی نے جا کر اس مسکین سے وہ خوشہ پھر ایک درہم میں خرید لیا (اور لا کر ان کی خدمت میں پیش کر دیا)

اس مسکین نے پھر واپس آ کر مانگنے کا ارادہ کیا تو گھر والوں نے اسے روک دیا، لیکن اگر حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو معلوم ہو جاتا کہ یہ خوشہ اس مسکین سے خریدا گیا ہے اور اسے سوال کرنے سے بھی روکا گیا ہے تو وہ اسے بالکل نہ چکھتے۔[1]

حضرت محمد بن قیس رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما صرف غریبوں کے ساتھ کھانا کھایا کرتے تھے (اور ان کا کھانا اکثر غریب لوگ ہی کھا جایا کرتے اور یہ بھوکے رہ جاتے) اس کی وجہ سے ان کا جسم کمزور ہو گیا تھا کہ ان کی بیوی نے ان کے لئے کھجوروں کا کوئی شربت تیار کیا۔ جب یہ کھانے سے فارغ ہو جاتے تو وہ ان کو یہ شربت پلا دیتیں۔[2]

## آپ کا ادب کی وجہ سے تکیہ پر نہ بیٹھنا

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی

[1] اخرجه ابو نعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٣٦٩، رقم: ١٠٢٢

[2] ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٣٧٠، رقم: ١٠٢٨

خدمت میں حاضر ہوا۔ حضور ﷺ نے (اکرام کے لئے) میری طرف ایک تکیہ رکھ دیا جس میں کھجور کی چھال بھری ہوئی تھی، لیکن میں (ادب کی وجہ سے) اس پر نہ بیٹھا اور وہ تکیہ یوں ہی میرے اور حضور ﷺ کے درمیان پڑا رہا۔[1]

## آپ کا والد کے دوست کا اکرام کرنا

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما جب مکہ مکرمہ جاتے تو اپنے ساتھ ایک گدھا بھی رکھتے، جب اونٹنی پر سفر کرتے کرتے اکتا جاتے تو آرام کرنے کے لئے اس پر بیٹھ جاتے اور ایک پگڑی بھی ساتھ لے جاتے جسے (بوقت ضرورت) سر پر باندھ لیتے۔

ایک دن وہ اس گدھے پر سوار ہو کر جا رہے تھے کہ ایک دیہاتی ان کے پاس سے گزرا۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے اس سے پوچھا کہ کیا تم فلاں ابن فلاں نہیں ہو؟

اس نے کہا: ہاں، میں وہی ہوں۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے اسے اپنا وہ گدھا دے دیا اور فرمایا: اس پر سوار ہو جا اور پگڑی بھی اسے دے دی اور فرمایا: اس سے اپنا سر باندھ لینا۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ایک ساتھی نے ان سے عرض کیا: آپ جس گدھے پر آرام کیا کرتے تھے، وہ بھی اسے دے دیا اور جس پگڑی سے اپنا سر باندھا کرتے تھے، وہ بھی اسے دے دی۔ اللہ آپ کی مغفرت فرمائے۔ (آپ نے ایسا کیوں کیا؟) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا: میں نے نبی کریم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا "إِنَّ مِنْ أَبَرِّ الْبِرِّ صِلَةَ الرَّجُلِ أَهْلَ وُدِّ أَبِيهِ" "کہ نیکیوں میں سب سے بڑی نیکی یہ ہے کہ آدمی اپنے والد کے انتقال کے

[1] مجمع الزوائد، کتاب البر والصلة، باب الزيارة ......: ۸/۲۲۵، رقم: ۱۳۵۹۷



بعد اس کے محبت و تعلق والوں سے اچھا سلوک کرے۔"

اس دیہاتی کے والد (میرے والد) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے محبوب دوست تھے۔[1]

ادب المفرد کی روایت میں اس طرح سے ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے ان کے ایک ساتھی نے عرض کیا کہ اس دیہاتی کو دو درہم دینے کافی نہیں تھے؟ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا: حضور ﷺ نے فرمایا ہے کہ اپنے والد کے دوستوں سے اچھا سلوک کرو اور ان سے تعلقات ختم نہ کرو ورنہ اللہ تعالیٰ تمہارے نور کو بجھا دیں گے۔[2]

حضرت ابو اسید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی نے کہا: یا رسول اللہ! کیا میرے والدین کے انتقال کے بعد کوئی ایسا کام ہے جس کے کرنے سے میں والدین کے ساتھ نیکی کرنے والا شمار ہو جاؤں؟

حضور ﷺ نے فرمایا: ہاں ① ان دونوں کے لئے دعا کرنا ...... ② استغفار کرنا ...... ③ ان کے جانے کے بعد ان کے وعدے پورے کرنا ...... ④ والدین کے ذریعے جو رشتہ داری بنتی ہے اس کا خیال رکھنا ...... اور ⑤ ان کے دوستوں کا اکرام کرنا۔[3]

**فائدہ:** جس طرح والدین کے ساتھ حسنِ سلوک بڑے ثواب کا عمل ہے اسی طرح والدین کے عزیزوں اور دوستوں کے ساتھ حسنِ سلوک کی بھی بڑی فضیلت ہے، جیسا مذکورہ حدیث میں ہے کہ "نیکیوں میں سب سے بڑی نیکی یہ ہے کہ آدمی اپنے والد کے انتقال کے بعد اس کے محبت و تعلق والوں سے اچھا سلوک کرے"۔

[1] مسلم، کتاب البر والصلة، باب فضل صلة اصدقاء الاب والام، رقم: ۲۵۵۲
[2] أخرجه البخاري في الأدب المفرد، باب بر من كان يصله أبوه: ص۲۶، رقم: ۴۰
[3] ابوداؤد، کتاب الادب، باب فی بر الوالدین، رقم: ۵۱۴۲

لہٰذا اپنے نامۂ اعمال میں نیکیوں کے اضافے کا ایک بہترین طریقہ یہ ہے کہ والدین کے عزیزوں اور دوستوں سے تعلقات نبھائے جائیں اور ان سے حسنِ سلوک کیا جائے۔

## آپ کی نصیحتیں

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا:

بندے کو جب بھی دنیا کی کوئی چیز ملتی ہے تو اس کی وجہ سے اللہ کے ہاں اس کا درجہ کم ہو جاتا ہے اگرچہ وہ اللہ کے ہاں عزت وشرف والا ہو، آپ نے فرمایا:

"لَا يَبْلُغُ عَبْدٌ حَقِيْقَةَ الْإِيْمَانِ حَتّٰى يَعُدَّ النَّاسَ حَمْقٰى فِيْ دِيْنِهٖ"

ترجمہ: "بندہ اس وقت تک ایمان کی حقیقت کو نہیں پہنچ سکتا جب تک کہ آخرت پر دنیا کو ترجیح دینے کی وجہ سے لوگوں کو کم عقل نہ سمجھے۔"[1]

## وہ خود تو چلے گئے البتہ ان کے اعمال باقی رہ گئے

حضرت مجاہد رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے ساتھ چلا جا رہا تھا کہ اتنے میں ان کا ایک ویران جگہ پر گزر ہوا۔ انہوں نے مجھ سے فرمایا:

"قُلْ يَا خَرِبَةُ! مَافَعَلَ أَهْلُكِ؟"

ترجمہ: "تم یہ کہو اے ویرانے! تیرے ہاں رہنے والوں کا کیا بنا؟"

"فَقُلْتُ يَاخَرِبَةُ! مَافَعَلَ أَهْلُكِ؟"

ترجمہ: "میں نے کہا: اے ویرانے! تیرے ہاں رہنے والوں کا کیا بنا۔"

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۳۷۹، رقم: ۱۰۶۸



حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

"ذَهَبُوْا وَبَقِيَتْ أَعْمَالُهُمْ"

ترجمہ: "وہ سب خود تو چلے گئے، البتہ ان کے اعمال باقی رہ گئے۔"[1]

## آپ کی دعائیں

حضرت نافع رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما صفا پہاڑ پر یہ دعا کیا کرتے تھے:

(۱) "اَللّٰهُمَّ اعْصِمْنِيْ بِدِيْنِكَ وَطَوَاعِيَتِكَ وَطَوَاعِيَةِ رَسُوْلِكَ اَللّٰهُمَّ جَنِّبْنِيْ حُدُوْدَكَ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِمَّنْ يُحِبُّكَ وَيُحِبُّ مَلَائِكَتَكَ وَيُحِبُّ رُسُلَكَ وَ يُحِبُّ عِبَادَكَ الصَّالِحِيْنَ اَللّٰهُمَّ حَبِّبْنِيْ إِلَيْكَ وَ إِلٰى مَلَائِكَتِكَ وَ إِلٰى رُسُلِكَ وَ إِلٰى عِبَادِكَ الصَّالِحِيْنَ.

اَللّٰهُمَّ يَسِّرْنِيْ لِلْيُسْرٰى وَ جَنِّبْنِي الْعُسْرٰى وَ اغْفِرْلِيْ فِي الْاٰخِرَةِ وَالْاُوْلٰى وَ اجْعَلْنِيْ مِنْ أَئِمَّةِ الْمُتَّقِيْنَ اَللّٰهُمَّ إِنَّكَ قُلْتَ ﴿اُدْعُوْنِيْ اَسْتَجِبْ لَكُمْ﴾ وَ إِنَّكَ لَاتُخْلِفُ الْمِيْعَادَ اَللّٰهُمَّ إِذْ هَدَيْتَنِيْ لِلْإِسْلَامِ فَلَا تَنْزِعْنِيْ مِنْهُ وَلَا تَنْزِعْهُ مِنِّيْ حَتّٰى تَقْبِضَنِيْ وَ أَنَا عَلَيْهِ"[2]

ترجمہ: "اے اللہ! اپنے دین کے ذریعے اور اپنی اور اپنے رسول کی اطاعت کے ذریعے میری حفاظت فرما۔

اے اللہ! مجھے اپنے حرام کردہ کاموں سے بچا۔

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۳۸۶، رقم: ۱۱۰۳

[2] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۳۸۱، رقم: ۱۰۸۱

اے اللہ! مجھے ان لوگوں میں سے بنادے جو تجھ سے تیرے فرشتوں سے، تیرے رسولوں سے، اور تیرے نیک بندوں سے محبت کرتے ہیں۔

اے اللہ! مجھے اپنا اور اپنے فرشتوں کا، اپنے رسولوں کا اور اپنے نیک بندوں کا محبوب بنادے۔

اے اللہ! مجھے نیکی کی توفیق عطا فرما، برائی سے محفوظ فرما، دنیا و آخرت میں میری مغفرت فرما اور مجھے متقیوں کا امام بنا۔

اے اللہ! تونے قرآن میں فرمایا: ”مجھے پکارو میں تمہاری درخواست قبول کروں گا“ اور تو وعدے کے خلاف نہیں کرتا۔

اے اللہ! جب تو نے مجھے اسلام کی ہدایت دے دی ہے تو مجھے اسلام سے نہ نکال اور نہ اسے مجھ سے چھین، بل کہ جب تو میری روح قبض کرے تو میں اسلام پر رہوں۔“

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ”صفا مروہ“ پر، ”عرفات“، ”مزدلفہ“ میں اور منیٰ کے دو جمروں کے درمیان اور طواف میں اپنی لمبی دعا کے ساتھ یہ دعا بھی مانگتے تھے۔

حضرت عبداللہ بن سبرہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما صبح کے وقت یہ دعا پڑھتے:

۲ ”اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِنْ أَعْظَمِ عِبَادِكَ عِنْدَكَ نَصِيْبًا فِيْ كُلِّ خَيْرٍ تَقْسِمُهُ الْغَدَاةَ وَ نُوْرٌ اتَهْدِيْ بِهٖ وَ رَحْمَةً تَنْشُرُهَا وَ رِزْقًا تَبْسُطُهٗ وَ ضُرًّا تَكْشِفُهٗ وَ بَلَاءً تَرْفَعُهٗ وَفِتْنَةً تَصْرِفُهَا“[1]

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۳۷۷/۱، رقم: ۱۰۵۸



ترجمہ: ”اے اللہ! مجھے اپنے ان بندوں میں سے بنا کہ آج صبح تو جتنی خیریں تقسیم کرے گا ان کا ان خیروں میں تیرے نزدیک سب سے زیادہ حصہ ہو اور جس نور کے ذریعے تو ہدایت دیتا ہے اور جس رحمت کو تو پھیلاتا ہے اور جس رزق کو تو وسعت دیتا ہے اور جس تکلیف کو تو دور کرتا ہے اور جس آزمائش کو تو ہٹاتا ہے اور جس فتنے کو تو پھیر دیتا ہے سب چیزیں انہیں سب سے زیادہ حاصل ہوں۔“

## مذاکرہ

سؤال ①: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما غزوۂ بدر میں کیوں شریک نہ ہوسکے؟

سؤال ②: اپنی چاہت کو اللہ کی چاہت پر قربان کرنے کا حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا کوئی واقعہ بیان کیجیے۔

سؤال ③: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا والد کے دوست کے اکرام کا واقعہ بیان کیجیے۔

سؤال ④: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو کہاں دفن ہونے کا شوق تھا؟



# حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما

## تعارف

آپ کا نام عبداللہ اور ابوالعباس کنیت تھی۔ آپ حضور ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے صاحب زادے ہیں۔

آپ بچپن ہی سے ذہین اور بہت سنجیدہ تھے۔ حضور ﷺ آپ کو بہت پیار کرتے تھے اور علم کی دعائیں دیتے۔ اس برکت سے آپ صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے زمانے میں سب سے بڑے عالم اور مفسرِ قرآن شمار کیے جاتے۔ بڑے بڑے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم قرآن کریم کی تفسیر جاننے کے لئے آپ کی طرف رجوع کرتے۔

چناں چہ جب سورۃ النصر ﴿اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَالْفَتْحُ﴾ نازل ہوئی تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس آیت کا مطلب پوچھا۔ آپ نے فرمایا اس میں آپ ﷺ کی وفات کا اشارہ ہے۔

۶۸ھ میں آپ بہت بیمار ہوئے اور اسی بیماری میں آپ کی وفات ہوئی، محمد بن حنفیہ رحمہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی نمازِ جنازہ پڑھائی۔

## والدہ کی خدمت پر جہاد جتنا اجر

طبرانی نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے روایت کیا ہے کہ ایک مرتبہ حضور ﷺ پانی پلانے کی جگہ پر کھڑے تھے (جہاں قریش حاجیوں کو پانی پلایا کرتے تھے) کہ اتنے میں ایک عورت اپنا بیٹا لے کر حضور ﷺ کی خدمت میں آئی اور اس نے عرض کیا: میرا یہ بیٹا غزوے میں جانا چاہتا ہے، لیکن میں اسے



روک رہی ہوں۔

حضور ﷺ نے اس کے بیٹے سے فرمایا: جب تک تمہاری والدہ تمہیں اجازت نہ دے یا اس کا انتقال نہ ہوجائے اس وقت تک تم ان کی خدمت میں رہو، اس میں تمہیں ثواب زیادہ ملے گا۔

طبرانی کی دوسری روایت میں یہ ہے کہ ایک آدمی اور اس کی والدہ دونوں حضور ﷺ کی خدمت میں آئے وہ آدمی جہاد میں جانا چاہتا تھا اور اس کی والدہ اسے روک رہی تھی۔

حضور ﷺ نے فرمایا: اپنی والدہ کے پاس ٹھہرے رہو، تمہیں ان کی خدمت میں رہنے پر اتنا ہی اجر ملے گا جتنا جہاد میں جانے سے ملے گا۔[1]

**فائدہ:** قرآن وحدیث میں والدین کے ساتھ حسنِ سلوک کی بہت تاکید آئی ہے۔ بندوں کے حقوق میں سب سے زیادہ حق والدین کا رکھا گیا ہے۔ قرآن مجید نے بھی کئی مقامات پر والدین کے ساتھ اچھا سلوک کرنے کا حکم دیا ہے، ارشاد ہے:

﴿وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ حُسْنًا﴾[2]

**ترجمہ:** ”اور ہم نے انسان کو والدین کے ساتھ اچھائی کرنے کا حکم دیا ہے۔“

والدین کے ساتھ حسنِ سلوک عام حالات میں ایسا عمل ہے جس میں محنت و مشقت زیادہ نہیں، کیوں کہ ہر انسان کو فطری طور پر اپنے والدین سے محبت ہوتی ہے۔ اس لئے ان کی خدمت اور حسنِ سلوک پر دل خود ہی آمادہ ہوتا ہے۔ دوسری طرف والدین کو اپنی اولاد پر جو شفقت ہوتی ہے اس کی وجہ سے وہ خود اپنی اولاد سے ایسا کام لینا پسند نہیں کرتے جو اس کے لئے زیادہ مشکل ہو، بل کہ معمولی سی خدمت

[1] مجمع الزوائد، کتاب الجهاد، باب استئذان الابوین فی الجهاد: ٥/٤١٤، رقم: ٩٦٤٦، ٩٦٤٧

[2] سورۃ العنکبوت: آیت ۸

سے بھی خوش ہو جاتے ہیں اور دعائیں دیتے ہیں، نیز اللہ تعالیٰ نے اس عمل کو اتنا آسان بنا دیا ہے کہ ایک حدیث کی رو سے والدین کو ایک مرتبہ محبت کی نظر سے دیکھ لینا بھی ثواب میں حج اور عمرے کے ثواب کے برابر ہے۔

غرض والدین سے محبت رکھ کر ان کی اطاعت اور خدمت کر کے انسان اپنے نامۂ اعمال میں عظیم الشان نیکیوں کا بہت بڑا ذخیرہ جمع کر سکتا ہے۔

اسی والدین کی اطاعت و خدمت اور ان کی دعائیں لینے کی اہمیت و ضرورت کے پیشِ نظر دارالہدیٰ (اردو بازار کراچی) نے ''والدین کی قدر کیجیے'' کے نام سے ایک بہترین راہ نما کتاب شائع کی ہے، جس میں قرآن و حدیث کی روشنی میں والدین کے حقوق اور ان کے ادب و احترام کو وضاحت کے ساتھ بیان کیا گیا ہے، نیز اس میں ایسے نصیحت آموز اور دلچسپ واقعات و قصص بھی ہیں جو والدین کی اطاعت پر آمادہ کرتے ہیں اور نافرمانی سے بچاتے ہیں۔

## صدقہ خود دیا کریں

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے وضو کا پانی کسی کے سپرد نہ فرماتے (بل کہ خود اس سے وضو فرماتے) اور جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم کوئی صدقہ دینا چاہتے تو خود دیتے۔[1]

## قوم کے بڑے اور محترم آدمی کا احترام کرنا

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: حضرت عیینہ بن حصن رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اس وقت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما بھی تھے اور یہ سب حضرات زمین پر بیٹھے ہوئے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عیینہ بن حصن

[1] جمع الفوائد ۱۸۰/۲، بحوالہ حیاۃ الصحابۃ (اردو) تواضع اور عاجزی: ۸۸۹/۲



رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لئے گدا منگوایا اور انہیں اس پر بٹھایا اور فرمایا: جب تمہارے پاس کسی قوم کا بڑا اور قابلِ احترام آدمی آئے تو تم اس کا اکرام کرو۔[1]

## مسلمان کے مال و جان کا احترام کرنا

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایک آدمی قتل ہو گیا اور اس کے قتل کا پتہ نہ چلا (یہ خبر سن کر) حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنے منبر پر تشریف فرما ہوئے اور فرمایا: اے لوگو! یہ کیا بات ہے؟ میں تم لوگوں میں موجود ہوں اور ایک آدمی قتل ہو گیا اور اس کے قاتل کا پتہ نہیں چل رہا ہے۔ اگر تمام آسمان والے اور زمین والے مل کر ایک مسلمان کو قتل کر دیں تو بھی اللہ تعالیٰ انہیں بے حد و حساب عذاب دے گا۔[2]

## بیمار کی بیمار پرسی کرنا

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک بیمار دیہاتی کی عیادت کے لئے تشریف لے گئے اور آپ کی عادت یہ تھی کہ جب کسی بیمار کے پاس عیادت کے لئے تشریف لے جاتے تو فرماتے:

''لَا بَأْسَ طَهُوْرٌ اِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى''

ترجمہ: ''کوئی ڈر کی بات نہیں، ان شاء اللہ یہ بیماری (گناہوں سے) پاکی کا ذریعہ ہے۔''

چناں چہ اسے بھی یہی کلمات کہے تو اس نے جواب میں کہا: آپ اسے پاکی کا ذریعہ کہہ رہے ہیں۔ بات ایسے نہیں ہے، بل کہ یہ تو بہت تیز بخار ہے جو ایک بوڑھے پر جوش مار رہا ہے اور یہ بخار تو اسے قبرستان دکھا کر چھوڑ دے گا۔ حضور

[1] مجمع الزوائد، کتاب الادب، باب اکرام الکریم: ٦/٨، رقم: ١٢٦٢٤

[2] مجمع الزوائد، کتاب الفتن، باب حرمة دماء المسلمين واموالهم: ٤١٠/٧، رقم: ١٢٣٠١

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا تو پھر ایسے ہی سہی۔[1]

چناں چہ وہ اسی بیماری میں مرگیا۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کرنا

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: ایک آدمی نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے آپ سے اتنی زیادہ محبت ہے کہ جب آپ مجھے یاد آجاتے ہیں تو اگر میں آپ کی زیارت نہ کرلوں تو مجھے ایسا لگتا ہے کہ جیسے میری جان نکل جائے گی۔ اب مجھے یہ خیال آیا کہ اگر میں جنت میں گیا بھی تو مجھے آپ سے نیچے کی جنت ملے گی (اور میں وہاں آپ کی زیارت نہ کرسکوں گا) تو مجھے جنت میں بڑی مشقت اٹھانا پڑے گی، اس لئے میں چاہتا ہوں کہ جنت کے درجے میں آپ کے ساتھ ہوجاؤں (تاکہ جب دل چاہے گا آپ کی زیارت کرلوں گا) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ جواب نہ دیا۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی:

﴿وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ﴾[2]

پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس آدمی کو بلایا اور یہ آیت پڑھ کر سنائی۔[3]

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: کسی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا کہ انصار کے مرد اور عورتیں مسجد میں بیٹھے ہوئے رو رہے ہیں۔

[1] اخرجه البخاری، کتاب المرضی، باب عیادة الاعراب: ۸۴۴/۲

[2] النساء: ۶۹

[3] مجمع الزوائد، کتاب التفسیر، قوله تعالى من يطع الله والرسول: ۴۲/۷، رقم: ۱۰۹۳۶



حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا وہ کیوں رو رہے ہیں؟

اس نے کہا: اس ڈر سے رو رہے ہیں کہ کہیں آپ کا انتقال نہ ہوجائے۔ چناں چہ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم حجرے سے باہر تشریف لائے اور اپنے منبر پر بیٹھ گئے۔ آپ ایک کپڑا اوڑھے ہوئے تھے جس کے دونوں کنارے اپنے کندھوں پر ڈال رکھے تھے اور آپ سر پر ایک میلی پٹی باندھے ہوئے تھے۔ حمد وثنا کے بعد آپ نے فرمایا:

”اما بعد! اے لوگو! آئندہ لوگ زیادہ ہوتے جائیں گے اور انصار کم ہوتے جائیں گے، یہاں تک کہ انصار لوگوں میں سے ایسے ہوجائیں گے جیسے کھانے میں نمک۔ لہٰذا جو بھی انصار کے کسی کام کا ذمہ دار بنے اسے چاہیے کہ ان کے بھلا کرنے والے کی بھلائی کو قبول کرے اور ان کے برے سے درگزر کرے۔“[1]

## آپ کا بیان

حضرت شقیق رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما ایک مرتبہ موسم حج کے امیر تھے، انہوں نے ہم لوگوں میں بیان فرمایا:

انہوں نے سورۂ بقرہ شروع کردی آیتیں پڑھتے جاتے تھے اور ان کی تفسیر کرتے جاتے تھے۔ میں اپنے دل میں کہنے لگا: نہ تو میں نے ان جیسا آدمی دیکھا اور نہ ان جیسا کلام کبھی سنا۔ اگر فارس اور روم والے ان کا کلام سن لیں تو سب مسلمان ہوجائیں۔[2]

[1] مجمع الزوائد، کتاب المناقب، باب ماجاء فی فضل الانصار: ۵۷۵/۹، رقم: ۱۶۵۰۴

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۳۹۹/۱، رقم: ۱۱۴۶

# آپ کی نصیحتیں

## گناہ پر گناہ

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا:

اے گناہ کرنے والے! گناہ کے برے انجام سے مطمئن نہ ہوجانا، کیوں کہ گناہ کرنے کے بعد بعض ایسی باتیں ہوتی ہیں جو گناہ سے بھی بڑی ہوتی ہیں۔

گناہ کرتے ہوئے تمہیں اپنے دائیں بائیں کے فرشتوں سے شرم نہ آئے تو تم نے جو گناہ کیا ہے یہ اس سے بھی زیادہ بڑا گناہ ہے، تمہیں معلوم نہیں ہے کہ اللہ تمہارے ساتھ کیا کریں گے۔

اور پھر تم ہنستے ہو تمہارا یہ ہنسا گناہ سے بھی بڑا ہے اور جب تمہیں گناہ کرنے میں کامیابی حاصل ہوجاتی ہے اور تم اس گناہ پر خوش ہوتے ہو تو تمہاری یہ خوشی اس گناہ سے بھی بڑی ہے۔

اور جب تم گناہ نہ کرسکو اور اس پر تم غمگین ہوجاؤ تو تمہارا یہ غمگین ہونا اس گناہ کے کرلینے سے زیادہ بڑا ہے۔ گناہ کرتے ہوئے ہوا کے چلنے سے تمہارے دروازے کا پردہ ہل جائے تو اس سے تم ڈرتے ہو، اور اللہ تمہیں دیکھ رہا ہے اس سے تمہارا دل پریشان نہیں ہوتا تو یہ کیفیت اس گناہ کے کرلینے سے زیادہ بڑا گناہ ہے۔[1]

## مدد صرف اللہ سے مانگو

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا:

فرائض کا اہتمام کرو۔ اللہ نے اپنے جو حق تمہارے ذمے لگائے ہیں انہیں ادا

[1] اخرجه ابونعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۳۹۹/۱، رقم: ۱۱۴۷



کرو اور ان کی ادائیگی میں اللہ سے مدد مانگو، کیوں کہ جب اللہ کو کسی بندے کے بارے میں پتہ چلتا ہے کہ وہ سچی نیت سے اور اللہ کے ہاں جو ثواب ہے اسے حاصل کرنے کے شوق میں عمل کر رہا ہے تو اللہ اس سے ناگواریاں ضرور ہٹا دیتے ہیں۔

اور اللہ حقیقی بادشاہ ہیں جو چاہتے ہیں کرتے ہیں۔[1]

## ہر ایک مؤمن اور فاجر کے لئے حلال روزی مقرر ہے

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا:

"مَامِنْ مُّؤْمِنٍ وَلَا فَاجِرٍ إِلَّا وَقَدْ كَتَبَ اللّٰهُ تَعَالٰى لَهٗ رِزْقَهٗ مِنَ الْحَلَالِ، فَإِنْ صَبَرَ حَتّٰى يَأْتِيَهٗ آتَاهُ اللّٰهُ تَعَالٰى"

اللہ تعالیٰ نے ہر مؤمن اور فاجر بندے کے لئے حلال روزی مقرر فرما رکھی ہے، اگر وہ اس روزی کے آنے تک صبر کرتا ہے تو اللہ اسے حلال روزی دیتے ہیں۔

"وَ إِنْ جَزِعَ فَتَنَاوَلَ شَيْئًا مِّنَ الْحَرَامِ نَقَصَهُ اللّٰهُ مِنْ رِّزْقِهِ الْحَلَالِ."

اور اگر وہ بے صبری کرتا ہے اور حرام میں سے کچھ لے لیتا ہے تو اللہ اس کی اتنی حلال روزی کم کردیتے ہیں۔[2]

## آپ کو اپنے والد کی طرف سے تین نصیحتیں

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں: مجھے میرے والد (حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ) نے فرمایا: اے میرے بیٹے! میں دیکھ رہا ہوں کہ امیر المؤمنین (حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ) تمہیں بلاتے ہیں اور تمہیں اپنے قریب بٹھاتے ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دیگر صحابہ کے ساتھ تم سے بھی مشورہ لیتے ہیں۔

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة، من المهاجرين: ۴۰۱/۱، رقم: ۱۱۵۱

[2] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۴۰۱/۱، رقم: ۱۱۵۲

لہٰذا تم میری تین باتیں یاد رکھنا:

❶ اللہ سے ڈرتے رہنا۔

کبھی ان کے تجربے میں یہ بات نہ آئے کہ تم نے جھوٹ بولا ہے۔ یعنی کبھی ان کے سامنے جھوٹ نہ بولنا۔

❷ ان کا کوئی راز فاش نہ کرنا۔

❸ اور کبھی ان کے پاس کسی کی غیبت نہ کرنا۔

حضرت عامر کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے کہا: ان تین باتوں میں سے ہر بات ایک ہزار (درہم) سے بہتر ہے۔ انہوں نے فرمایا: نہیں، ان میں سے ہر ایک دس ہزار (درہم) سے بہتر ہے۔[1]

# آپ کی دعائیں

حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرمایا کرتے تھے:

❶ "اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِيْ أَشْرَقَتْ لَهُ السَّمٰوٰتُ وَ الْأَرْضُ أَنْ تَجْعَلَنِي فِي حِرْزِكَ وَ حِفْظِكَ وَ جِوَارِكَ وَ تَحْتَ كَنَفِكَ."[2]

ترجمہ: "اے اللہ! میں تیری ذات کے اس نور کے واسطے سے جس کی وجہ سے سارے آسمان اور زمین روشن ہوگئے، تجھ سے اس بات کا سوال کرتا ہوں کہ تو مجھے اپنے حفظ وامان میں، اپنی پناہ میں اور اپنے

[1] أخرجه أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۳۹۳/۱، رقم: ۱۱۲۵
[2] مجمع الزوائد، كتاب الادعية، باب ادعية الصحابة: ۲۱۵/۱۰، رقم: ۱۷۴۳۲



سایہ کے نیچے لے لے۔"

حضرت سعید رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرمایا کرتے تھے:

❷ "اَللّٰهُمَّ قَنِّعْنِي وَ بَارِكْ لِي فِيْهِ وَ اخْلُفْ عَلٰى كُلِّ غَائِبَةٍ بِخَيْرٍ."[1]

ترجمہ: "اے اللہ! تو نے مجھے جو کچھ دیا ہے اس پر مجھے قناعت نصیب فرما اور اس میں برکت نصیب فرما اور میری جتنی چیزیں اس وقت یہاں موجود نہیں ہیں بل کہ غائب ہیں ان سب چیزوں میں تو خیر کے ساتھ میرا خلیفہ بن جا، انہیں اچھی طرح سنبھال لے۔"

حضرت طاؤس رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے والد سے روایت نقل کرتے ہیں، ان کے والد کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو یہ فرماتے ہوئے سنا:

❸ "اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ شَفَاعَةَ مُحَمَّدٍ الْكُبْرٰى وَارْفَعْ دَرَجَتَهُ الْعُلْيَا وَأَعْطِهٖ سُؤْلَهٗ فِي الْأٰخِرَةِ وَالْأُوْلٰى كَمَآ اٰتَيْتَ إِبْرَاهِيْمَ وَ مُوْسٰى عَلَيْهِمَا السَّلَامُ."[2]

ترجمہ: "اے اللہ! محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی شفاعتِ کبریٰ قبول فرما اور ان کے بلند درجے کو اور اونچا فرما اور انہوں نے آپ سے جو کچھ مانگا ہے وہ سب کچھ انہیں دنیا اور آخرت میں عطا فرما جیسے تو نے حضرت ابراہیم اور حضرت موسیٰ علیہما السلام کو عطا فرمایا۔"

[1] أخرجه الحاكم في المستدرك، كتاب الدعاء والتكبير: ۶۹۷/۱، رقم: ۱۹۳۰
[2] تفسير ابن كثير: ۵۱۳/۳، الاحزاب: ۵۶

## مذاکرہ

**سوال ①:** حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں "مفسرِ قرآن" کا لقب کس صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا تھا؟

**سوال ②:** حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے سورۃ النصر کی حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کیا تفسیر بیان فرمائی؟

**سوال ③:** حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی کنیت کیا تھی اور آپ کی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا رشتہ داری تھی؟

**سوال ④:** حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو والد سے ملی ہوئی تین نصیحتیں کیا ہیں؟





# حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام فضالہ، ابو محمد کنیت اور آپ کے والد کا نام عبید تھا۔

کسی وجہ سے غزوۂ بدر میں شریک ہونے سے رہ گئے باقی تمام غزوات میں شریک ہوئے۔

شام کی فتح میں حصہ لیا اور وہیں مقیم رہے۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت میں دمشق کے قاضی حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔ ان کے انتقال کے وقت ان سے پوچھا گیا کہ اب دمشق کا قاضی کس کو مقرر کیا جائے؟ حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کا نام لیا۔ اس طرح آپ وہاں کے قاضی مقرر کئے گئے۔

آپ ہمیشہ سنت پر عمل فرماتے اور حدیث کے امام مانے جاتے تھے۔ ایک مرتبہ ایک شخص حدیث سننے کے لئے آپ کے پاس آیا۔ آپ ننگے پیر ٹہل رہے تھے، دیکھا تو پوچھا: امیرِ شہر ہونے کے باوجود آپ کی یہ حالت؟ آپ نے فرمایا: ہمیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے زیادہ بناؤ سنگھار سے منع فرمایا اور کبھی کبھی ننگے پیر رہنے کا بھی حکم فرمایا۔

آپ کا انتقال ۵۳ھ میں حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت میں ہوا۔ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خود جنازہ اٹھایا اور فرمایا: میری مدد کرو، ایسے شخص کا جنازہ اٹھانے کا موقع نہیں ملے گا۔

## آپ کی دعا

حضرت اُمّ درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں: حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ دعا کیا کرتے:

"اَللّٰھُمَّ إِنِّي أَسْئَلُكَ الرِّضَا بِالْقَضَاءِ وَ الْقَدْرِ وَ بَرْدَ الْعَيْشِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَ لَذَّةَ النَّظَرِ إِلٰى وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ إِلٰى لِقَاءِكَ فِي غَيْرِ ضَرَّاءَ مُضِرَّةٍ وَّلَا فِتْنَةٍ مُّضِلَّةٍ"[1]

ترجمہ: "اے اللہ! میں تجھ سے اس بات کا سوال کرتا ہوں کہ میں تیری ہر تقدیر اور فیصلے پر راضی رہا کروں اور موت کے بعد مجھے عمدہ زندگی نصیب ہو اور تیرے دیدار کی لذت حاصل ہو اور مجھے تیری ملاقات کا شوق نصیب ہو اور تکلیف دہ مصیبت اور گمراہ کن فتنے سے میری حفاظت ہو"

فائدہ: تقدیر (یعنی انجام کار اللہ کے ہاتھ میں ہے، ہوگا وہی جو اسے منظور ہوگا) پر راضی رہنا چاہیے۔ اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ جب اللہ ہی کی مرضی کے مطابق ہے تو ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیٹھا رہے۔ اس کی مثال یوں سمجھئے کہ ایک بیمار ہسپتال جاتا ہے اور خوشامد کر کے اپنا آپریشن کرواتا ہے، جب ڈاکٹر آپریشن شروع کرتا ہے تو یہ رونا شروع کر دیتا ہے چلاتا ہے، مگر ڈاکٹر کو اپنے کام سے نہیں روکتا، کیوں کہ اسے پتا ہے کہ ڈاکٹر جو کچھ کر رہا ہے اس کی بہتری کے لئے کر رہا ہے اور وہ اسے اس کام کی فیس بھی دیتا ہے۔ بالکل انسان اپنی تدبیر سے مکمل کوشش کرے۔ اب اگر یہ کام رب کی منشاء کے مطابق ہوا تو نتیجہ بھی اس کی خواہش کے مطابق ہوگا اور اگر نتیجہ خواہش اور ارادے کے خلاف نکلے تو یہ یقین ہونا چاہیے کہ اسی میں میرے لئے کوئی

[1] فیض القدیر شرح جامع الصغیر: ۲/۱۸۴، رقم: ۱۵۳۷



بہتری ہے۔

### مذاکرہ

سوال ①: کس کے کہنے سے حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ دمشق کے قاضی مقرر کیے گئے؟

سوال ②: آپ کا انتقال کس سن اور کس کے دورِ خلافت میں ہوا؟

سوال ③: حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کے جنازے کو کندھا دیتے وقت کیا فرمایا تھا؟

سوال ④: حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دعا زبانی سنائیں۔



# حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام عبدالرحمٰن اور والد کا نام عبد ذی اشری تھا۔ ایک مرتبہ بلی سے کھیل رہے تھے۔ حضور ﷺ نے دیکھا تو پیار سے پکارا: اے ابوہریرہ! (بلی کے باپ) آپ کو یہ نام اتنا اچھا لگا کہ لوگوں کو اسی نام سے پکارنے کی تلقین فرماتے۔

اسلام قبول کرنے کے بعد رسول اللہ ﷺ کی خدمت کے لئے خود کو وقف کر دیا اور مرتے دم تک ساتھ نہ چھوڑا۔

علم حاصل کرنے کے لئے بڑی صعوبتیں برداشت کیں۔ آپ خود فرماتے ہیں کہ بعض مرتبہ بھوک سے اس قدر نڈھال ہو جاتا تھا کہ پیٹ اور پیٹھ کی کھال آپس میں مل جاتی تھیں۔

آپ علمِ حدیث کے سب سے بڑے حافظ تھے اور حضور ﷺ سے سب سے زیادہ حدیثیں آپ ہی نے روایت کیں ہیں۔

۵۷ھ میں آپ کی رحلت ہوئی، ولید نے نماز جنازہ پڑھائی۔ بڑے بڑے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم آپ کی نمازِ جنازہ میں شریک ہوئے۔

## شفقت و رحمت والا برتاؤ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دیہاتی حضور ﷺ کی خدمت میں خون بہا ادا کرنے میں مدد لینے آیا۔

حضور ﷺ نے اسے کچھ دے دیا، پھر حضور ﷺ نے اس سے پوچھا



کیا میں نے تم پر احسان کر دیا؟

اس دیہاتی نے کہا: نہ آپ نے احسان کیا اور نہ اچھا سلوک کیا۔

کچھ مسلمانوں کو اس کی اس بات پر غصہ آ گیا اور انہوں نے کھڑے ہو کر اسے مارنا چاہا تو حضور ﷺ نے انہیں اشارے سے فرمایا کہ رک جاؤ۔

جب حضور ﷺ وہاں سے کھڑے ہو کر اپنے گھر پہنچے تو اس دیہاتی کو گھر بلا کر فرمایا: تم ہمارے پاس کچھ لینے آئے تھے، ہم نے تم کو (وہاں صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے سامنے) کچھ دیا جس پر تم نے کچھ نازیبا بات کہہ دی۔ اس کے بعد حضور ﷺ نے اس دیہاتی کو کچھ اور دیا اور اس سے پوچھا: اب تو میں نے تم پر احسان کر دیا؟ اس دیہاتی نے کہا: ہاں، اللہ تعالیٰ آپ کو میرے گھر والوں اور میرے خاندان کی طرف سے جزائے خیر عطا فرمائے۔

حضور ﷺ نے فرمایا: تم ہمارے پاس آئے تھے اور تم نے مانگا، ہم نے تمہیں کچھ دیا، لیکن تم نے اس پر نامناسب بات کہہ دی جس کی وجہ سے میرے صحابہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کے دل میں تمہارے اوپر غصہ آ گیا، لہٰذا اب تم ان کے پاس جا کر ان کے سامنے وہ بات کہہ دینا جو تم نے اب میرے سامنے کہی ہے، تاکہ ان کا غصہ جاتا رہے۔ اس نے کہا: بہت اچھا۔

چناں چہ جب وہ دیہاتی صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے پاس واپس پہنچا تو حضور ﷺ نے فرمایا: تمہارا یہ ساتھی ہمارے پاس آیا تھا اور اس نے کچھ مانگا تھا جس پر ہم نے اسے کچھ دیا تھا، لیکن اس پر اس نے نامناسب بات کہی تھی، اب ہم نے اسے گھر بلا کر کچھ اور دیا ہے جس پر اس نے کہا کہ اب میں راضی ہو گیا ہوں۔ کیوں اے دیہاتی بات ایسے ہی ہے نا؟ اس دیہاتی نے کہا: جی ہاں، اللہ تعالیٰ آپ کو میرے گھر والوں اور میرے خاندان کی طرف سے جزائے خیر عطا فرمائے۔

پھر حضور ﷺ نے فرمایا: میری اور اس دیہاتی کی مثال اس آدمی جیسی ہے

جس کی ایک اونٹنی تھی جو بدک گئی، لوگ اس کے پیچھے لگ گئے، اس سے وہ اور زیادہ بھاگنے لگی۔ اونٹنی والے نے لوگوں سے کہا: تم لوگ اس کا پیچھا چھوڑ دو، میں اسے خود پکڑلوں گا۔ میں اس کے مزاج و عادت کو خوب جانتا ہوں۔ میں نرمی کر کے اسے پکڑلوں گا۔

چناں چہ وہ اونٹنی کی طرف چل پڑا اور زمین پر پڑا ہوا کھجور کا بے کار خوشہ لے کر اسے بلاتا رہا، یہاں تک کہ وہ آگئی اور مان گئی۔ آخر اس نے اس پر کجاوہ کسا اور اس پر بیٹھ گیا، اس نے پہلے جو بات کہی تھی اس پر اگر میں تمہاری بات مان کر اسے سزا دے دیتا تو یہ دوزخ میں داخل ہو جاتا۔[1]

## مسکین کا اکرام کرنا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ایک آدمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے دل کی سختی کی شکایت کی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یتیم کے سر پر ہاتھ پھیرا کرو اور مسکین کو کھانا کھلایا کرو۔[2]

## صلہ رحمی اور قطع رحمی

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ایک آدمی نے کہا: یا رسول اللہ! میرے کچھ رشتہ دار ہیں جن کے ساتھ میں صلہ رحمی کرتا ہوں، لیکن وہ مجھ سے تعلق توڑتے ہیں، میں ان کے ساتھ اچھا سلوک کرتا ہوں وہ میرے ساتھ برا سلوک کرتے ہیں، میں برداشت کر کے ان سے درگزر کرتا ہوں وہ میرے ساتھ جہالت کا معاملہ کرتے ہیں۔ (بلاوجہ مجھ پر ناراض ہوتے ہیں اور مجھ پر سختی کرتے ہیں)۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اگر تم ویسے ہی ہو جیسا تم کہہ رہے ہو تو گویا تم ان

۱ تفسیر ابن کثیر: ۴۰۴/۲، التوبة: ۱۲۸

۲ أخرجه أحمد فی مسند ابی هريرة: ۳۷۸/۲، رقم: ۸۷۹۱



کے منہ میں گرم راکھ کی پھنکی ڈال رہے ہو (تمہارے حسنِ سلوک کے بدلے میں برا سلوک کر کے وہ اپنا نقصان کر رہے ہیں) اور جب تک تم ان صفات پر رہو گے اس وقت تک تمہارے ساتھ اللہ مددگار رہے گا۔[1]

**فائدہ:** رشتہ داروں کے ساتھ حسنِ سلوک کو ''صلہ رحمی'' کہا جاتا ہے اور ''صلہ رحمی'' بھی اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہے جس پر اللہ تعالیٰ بہت ثواب عطا فرماتے ہیں۔ قرآن کریم نے بھی کئی مقامات پر صلہ رحمی کا حکم دیا ہے اور اس کے فضائل بیان فرمائے ہیں۔ چناں چہ ارشاد ہے:

﴿وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا وَّبِذِي الْقُرْبٰى﴾[2]

**ترجمہ:** ''اور والدین کے ساتھ حسنِ سلوک کرو اور رشتہ داروں کے ساتھ۔''

نیز ارشاد فرمایا:

﴿وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ﴾[3]

**ترجمہ:** ''اور اللہ سے ڈرو جس کا واسطہ دے کر تم ایک دوسرے سے (حقوق کے) مطالبے کرتے ہو اور رشتہ داریوں کے حقوق کا خیال رکھو۔''

اور حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''جو شخص یہ چاہے کہ اس کے رزق میں وسعت ہو اور اس کی عمر لمبی ہو۔ اسے چاہیے کہ اپنے رشتہ داروں سے صلہ رحمی کرے۔''[4]

۱ مسلم، كتاب البر والصلة، باب صلة الرحم ......: ۳۱۵/۲

۲ سورة النساء: آیت ۳۶ ۳ سورة النساء: آیت ۱

۴ مسلم، كتاب البر والصلة، باب صلة الرحم، رقم: ۲۵۵۷

صلہ رحمی کا مطلب یہ ہے کہ ان کے ساتھ اچھی طرح پیش آئے، ان کے دکھ سکھ میں شامل رہے۔ ان کو کسی مدد کی ضرورت ہو تو جائز طور پر ان کی مدد کرے۔

لیکن "صلہ رحمی" کے بارے میں چند باتیں ہمیشہ یاد رکھنی چاہئیں:

۱ "صلہ رحمی" کا مطلب یہ ہرگز نہیں ہے کہ رشتہ داروں کی خاطر یا ان کی مروت میں گناہوں کا ارتکاب کیا جائے۔ لہٰذا جب کوئی رشتہ دار کسی ناجائز کام کو کہے تو اس سے نرمی کے ساتھ معذرت کردینا ضروری ہے۔

۲ "صلہ رحمی" اس وقت موجب ثواب ہوتی ہے جب اس کا مقصد اپنے رشتے دار کو اللہ تعالیٰ کی رضا کی خاطر خوش کرنا ہو، اگر محض بدلہ، دکھاوا یا رسموں کی پابندی میں کوئی کام کیا جائے تو اس پر "صلہ رحمی" کی فضیلت حاصل ہونی مشکل ہے۔

"صلہ رحمی" خالص اللہ تعالیٰ کی خوش نودی کے لئے ہونی چاہیے۔ اس لئے دوسری طرف سے اس کے بدلے کا انتظار بھی نہ کرنا چاہیے اور اگر دوسری طرف سے اس کا اچھا جواب نہ ملے تب بھی "صلہ رحمی" کو چھوڑنا نہیں چاہیے اور درحقیقت یہی بات اس کی علامت ہے کہ "صلہ رحمی" اللہ کے لئے ہو رہی ہے یا محض دکھاوے اور نام ونمود کے لئے۔ چناں چہ آں حضرت ﷺ کا ارشاد ہے:

"وہ شخص صلہ رحمی کرنے والا نہیں ہے جو دوسروں کا بدلہ چکائے، بل کہ صلہ رحمی کرنے والا وہ ہے کہ جب دوسرے اس کی رشتہ داری کی حق تلفی کریں تب بھی یہ ان کے ساتھ صلہ رحمی کرے۔"[1]

اور آں حضرت ﷺ نے فرمایا: سب سے افضل صدقہ وہ ہے جو بغض رکھنے والے رشتے دار کو دیا جائے۔[2]

جب رشتہ داروں کی طرف سے اچھا معاملہ نہ ہو رہا ہو۔ اس وقت ان کے

[1] بخاری، كتاب الادب، باب ليس الواصل بالمكافي، رقم: ۵۹۹۱
[2] مستدرك للحاكم، كتاب الزكاة: ۱/۵۶۳، رقم: ۱۴۷۶



ساتھ حسنِ سلوک کرنا درحقیقت "صلہ رحمی" کا کمال ہے اور اس پر بے حد اجر وثواب کے وعدے ہیں۔

## آپ کا نبی کریم ﷺ کے ساتھ بازار جانا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ایک دن میں حضور ﷺ کے ساتھ بازار گیا۔ حضور ﷺ کپڑا بیچنے والوں کے پاس بیٹھ گئے اور چار درہم میں ایک شلوار خریدی۔ بازار والوں نے ایک (سونا چاندی) تولنے والا رکھا ہوا تھا۔ حضور ﷺ نے اس سے فرمایا: تولو اور جھکتا ہوا تولو۔ حضور ﷺ نے وہ شلوار لے لی، میں نے حضور ﷺ سے شلوار لے کر اٹھانی چاہی، حضور ﷺ نے مجھ سے فرمایا: چیز کا مالک خود اسے اٹھانے کا زیادہ حق دار ہوتا ہے، ہاں اگر وہ مالک اتنا کم زور ہو کہ اپنی چیز کو اٹھا نہ سکتا ہو تو پھر اس کا مسلمان بھائی اس کی مدد کردے۔

میں نے پوچھا: یا رسول اللہ! آپ یہ شلوار پہنیں گے؟ حضور ﷺ نے فرمایا: ہاں، دن رات سفر وحضر میں پہنوں گا، کیوں کہ مجھے ستر ڈھانکنے کا حکم دیا گیا ہے اور مجھے اس سے زیادہ ستر ڈھانکنے والی کوئی چیز نہ ملی۔[1]

## آپ کا انفرادی دعوت دینا

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میری والدہ مشرک تھیں۔ میں ان کو اسلام کی دعوت دیا کرتا تھا۔ ایک دن میں نے ان کو دعوت دی۔ انہوں نے مجھے حضور ﷺ کے بارے میں بڑی ناگوار باتیں سنائیں۔ میں روتا ہوا حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا یا رسول اللہ! میں اپنی والدہ کو اسلام کی دعوت دیا کرتا تھا وہ انکار کردیا کرتی تھیں۔ آج میں نے ان کو دعوت دی تو انہوں نے مجھے آپ کے بارے میں بڑی ناگوار باتیں کہیں۔ آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں

[1] مجمع الزوائد، كتاب اللباس، باب في السراويل: ۵/۱۴۹، رقم: ۸۵۱۰

کہ اللہ تعالیٰ ابوہریرہ کی والدہ کو ہدایت دے دے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

"اَللّٰھُمَّ اھْدِ اُمَّ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ"

**ترجمہ:** "اے اللہ! ابوہریرہ کی والدہ کو ہدایت دے دے۔"

میں حضور ﷺ کی دعا لے کر خوشی خوشی گھر کو چلا۔ وہاں پہنچ کر میں نے دروازہ کھولنا چاہا، لیکن وہ بند تھا۔ میری والدہ نے میرے قدموں کی آہٹ سن کر کہا: ابوہریرہ! ذرا ٹھہرو۔ میں نے پانی کے گرنے کی آواز سنی (یعنی میری والدہ اسلام میں داخل ہونے کے لئے نہا رہی تھیں)۔ میری والدہ نے کرتہ پہن لیا اور جلدی میں دوپٹہ نہ اوڑھ سکیں اور دروازہ کھول کر کہا: اے ابوہریرہ! "اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ"۔

فرماتے ہیں کہ میں خوشی سے رونے لگا اور حضور ﷺ کی خدمت میں واپس آکر آپ ﷺ کو بتایا کہ اے اللہ کے رسول! آپ کے لئے خوش خبری ہے، اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا کو قبول فرما کر ابوہریرہ کی والدہ کو ہدایت دے دی آپ ﷺ نے اللہ کا شکر ادا کیا اور دعائے خیر فرمائی۔[1]

## آپ کے بیانات

### اللہ کی دی ہوئی نعمتوں پر شکر ادا کرنا

حضرت ابویزید مدنی رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مدینہ میں حضور ﷺ کے منبر پر کھڑے ہو کر بیان فرمایا اور حضور ﷺ کے کھڑے ہونے کی جگہ سے ایک سیڑھی نیچے کھڑے ہوئے اور ارشاد فرمایا:

تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے ابوہریرہ کو اسلام کی ہدایت دی اور

[1] اخرجه مسلم، فضائل الصحابة، باب من فضائل ابی هريره، رقم: ٦٣٩٦



تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے ابوہریرہ کو قرآن سکھایا۔

تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے حضرت محمد ﷺ کی صحبت میں رہنے کا موقع عنایت فرما کر ابوہریرہ پر بڑا احسان فرمایا۔

تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے مجھے خمیری روٹی کھلائی اور اچھا کپڑا پہنایا۔

تمام تعریفیں اس اللہ کے لئے ہیں جس نے بنت غزوان سے میری شادی کرادی، حالاں کہ پہلے میں پیٹ بھر کھانے کے بدلے اس کے پاس مزدوری پر کام کرتا تھا اور وہ مجھے سواری دیا کرتی تھی اور اب میں اسے سواری دیتا ہوں جیسے وہ دیا کرتی تھی، پھر فرمایا:

عربوں کے لئے ہلاکت ہو کہ ایک بہت بڑا شر قریب آگیا ہے۔

اور ان کے لئے ہلاکت ہو کہ عن قریب بچے حاکم بن جائیں گے اور لوگوں میں اپنی مرضی اور خواہش کے فیصلے کریں گے اور غصہ میں آکر لوگوں کو ناحق قتل کریں گے۔

اے (حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بیٹے) فروخ کے بیٹو! یعنی عجم کے رہنے والو! (حضرت ابراہیم علیہ السلام کے اس بیٹے کی اولاد عجم کہلاتی ہے) تمہیں خوش خبری ہو۔ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے! اگر دین ثریا ستارے کے پاس لٹکا ہوا ہوتا تو بھی تمہارے کچھ آدمی اسے ضرور حاصل کر لیتے۔[1]

## فتنے سے بچنے کے لئے امیر کی اطاعت ضروری ہے

حضرت ابوحبیبہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: جن دنوں حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے گھر میں محصور تھے، میں ان کی خدمت میں ان کے گھر گیا۔ وہاں میں نے دیکھا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے لوگوں کے

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر اهل الصفة: ١/٤٦٩، رقم: ١٣٣٣

سامنے بیان کرنے کی اجازت مانگ رہے ہیں۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں اجازت دے دی، چناں چہ وہ بیان کے لئے کھڑے ہوئے، پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی پھر فرمایا:

میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ میرے بعد تم پر ایک بڑا فتنہ اور بڑا اختلاف ظاہر ہوگا، ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا: یا رسول اللہ! ان حالات میں آپ ہمیں کیا حکم کرتے ہیں؟

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: امیر اور اس کے ساتھیوں کو مضبوطی سے پکڑے رہنا۔ یہ فرماتے ہوئے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف اشارہ فرمارہے تھے۔[1]

# آپ کی دعائیں

حضرت مقبری رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: مروان حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مرض الوفات میں ان کے پاس گیا اور اس نے کہا: اے ابوہریرہ! اللہ آپ کو شفاء عطا فرمائے، انہوں نے فرمایا:

① "اَللّٰهُمَّ إِنِّي أُحِبُّ لِقَاءَكَ فَأَحِبَّ لِقَائِي" [2]

ترجمہ: "اے اللہ! میں تیری ملاقات کو محبوب رکھتا ہوں تو میرے سے ملاقات کو محبوب بنالے۔"

چناں چہ وہاں سے چل کر مروان ابھی اصحاب القطا مقام تک نہیں پہنچا تھا کہ

[1] أخرجه الحاكم، في المستدرك، كتاب معرفة الصحابة، فضائل عثمان بن عفان: ۳/۱۱۲، رقم: ٤٦٠٤

[2] أخرجه ابن سعد في الطبقات، الطبقة الثانية من المهاجرين والأنصار، ومن بني مالك ......: ۳/۲٤٠



حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا انتقال ہوگیا۔

حضرت ابوامامہ بن سہل رحمہ اللہ تعالیٰ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم جب کسی بستی کے پاس پہنچتے یا اس میں داخل ہوتے تو یہ دعا پڑھتے:

② "اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ لَنَا فِيْهَا رِزْقًا." [1]

ترجمہ: "اے اللہ! اس بستی میں ہمارے لئے رزق مقدر فرما۔"

وہ یہ دعا کس ڈر سے پڑھا کرتے تھے؟ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: بستی کے والی کے ظلم کا اور بارش نہ ہونے کا ڈر ہوتا تھا۔

## مذاکرہ

سوال ①: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اصل نام کیا تھا؟

سوال ②: حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سب سے زیادہ حدیثیں کس نے روایت کی ہیں؟

سوال ③: اپنے اندر نرمی پیدا کرنے کے لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا ارشاد ہے؟

سوال ④: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مرض الوفات میں کس نے ملاقات کی؟

وصیت: حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مزید تفصیلی حالات دیکھنے کے لئے بندہ کی کتاب "صحابہ کے واقعات" کا مطالعہ کیا جائے۔



[1] مجمع الزوائد، كتاب الأذكار، باب ما يقول إذا رأى قرية: ١٠/١٤٢، رقم: ١٧١٢٠

# حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ حضرت مالک بن نضر کے بیٹے ہیں۔ آپ ایک خاص قسم کی سبزی حمزہ چنا کرتے تھے۔ اسی مناسبت سے حضور ﷺ نے آپ کی کنیت ابوحمزہ تجویز فرمائی۔

آپ حضور ﷺ کے خاص خادم تھے۔ پردہ کا حکم نازل ہونے سے پہلے بلا روک ٹوک گھر میں آتے جاتے تھے۔ آپ اہلِ بیت کا ایک فرد سمجھے جاتے تھے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کو بحرین سے صدقات وصول کرنے کا ذمہ دار بنایا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بصرہ میں لوگوں کو علمِ فقہ سکھانے کے لئے بھیجا۔ آپ نے مستقل سکونت وہیں اختیار کرلی۔

حضور ﷺ نے آپ کے لئے تین چیزوں کی دعائیں فرمائیں۔

① مال کی برکت ② اولاد کی کثرت ③ جنت میں سکونت۔

آخر عمر میں فرماتے تھے: اللہ تعالیٰ نے دو چیزیں دنیا میں عطا فرمائیں تیسری کا انتظار کررہا ہوں۔ آپ نے ایک سو سے زیادہ عمر پائی اور ۹۳ھ میں فوت ہوئے۔

## مسلمان کی برائی بیان کرنے سے بچنا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ایک مرتبہ حضور ﷺ کے پاس ایک آدمی نے دوسرے آدمی کی برائی بیان کی۔ حضور ﷺ نے اس سے فرمایا:

یہاں سے اٹھ جا، تیرے کلمۂ شہادت کا اعتبار نہیں۔ اس نے کہا: یا رسول اللہ!



میں آئندہ ایسے نہیں کروں گا۔ حضور ﷺ نے فرمایا:

تم قرآن کا مذاق اڑارہے ہو جو قرآن کے حرام کردہ کاموں کو حلال سمجھے وہ قرآن پر ایمان نہیں لایا (قرآن میں مسلمان کی غیبت کو حرام قرار دیا گیا ہے اور تم غیبت کررہے ہو)۔[1]

## مسلمان کی زیارت

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: حضور ﷺ انصار کے ایک گھرانے سے ملنے تشریف لے گئے۔ آپ نے ان کے پاس کھانا بھی کھایا۔ جب آپ وہاں سے باہر جانے لگے تو آپ نے کمرے میں نماز پڑھنے کے لئے جگہ بنانے کا حکم دیا تو ان لوگوں نے آپ کے لئے ایک چٹائی بچھا کر اس پر پانی چھڑک دیا (تاکہ نرم ہوجائے) پھر آپ نے اس پر نماز پڑھی اور ان کے لئے دعا فرمائی۔[2]

## ایک دوسرے کو سلام کرنا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: جب ہم حضور ﷺ کے ساتھ چلتے اور راستے میں کوئی درخت آجاتا جس کی وجہ سے ہم ایک دوسرے سے جدا ہوجاتے تھے تو پھر جب ہم اکٹھے ہوتے تو ایک دوسرے کو سلام کرتے تھے۔[3]

## مصافحہ اور معانقہ کرنا

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں نے ایک آدمی سے سنا کہ اس

---

[1] کنز العمّال، الاوّل، کتاب الاذکار، فصل فی حقوق القران: ۱۴۹/۲، رقم: ۴۱۹۴

[2] أخرجه البخاری فی الادب المفرد، باب من زار قومًا فطعم عندهم: ص۱۱۰، رقم: ۳۴۷

[3] الترغیب والترهیب، کتاب الادب، الترغیب فی افشاء السلام: ۲۸۷/۳

نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم میں سے ایک آدمی اپنے بھائی اور دوست سے ملتا ہے تو کیا وہ اس کے سامنے جھکا کرے؟

آپ ﷺ نے فرمایا نہیں۔

اس نے کہا: تو کیا وہ اس سے معانقہ کیا کرے؟

آپ نے فرمایا نہیں۔

اس نے کہا: تو کیا وہ اس سے مصافحہ کیا کرے؟

آپ ﷺ نے فرمایا ہاں (یعنی مصافحہ تو ہر وقت ہونا چاہیے اور معانقہ سفر سے آنے پر ہونا چاہیے ویسے نہیں)۔[1]

## راز کی حفاظت

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں نے ایک دن حضور ﷺ کی خدمت کی۔

جب میں نے دیکھا کہ میں آپ کی خدمت سے فارغ ہوگیا ہوں تو میں نے (اپنے دل میں) کہا: نبی کریم ﷺ اب دوپہر کو آرام فرمائیں گے تو میں آپ کے پاس سے باہر چلا گیا۔ باہر بچے کھیل رہے تھے، میں کھڑے ہوکر ان کے کھیل کو دیکھنے لگ گیا۔ اتنے میں حضور ﷺ تشریف لے آئے اور بچوں کے پاس پہنچ کر انہیں سلام کیا: پھر حضور ﷺ نے مجھے بلایا اور کسی کام کے لئے بھیج دیا۔

میں آپ کا کام پورا کر کے آپ کی خدمت میں (بتانے) گیا اور اس طرح میں دیر سے اپنی والدہ کے پاس واپس پہنچا تو انہوں نے پوچھا: آج تم دیر سے کیوں آئے ہو؟

میں نے کہا: حضور ﷺ نے کسی کام سے بھیج دیا تھا۔

[1] جمع الفوائد، کتاب الادب، السلام والجواب والمصافحة ......: ۲/۲۷۱، رقم: ۷۷۰۴



میری والدہ نے پوچھا: وہ کام کیا تھا؟

میں نے کہا: وہ حضور ﷺ کی راز کی بات ہے۔

میری والدہ نے کہا: ٹھیک ہے حضور ﷺ کا راز چھپا کر رکھنا۔ چناں چہ میں نے آج تک حضور ﷺ کا راز کسی انسان کو نہیں بتایا اے ثابت! اگر میں کسی کو بتاتا تو تمہیں بھی ضرور بتا دیتا۔[1]

**فائدہ:** اس سے معلوم ہوا کہ کسی کا راز فاش نہیں کرنا چاہیے، اگر آپ کو کسی نے کوئی بات بتادی دوسرے لوگوں سے الگ کرکے یا پہلے سے آپ الگ بیٹھے ہوئے تھے، لیکن بات سے پتا چل رہا تھا کہ یہ دوسروں کو بتانے کی نہیں ہے تو اس کا مطلب ہے کہ یہ راز کی بات ہے جو آپ کے پاس امانت ہے حدیث شریف میں آتا ہے:

"اَلْمَجَالِسُ بِالْاَمَانَةِ"[2]

**ترجمہ:** "مجالس (میں کی ہوئی باتیں) امانت ہوتی ہیں۔"

دوسری حدیث میں رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے: کہ ایک شخص اِدھر اُدھر دیکھ کر کسی کو کوئی بات بتا رہا ہے تو یہ بات اس کے پاس امانت ہے۔[3]

اسی طرح چغل خوری بھی نہیں کرنی چاہیے کہ یہاں کی بات وہاں بتادے اور وہاں کی یہاں، ایسا نہیں کرنا چاہیے اس سے دنیاوی نقصان بھی بہت ہوتا ہے اور اخروی نقصان رسول اللہ ﷺ نے یہ بیان فرمایا ہے کہ:

"لَا يَدْخُلُ الْجَنَّةَ قَتَّاتٌ"[4]

**ترجمہ:** "چغل خور جنت میں نہیں جائے گا۔"

اللہ تعالیٰ ہم سب کی حفاظت فرمائے۔ آمین

[1] مسند أحمد: ۳/۱۹۵، رقم: ۱۲۶۱۰

[2] ابوداود، کتاب الادب، باب فی نقل الحدیث، رقم: ۴۸۶۹

[3] ایضاً، رقم: ۴۸۶۸

[4] ابوداؤد، کتاب الادب، باب فی القتات، رقم: ۴۸۷۱

## مسلمان کے بارے میں بدگمانی کرنے سے بچنا

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں ایک آدمی ایک مجلس کے پاس سے گزرا، اس آدمی نے سلام کیا جس کا اس مجلس والوں نے جواب دیا، جب وہ ان لوگوں سے آگے چلا گیا تو مجلس کے ایک آدمی نے کہا: مجھے تو یہ آدمی بالکل پسند نہیں ہے، مجلس کے دوسرے لوگوں نے کہا: چپ کرو اللہ کی قسم! ہم تمہاری یہ بات اس آدمی کو ضرور بتائیں گے۔ اے فلانے! جاؤ اور اس نے جو کہا ہے وہ اسے بتادو (چناں چہ اس نے جا کر اس آدمی کو یہ بات بتادی اس پر) اس آدمی نے جا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ساری بات بتادی اور اس آدمی نے جو کہا تھا وہ بھی بتا دیا اور یوں کہا: یارسول اللہ! آپ اسے آدمی بھیج کر بلائیں اور اس سے پوچھیں کہ وہ مجھ سے کیوں بغض رکھتا ہے۔

چناں چہ اس آدمی کے آنے پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پوچھا کہ تم اس آدمی سے کیوں بغض رکھتے ہو؟

اس آدمی نے کہا: یارسول اللہ! میں اس کا پڑوسی ہوں اور میں اسے اچھی طرح سے جانتا ہوں۔ میں نے اسے کبھی نفل (نماز) پڑھتے ہوئے نہیں دیکھا، یہ تو بس یہی (فرض) نماز ہی پڑھتا ہے، جسے نیک و بد ہر ایک پڑھتا ہے۔

دوسرے آدمی نے کہا: ذرا اس سے یہ پوچھیں کہ کیا کبھی ایسا ہوا ہے کہ میں نے نماز کا وضو ٹھیک نہ کیا ہو یا نماز کو بے وقت پڑھا ہو؟

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے اس بارے میں پوچھا: تو اس نے کہا: نہیں۔

پھر اس آدمی نے کہا: یارسول اللہ! میں اس کا پڑوسی ہوں اور اسے اچھی طرح سے جانتا ہوں میں نے اسے کبھی کسی مسکین کو کھانا کھلاتے ہوئے (یعنی نفلی صدقہ کرتے ہوئے) نہیں دیکھا۔ بس یہ تو صرف زکوۃ ادا کرتا ہے جو نیک و بد ہر ایک ادا



کر ہی دیتا ہے۔

دوسرے آدمی نے کہا: یارسول اللہ! آپ اس سے پوچھیں کہ کیا اس نے مجھے کسی سائل کو منع کرتے ہوئے دیکھا ہے؟

حضور ﷺ نے اس سے پوچھا تو اس نے کہا: نہیں۔

پھر اس آدمی نے کہا: یارسول اللہ! میں اس کا پڑوسی ہوں اور میں اسے اچھی طرح جانتا ہوں۔ میں نے اسے کبھی نفلی روزہ رکھتے ہوئے نہیں دیکھا۔ یہ تو بس (رمضان کے) مہینے کے ہی روزے رکھتا ہے، جنہیں نیک و بد ہر ایک رکھ ہی لیتا ہے۔

دوسرے آدمی نے کہا: یارسول اللہ! آپ اس سے پوچھیں کہ کیا اس نے کبھی یہ دیکھا ہے کہ میں بیمار بھی نہ ہوں اور سفر پر بھی نہ ہوں اور پھر میں نے اس دن روزہ نہ رکھا ہو؟

حضور ﷺ نے اس سے اس بارے میں پوچھا: تو اس نے کہا نہیں۔

اس پر حضور ﷺ نے اس سے فرمایا: میرے خیال میں تو یہ آدمی تم سے بہتر ہے (کیوں کہ تم میں کدورت ہے اور اس میں نہیں ہے)۔[1]

**فائدہ**: ہمیں دل اپنا صاف شفاف رکھنا چاہیے کسی دوسرے مسلمان کے متعلق دل میں بدگمانی ...... برائی ...... حسد ...... بغض ...... اور کینہ نہیں رکھنا چاہیے کسی سے ہمارا دل دکھا ہو تو اس کو معاف کر دینا چاہیے۔

## نبی کی تعریف میں بھی حدِ اعتدال

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: ایک آدمی نے حضور ﷺ کی خدمت میں عرض کیا:

اے ہم میں سے سب سے بہتر اور سب سے بہتر کے بیٹے! اور اے ہمارے

[1] کنز العمّال، الثانی، کتاب الاخلاق، ظن السوء: ۳۳۰/۳، رقم: ۸۸۵۷

سردار اور ہمارے سردار کے بیٹے! اس پر آپ ﷺ نے فرمایا: تم میرے بارے میں وہ کہو جو میں تمہیں بتلاتا ہوں، تاکہ شیطان تمہیں صحیح راستے سے ہٹا نہ سکے، مجھے اسی درجے پر رکھو جو اللہ نے مجھے عطا فرمایا ہے۔ میں اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں۔[1]

## حضور ﷺ کی خدمت کرنا

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں نے حضور ﷺ کی دس سال خدمت کی، اللہ کی قسم! اس سارے عرصہ میں آپ ﷺ نے نہ تو کبھی مجھے اُف فرمایا اور نہ کبھی کسی کام کے متعلق فرمایا: یہ کیوں کیا؟ یا یہ کیوں نہیں کیا؟[2]

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: میں نے کئی سال حضور ﷺ کی خدمت کی ہے، آپ ﷺ نے نہ کبھی مجھے گالی دی، نہ کبھی مجھے مارا، نہ کبھی ڈانٹا، اور نہ کبھی تیوری چڑھائی اور اگر آپ ﷺ نے مجھے کوئی کام بتایا اور اس میں مجھ سے سستی ہوگئی تو آپ ﷺ اس پر مجھ سے ناراض نہیں ہوئے، بل کہ اگر آپ ﷺ کے گھر والوں میں سے کوئی ناراض ہوتا تو ان سے فرماتے: ''اسے چھوڑو، اگر یہ کام مقدر میں ہوتا تو ضرور ہوجاتا۔''[3]

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: جب حضور ﷺ مدینہ تشریف لائے تو میری عمر آٹھ سال تھی۔ میری والدہ مجھے ساتھ لے کر حضور ﷺ کی خدمت میں گئیں اور عرض کیا: یارسول اللہ! میرے علاوہ انصار کے تمام مردوں اور عورتوں نے آپ کو کوئی نہ کوئی تحفہ دیا ہے اور میرے پاس تحفہ دینے کے لئے اس بیٹے کے سوا اور کچھ نہیں ہے، اس لئے آپ اسے میری طرف سے قبول فرمالیں، جب تک

[1] مسند أحمد: ۳/۲۴۱، رقم: ۱۳۱۱۷
[2] مسند احمد: ۳/۲۲۷، رقم: ۱۶۹۶۰
[3] مسند أحمد: ۳/۲۳۱، رقم: ۱۳۰۰۵



آپ چاہیں گے یہ آپ کی خدمت کرے گا۔

چناں چہ میں نے حضور ﷺ کی دس سال خدمت کی، اس عرصہ میں آپ ﷺ نے نہ تو کبھی مجھے مارا، نہ مجھے گالی دی اور نہ کبھی تیوری چڑھائی۔[1]

## دین اخلاق سے پھیلا ہے

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

ہم نے تستر کا محاصرہ کیا (آخر محاصرہ اور جنگ سے تنگ آکر تستر کے حاکم) ہرمزان نے اپنے بارے میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فیصلے پر اترنا قبول کیا۔ میں اس کو لے کر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔

جب ہم حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس پہنچے تو آپ نے اس سے فرمایا:

کہو! کیا کہتے ہو؟

اس نے کہا:

زندہ رہنے والے کی طرح بات کروں یا مرجانے والے کی طرح؟

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ''لَا بَأْسَ'' یعنی تم اپنے بارے میں مت ڈرو، بات کرو۔ ہرمزان نے کہا:

اے قومِ عرب! جب تک اللہ تعالیٰ خود تمہارے ساتھ نہ تھے، بل کہ اللہ نے معاملہ ہمارے اور تمہارے درمیان چھوڑ رکھا تھا، اس وقت تک تو ہم تمہیں اپنا غلام بناتے تھے، تمہیں قتل کرتے تھے اور تم سے سارا مال چھین لیا کرتے تھے، لیکن جب سے اللہ تمہارے ساتھ ہوگیا ہے، اس وقت سے ہم لوگوں میں تم سے مقابلہ کی بھی طاقت باقی نہیں رہی۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (مجھ سے) پوچھا: (اے انس!) تم کیا کہتے ہو؟

[1] کنز العمّال، السابع، کتاب الفضائل، فضائل الصحابة: ۱۳/۱۲۵، رقم: ۳۶۸۲۵

والد کو بہت خوبیاں عطا فرمائی تھیں۔ کیا آپ وہ حدیث جانتے ہیں جو آپ کے والد نے عبدالملک بن مروان کو آپ کے دادا حضرت عبداللہ بن سلام کی طرف سے سنائی تھی؟

میں نے کہا: آپ پر اللہ رحم فرمائے، کون سی حدیث حدیثیں تو بہت ہیں؟

حجاج نے کہا: مصریوں نے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا محاصرہ کیا تھا، ان کے بارے میں حدیث۔

میں نے کہا: ہاں وہ حدیث مجھے معلوم ہے اور وہ یہ ہے کہ جب حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ محصور تھے تو حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ تشریف لائے اور حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھر میں داخل ہونا چاہا تو اندر موجود لوگوں نے ان کے لئے راستہ بنا دیا جس سے وہ اندر داخل ہو گئے اور انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کہا:

السلام عليك يا امير المؤمنين!

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: و عليك السلام يا عبدالله بن سلام! کیسے آنا ہوا؟

حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: میں تو یہ پختہ عزم کر کے آیا ہوں کہ یہاں سے ایسے ہی نہیں جاؤں گا (بل کہ آپ کی طرف سے ان مصریوں سے لڑوں گا) پھر یا تو شہید ہو جاؤں گا یا اللہ آپ کو فتح نصیب فرما دیں گے۔ مجھے تو یہی نظر آ رہا ہے کہ یہ لوگ آپ کو قتل کر دیں گے۔ اگر ان لوگوں نے آپ کو قتل کر دیا تو یہ آپ کے لئے تو بہتر ہوگا، لیکن ان کے لئے بہت برا ہوگا۔

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: آپ کے اوپر میرا جو حق ہے اس کا واسطہ دے کر کہتا ہوں کہ آپ ان کے پاس ضرور جائیں اور انہیں سمجھائیں۔ ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ آپ کے ذریعے خیر کو لے آئیں اور شر کو ختم کر دیں۔ حضرت عبداللہ



بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا ارادہ چھوڑ دیا اور حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی بات مان لی اور ان مصریوں کے پاس باہر آئے۔ جب مصریوں نے ان کو دیکھا تو وہ سب ان کے پاس اکٹھے ہو گئے۔ وہ یہ سمجھے کہ حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کوئی خوشی کی بات لائے ہیں۔ چناں چہ حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کے لئے کھڑے ہوئے، پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی پھر فرمایا اما بعد!

اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو خوش خبری سنانے والا اور ڈرانے والا بنا کر بھیجا تھا، جو ان کی اطاعت کرتا تھا، اسے جنت کی بشارت دیتے تھے اور جو نافرمانی کرتا تھا اسے جہنم سے ڈراتے تھے۔

آخر اللہ تعالیٰ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کرنے والوں کو تمام دین والوں پر غالب کر دیا، اگرچہ یہ بات مشرکوں کو بہت ناگوار گزری۔ اللہ تعالیٰ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے بہت سی رہنے کی جگہیں پسند فرمائیں اور ان میں سے مدینہ منورہ کو منتخب فرمایا اور اسے ہجرت کا گھر اور ایمان کا گھر قرار دیا (ہر جگہ سے مسلمان ہجرت کر کے وہاں آتے رہے اور ایمان سیکھتے رہے)۔

اللہ کی قسم! جب سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے ہیں اس وقت سے لے کر آج تک ہر وقت فرشتے اسے ہر طرف سے گھیرے رہتے ہیں، اور جب سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ تشریف لائے ہیں اس وقت سے لے کر آج تک اللہ کی تلوار آپ لوگوں سے نیام میں ہے (یعنی مسلمان قتل نہیں ہو رہے ہیں) پھر فرمایا:

اللہ تعالیٰ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو حق دے کر بھیجا، لہٰذا جسے ہدایت ملی اسے اللہ کے دینے سے ملی اور جو گمراہ ہوا واضح اور کھلی دلیل کے آنے کے بعد گمراہ ہوا۔ پہلے زمانے میں جو بھی نبی شہید کیا گیا اس کے بدلے میں ستر ہزار جنگجو جوان قتل کئے گئے۔ ان میں سے ہر ایک اس نبی کے بدلے میں قتل ہوا اور جو بھی خلیفہ شہید کیا گیا اس کے بدلے میں ۳۵ ہزار جنگجو جوان قتل کئے گئے، ان میں سے ہر ایک اس خلیفہ

کے بدلے میں قتل ہوا، لہٰذا تم جلد بازی میں کہیں ان بڑے میاں (حضرت عثمان) کو قتل نہ کردو۔

اللہ کی قسم! تم میں سے جو آدمی بھی انہیں قتل کرے گا وہ قیامت کے دن اللہ کے ہاں اس حال میں پیش ہوگا کہ اس کا ہاتھ کٹا ہوا اور شل ہوگا۔

اور یہ بات اچھی طرح جان لو کہ ایک باپ کا اپنے بیٹے پر جتنا حق ہوتا ہے اتنا ہی ان بڑے میاں (حضرت عثمان) کا تمہارے اوپر ہے۔

راوی کہتے ہیں: یہ سن کر وہ سارے باغی کھڑے ہوگئے اور کہنے لگے: یہودی جھوٹے ہیں، یہودی جھوٹے ہیں (چوں کہ حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ پہلے یہودی تھے اور بعد میں مسلمان ہوئے، اس لئے بطور طعنے کے انہوں نے ایسا کہا) حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا تم غلط کہتے ہو۔

اللہ کی قسم! یہ بات کہہ کر تم گنہگار ہوگئے ہو۔ میں یہودی نہیں ہوں میں تو مسلمان ہوں۔ یہ بات اللہ اور اس کے رسول ﷺ اور سارے مؤمن جانتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے میرے بارے میں قرآن کی یہ آیت نازل فرمائی ہے:

﴿قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ وَمَنْ عِنْدَهٗ عِلْمُ الْكِتٰبِ﴾[1]

ترجمہ: ”آپ فرما دیجیے کہ میرے اور تمہارے درمیان (میری نبوت پر) اللہ تعالیٰ اور وہ شخص جس کے پاس کتاب (تورات) کا علم ہے کافی گواہ ہیں۔“

(جس کے پاس گزشتہ آسمانی کتاب کا علم ہے اس سے مراد حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان جیسے دوسرے یہودی علماء ہیں جو تورات کی بتائی ہوئی نشانیاں دیکھ کر مسلمان ہوگئے تھے) اور میرے بارے میں اللہ تعالیٰ نے یہ آیت بھی

[1] سورۃ الرعد: آیت ۴۳



نازل فرمائی ہے:

﴿قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كَانَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَكَفَرْتُمْ بِهٖ وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْۢ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ عَلٰى مِثْلِهٖ فَاٰمَنَ وَاسْتَكْبَرْتُمْ﴾[1]

ترجمہ: ”آپ کہہ دیجیے کہ تم مجھ کو یہ بتاؤ کہ اگر یہ قرآن من جانب اللہ ہو اور تم اس کے منکر ہو اور بنی اسرائیل میں سے کوئی گواہ اس جیسی کتاب پر گواہی دے کر ایمان لے آوے اور تم تکبر ہی میں رہو۔“

پھر راوی نے حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادت کے بارے میں حدیث ذکر کی۔[2]

## مذاکرہ

سوال ①: حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ اسلام قبول کرنے سے پہلے کون سے دین پر تھے؟

سوال ②: کس کے محاصرے میں حضرت عبداللہ بن سلام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیان فرمایا تھا؟

سوال ③: آپ نے کیا بیان فرمایا تھا؟

سوال ④: کون سے سن ہجری میں آپ کی رحلت ہوئی؟



[1] سورۃ الاحقاف: آیت ۱۰

[2] مجمع الزوائد، کتاب المناقب، باب فیما کان من امرہ ووفاتہ: ۹/۷۲، رقم: ۱۴۵۴۷

# حضرت حسین بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما

## تعارف

آپ کا نام حسین، ابوعبداللہ کنیت، سیّد شباب اہل الجنۃ لقب اور آپ کے والد ماجد کا نام حضرت علی کرم اللہ وجہہ تھا۔ آپ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے لاڈلے تھے۔ آپ کی ذات جرأت وصداقت، عزم وعمل اور ایثار سے عبارت تھی۔ عہدِ نبوی اور عہدِ شیخین (ابوبکر وعمر کے زمانے) میں آپ چھوٹے تھے، اس وجہ سے جنگوں میں شرکت نہ کر سکے، لیکن حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت میں مکمل جوان ہو چکے تھے۔ اس وقت بہت سے جنگوں میں شریک ہوئے اور اپنے مجاہدانہ کارنامے دکھائے۔

حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بعد ان کا بیٹا یزید خلیفہ بنا۔ انہوں نے آپ سے زبردستی بیعت لینی چاہی۔ آپ نے ذرا تامل کیا۔ دوسری طرف اہلِ کوفہ نے آپ کو امام وامیر بنانے کا عندیہ دیا۔ آپ کو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے منع کیا، تاہم آپ پرعزم تھے اور اہلِ کوفہ کی دعوت پر وہاں پہنچے، جا کر اندازہ ہوا کہ آپ کے ساتھ دھوکہ ہوا ہے اور گھیرے گئے۔ تین دن تک آپ پر پانی بند کیا گیا اور دس محرم الحرام (یوم عاشورا) کو کربلا میں شہید کئے گئے۔

## آپ کے بیانات

### مؤمن کو اللہ تعالیٰ سے ملاقات کا شوق ہونا چاہیے

حضرت محمد بن حسن رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: جب عمر بن سعد نے (لشکر لے کر) حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس پڑاؤ ڈالا تو حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یقین ہو گیا کہ یہ لوگ انہیں قتل کر دیں گے، لہٰذا انہوں نے اپنے ساتھیوں میں کھڑے ہو کر بیان کیا، پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی پھر فرمایا:



جو معاملہ تم دیکھ رہے ہو وہ سر پر آن پڑا ہے (ہمیں قتل کرنے کے لئے لشکر آ گیا ہے) دنیا بدل گئی ہے اور اوپری ہو گئی ہے۔ اس کی نیکی پیٹھ پھیر کر چلی گئی ہے اور دنیا کی نیکی میں سے صرف اتنا رہ گیا جتنا برتن کے نچلے حصے میں رہ جایا کرتا ہے۔ بس گھٹیا زندگی رہ گئی ہے جیسے مضرِ صحت چراگاہ ہوا کرتی ہے، جس کا گھاس کھانے سے ہر جانور بیمار ہو جاتا ہے۔ کیا آپ لوگ دیکھتے نہیں ہیں کہ حق پر عمل نہیں کیا جا رہا اور باطل سے رکا نہیں جا رہا (ان حالات میں) مؤمن کو اللہ سے ملاقات کا شوق ہونا چاہیے۔ میں تو اس وقت موت کو بڑی سعادت کی چیز اور ظالموں کے ساتھ زندگی کو پریشانی اور بے چینی کی چیز سمجھتا ہوں۔[1]

### حرام کو حلال اور حلال کو حرام قرار دینے پر اللہ کی سزا

حضرت عقبہ بن ابی العیزار رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے "بیضہ" مقام میں اپنے ساتھیوں میں اور حر بن یزید کے ساتھیوں میں بیان کیا، پہلے اللہ کی حمد وثنا بیان کی پھر فرمایا:

اے لوگو! حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو آدمی ایسے ظالم سلطان کو دیکھے جو اللہ کی حرام کردہ چیزوں کو حلال سمجھے اور اللہ سے کئے ہوئے معاہدے کو توڑے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کا مخالف ہو اور اللہ کے بندوں کے بارے میں گناہ اور زیادتی کے کام کرتا ہو اور پھر وہ آدمی اس بادشاہ کو اپنے قول اور فعل سے نہ بدلے تو اللہ پر حق ہو گا کہ وہ اسے اس جرم کے لائق جگہ یعنی جہنم میں داخل کرے۔

---

[1] تاریخ ابن جریر طبری، ذکر الخبر عما کان فیہا من الاحداث: ۳۰۷/۳

غور سے سنو! ان لوگوں نے شیطان کی اطاعت کو لازم پکڑ لیا ہے اور رحمٰن کی اطاعت چھوڑ دی ہے۔ فساد کو غالب کر دیا ہے اور اللہ کی مقرر کردہ حدود کو چھوڑ دیا ہے۔ مالِ غنیمت پر خود قبضہ کر لیا ہے۔ اللہ کی حرام کردہ چیزوں کو حلال اور اللہ کی حلال کردہ چیزوں کو حرام قرار دے دیا ہے۔ لہٰذا لوگوں کو بدلنے کا سب سے زیادہ حق مجھ پر ہے۔

تمہارے خط میرے پاس آئے تھے اور تمہارے قاصد بھی مسلسل آتے رہے کہ تم مجھ سے بیعت ہونا چاہتے ہو اور مجھے بے یار و مددگار نہیں چھوڑو گے۔ اب اگر تم اپنی بیعت پر پورے اترتے ہو تو تمہیں پوری ہدایت ملے گی اور پھر میں بھی علی کا بیٹا حسین ہوں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحب زادی فاطمہ کا بیٹا ہوں۔ میری جان تمہاری جان کے ساتھ ہے اور میرے گھر والے تمہارے گھر والوں کے ساتھ ہیں۔ تم لوگوں کے لئے میں بہترین نمونہ ہوں۔

اگر تم نے ایسا نہ کیا اور عہد توڑ دیا اور میری بیعت کو اپنی گردن سے اتار پھینکا تو میری جان کی قسم! ایسا کرنا تم لوگوں کے لئے کوئی اجنبی اور اوپری چیز نہیں ہے، بل کہ تم لوگ تو ایسا میرے والد، میرے بھائی اور میرے چچا زاد بھائی (مسلم بن عقیل) کے ساتھ بھی کر چکے ہو۔

جو تم لوگوں سے دھوکا کھائے وہ اصل دھوکہ میں پڑا ہوا ہے۔ تم اپنے حصے سے چوک گئے اور تم نے (خوش قسمتی میں سے) اپنا حصہ ضائع کر دیا۔

جو عہد توڑے گا تو اس کا نقصان خود اسی کو ہوگا اور عن قریب اللہ تعالیٰ تم لوگوں سے مستغنی کر دے گا۔ تم لوگوں کی مجھے ضرورت نہ رہے گی۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ[1]



[1] تاریخ ابن جریر طبری، ذکر الخبر عما کان فیها من الاحداث ...... ۳۰۷/۳



## مذاکرہ

سؤال ①: حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا لقب عطا فرمایا تھا؟

سؤال ②: زندگی میں دنیا کی کتنی مقدار رہ گئی ہے؟

سؤال ③: ظالموں کے بارے میں حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کیا ارشاد منقول ہے؟

سؤال ④: آپ کی شہادت کیسے ہوئی؟



# حضرت یزید بن شجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام یزید اور والد کا نام شجرہ تھا۔ قبیلہ مذحج سے تعلق رکھتے تھے۔ تیر تلوار سے بچپن ہی سے شغف تھا۔ عہدِ رسالت کے آخری زمانے میں اسلام قبول کیا، اس وجہ سے غزوات میں اپنے کارنامے نہ دکھا سکے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانے میں اکثر مہمات آپ ہی کی قیادت میں بھیجے جاتے تھے۔ ۳۹ھ میں حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کو حج کا امیر بھی بنایا تھا۔

۵۵ھ میں رومیوں کے مقابلے میں آپ نے جام شہادت نوش فرمایا۔

## آپ کے بیانات

### تلواریں جنت کی چابیاں ہیں

حضرت مجاہد رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت یزید بن شجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان لوگوں میں سے تھے جن کا عمل ان کے قول کی تصدیق کرتا تھا۔ انہوں نے ایک مرتبہ ہم میں بیان فرمایا جس میں ارشاد فرمایا:

اے لوگو! اللہ نے جو نعمتیں تمہیں دی ہیں انہیں یاد رکھو اور اللہ کی یہ نعمتیں کتنی اچھی ہیں ہم سرخ، سبز اور زرد رنگ برنگے کپڑے دیکھ رہے ہیں اور گھروں میں جو سامان ہے وہ اس کے علاوہ ہے۔

حضرت یزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ بھی فرماتے تھے کہ جب لوگ نماز کے لئے صفیں



بنا لیتے ہیں اور لڑائی کے لئے صفیں بنا لیتے ہیں تو آسمان کے، جنت کے اور دوزخ کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور موٹی آنکھوں والی حوریں سجائی جاتی ہیں اور وہ جھانک کر دیکھنے لگ جاتی ہیں۔ جب آدمی آگے بڑھتا ہے تو وہ کہتی ہیں:

اے اللہ! اس کی مدد فرما۔

جب آدمی پیٹھ پھیرتا ہے اور پیچھے ہٹتا ہے تو وہ اس سے پردہ کر لیتی ہیں اور کہتی ہیں:

اے اللہ! اس کی مغفرت فرما۔

لہٰذا تم پورے زور سے جنگ کرو۔ میرے ماں باپ تم پر قربان ہوں اور موٹی آنکھوں والی حوروں کو رسوا نہ کرو کیوں کہ جب خون کا پہلا قطرہ زمین پر گرتا ہے تو اس نے جتنے گناہ کئے ہوتے ہیں وہ سب معاف ہو جاتے ہیں اور دو حوریں آسمان سے اترتی ہیں اور اس کے چہرے کو صاف کرتی ہیں اور کہتی ہیں: ہم سے ملاقات کا وقت آگیا ہے۔

وہ شہید کہتا ہے: تمہارے لئے بھی ملاقات کا وقت قریب آگیا ہے۔ پھر اسے سو جوڑے پہنائے جاتے ہیں جو بنی آدم کی بنائی کے نہیں ہوتے، بل کہ جنت کی پیداوار کے ہوتے ہیں اور وہ اتنے باریک اور لطیف ہوتے ہیں کہ وہ سو جوڑے دو انگلیوں کے درمیان رکھ دیئے جائیں تو سارے جوڑے دونوں انگلیوں کے درمیان آجائیں اور حضرت یزید بن شجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ مجھے بتایا گیا ہے کہ تلواریں جنت کی چابیاں ہیں۔[1]

### جہنم کے خوف ناک مناظر

حضرت مجاہد رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت یزید بن شجرہ رہاوی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

[1] مجمع الزوائد، کتاب الجهاد، باب ماجاء فی الشهادة وفضلها: ۳۸۲/۵، رقم: ۹۵۲۲

شام کے گورنروں میں سے ایک گورنر تھے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ انہیں لشکروں کا امیر بنایا کرتے تھے۔ ایک دن انہوں نے ہم لوگوں میں بیان فرمایا:

اے لوگو! اللہ تعالیٰ نے جو نعمتیں تمہیں عطا فرمائی ہیں انہیں یاد رکھو۔ اگر تم غور سے دیکھو تو تمہیں بھی وہ سیاہ، سرخ، سبز اور سفید رنگ برنگی نعمتیں نظر آجائیں گی جو مجھے نظر آ رہی ہیں۔ تم لوگوں کے نام، نشانیاں، حلیے، تنہائی کی باتیں اور مجلسیں سب چیزیں اللہ کے پاس لکھی ہوئی ہیں۔

جب قیامت کا دن آئے گا تو کسی سے کہا جائے گا: اے فلانے! یہ تیرا نور ہے اور کسی سے کہا جائے گا: اے فلانے! تیرے لئے کوئی نور نہیں ہے۔

جیسے سمندر کا ساحل ہوتا ہے، ایسے ہی جہنم کا بھی ساحل ہے، وہاں کیڑے مکوڑے، حشرات الارض اور کھجور کے درخت جتنے لمبے سانپ اور خچر کے برابر بچھو ہیں۔

جب جہنم والے اللہ سے فریاد کریں گے کہ ہمارا جہنم کا عذاب ہلکا کر دیا جائے تو ان سے کہا جائے گا کہ جہنم سے نکل کر ساحل پر چلے جاؤ۔ وہ نکل کر وہاں آئیں گے تو وہ کیڑے مکوڑے حشرات الارض ان کے ہونٹوں، چہروں اور دوسرے اعضاء کو پکڑ لیں گے اور انہیں نوچ کھائیں گے تو اب وہ یہ فریاد کرنے لگیں گے کہ ہمیں ان سے چھڑایا جائے اور جہنم میں واپس جانے دیا جائے۔

اور جہنم والوں پر خارش کا عذاب بھی مسلط کیا جائے گا اور جہنمی اتنا کھجائے گا کہ اس کی ہڈی ننگی ہو جائے گی، فرشتہ کہے گا:

اے فلانے! کیا تجھے اس خارش سے تکلیف ہو رہی ہے؟

وہ کہے گا: ہاں۔

فرشتہ کہے گا: تو جو مسلمانوں کو تکلیف دیا کرتا تھا یہ اس کے بدلے میں ہے۔[1]

[1] أخرجه الحاكم، في المستدرك، كتاب معرفة الصحابة: ۶۰۶/۳، رقم: ۶۱۶۲



## مذاکرہ

سؤال ①: عہد نبوی ﷺ میں حضرت یزید بن شجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیوں کارنامے نہ دکھا سکے؟

سؤال ②: جہنم کے خوف ناک مناظر بیان کیجیے؟

سؤال ③: مجاہدین کے آگے بڑھتے اور پیچھے ہٹتے وقت حوریں کیا کہتی ہیں؟

سؤال ④: حضرت یزید بن شجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کیسے جام شہادت نوش فرمایا؟



# حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام عمیر، نسیج وحدہٗ (یکتا و یگانہ) لقب اور آپ کے والد کا نام سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھا۔ کم سن ہونے کے باوجود پیادہ جہاد میں تشریف لے جاتے تھے۔ غزوۂ تبوک میں شریک ہوئے۔ فتوحاتِ شام میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آپ کو ایک لشکر کا افسر بنا کر بھیجا۔ فضل و کمال اور اخلاق میں اعلیٰ معیار کے تھے۔ اسی وجہ سے آپ کا لقب (یگانہ و یکتا) پڑا۔

ایک مرتبہ جلاس نے کہا: اگر محمد اپنے دعوے میں سچے ہیں تو ہم گدھے سے بھی بدتر ہیں۔ حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سنا تو فرمایا: وہ ضرور سچے ہیں البتہ تم گدھے سے بھی بدتر ہو۔ اس پر جلاس نے آپ کی کفالت بند کردی، کیوں کہ آپ اس وقت بچے تھے اور آپ کی کفالت اس نے اپنے ذمے لی تھی۔ حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کی اطلاع کردی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جلاس سے پوچھا تو اس نے انکار کیا۔ اس کے جواب میں قرآن کریم کی آیت نازل ہوئی۔ جس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے لڑکے تیرے کان نے ٹھیک سنا۔

## آپ کی سادگی

حضرت عنترہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عمیر بن سعد انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حمص کا گورنر بنا کر بھیجا۔ یہ وہاں ایک سال رہے، لیکن اس عرصہ میں ان کی کوئی خبر نہ آئی۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے



اپنے کاتب سے فرمایا: عمیر کو خط لکھو۔ اللہ کی قسم! میرا تو یہی خیال ہے کہ عمیر نے ہم سے خیانت کی ہے۔ (خط کا مضمون یہ تھا)

”جوں ہی میرا یہ خط تمہیں ملے میرے پاس آجاؤ اور میرا خط پڑھتے ہی تم وہ سارا مال ساتھ لے کر آؤ جو تم نے مسلمانوں کے مالِ غنیمت میں سے جمع کر رکھا ہے۔“

(خط پڑھتے ہی حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ چل پڑے اور) حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنا چمڑے کا تھیلا لیا اور اس میں اپنا توشہ اور پیالہ رکھا اور اپنا چمڑے کا لوٹا (غالبًا تھیلے سے باندھ کر) لٹکا لیا اور اپنی لاٹھی لی اور حمص سے پیدل چل کر مدینہ منورہ پہنچے۔ جب وہاں پہنچے تو رنگ بدلا ہوا تھا، چہرہ غبار آلود تھا اور بال لمبے ہوچکے تھے۔ چناں چہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں گئے اور کہا: السلام علیکم یا امیر المؤمنین و رحمة الله و برکاته!

## غیبت سے بچنے اور بچانے کا اہتمام

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: آپ کا کیا حال ہے؟

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: آپ میرا کیا حال دیکھ رہے ہیں، کیا آپ نہیں دیکھ رہے ہیں کہ میں صحت مند پاک خون والا ہوں اور میرے ساتھ دنیا ہے جس کی باگ پکڑ کر میں اسے کھینچ کر لایا ہوں۔

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: میرے ساتھ میرا تھیلا ہے جس میں اپنا توشہ اور پیالہ رکھتا ہوں۔ پیالہ میں کھا بھی لیتا ہوں اور اسی میں اپنا سر اور اپنے کپڑے دھولیتا ہوں اور ایک لوٹا ہے جس میں وضو اور پینے کا پانی رکھتا ہوں اور میری ایک لاٹھی ہے جس پر میں ٹیک لگاتا ہوں اور اگر کوئی دشمن سامنے آجائے تو اسی سے اس کا مقابلہ کرتا ہوں۔ اللہ کی قسم! دنیا میرے اس سامان کے پیچھے ہے (یعنی میری

ساری ضروریات اسی سامان سے پوری ہوجاتی ہیں) پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا: کیا تم وہاں سے پیدل چل کر آئے ہو؟

انہوں نے کہا:

ہاں۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا: کیا تمہارا وہاں (تعلق والا) کوئی آدمی ایسا نہیں تھا جو تمہیں سواری کے لئے کوئی جانور دے دیتا؟ انہوں نے کہا: وہاں والوں نے مجھے سواری دی نہیں اور میں نے ان سے مانگی نہیں۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: وہ برے مسلمان ہیں جن کے پاس سے تم آئے ہو (کہ انہوں نے اپنے گورنر کا ذرا خیال نہیں کیا)

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: اے عمر! آپ اللہ سے ڈریں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو غیبت سے منع کیا ہے اور میں نے ان کو دیکھا ہے کہ وہ صبح کی نماز پڑھ رہے تھے (اور جو صبح کی نماز پڑھ لے وہ اللہ کی ذمہ داری میں آجاتا ہے)۔

## ہمارے لئے کتنا مال لائے؟

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ''میں نے تمہیں کہاں بھیجا تھا؟''

اور طبرانی کی روایت میں یوں ہے کہ میں نے تم کو جس چیز کی وصولی کے لئے بھیجا تھا وہ کہاں ہے۔ اور وہاں تم نے کیا کیا؟

انہوں نے کہا: اے امیر المؤمنین! آپ کیا پوچھ رہے ہیں (میں سمجھ نہیں سکا؟)

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (تعجب سے) فرمایا: سبحان اللہ! (سوال تو بالکل واضح ہے) حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: اگر یہ ڈر نہ ہوتا کہ نہ بتانے سے آپ غمگین ہوجائیں گے تو میں آپ کو نہ بتاتا۔ آپ نے مجھے جس علاقے میں بھیجا تھا وہاں پہنچ کر میں نے نیک لوگوں کو جمع کیا اور مسلمانوں سے مالِ غنیمت جمع کرنے کا ان کو ذمہ دار بنا دیا۔ جب وہ جمع کر کے لے آئے تو میں نے وہ سارا مال صحیح مصرف



پر خرچ کر دیا۔ اگر اس میں شرعاً آپ کا حصہ بھی ہوتا تو میں وہ آپ کے پاس ضرور لے کر آتا۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: تو کیا تم ہمارے پاس کچھ نہیں لائے؟

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: نہیں۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: (یہ تو بہت اچھے گورنر ہیں کچھ لے کر نہیں آئے ہیں) عمیر کے لئے (گورنر حمص کا) عہد نامہ پھر لکھ دو۔

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: اب میں نہ آپ کی طرف سے گورنر بننے کے لئے تیار ہوں اور نہ آپ کے بعد کسی اور کی طرف سے۔ کیوں کہ اللہ کی قسم! میں (اس گورنری میں) خرابی سے بچ نہ سکا۔ میں نے ایک نصرانی سے (امارت کے زعم میں) کہا تھا:

اے فلانے! اللہ تجھے رسوا کرے (اور ذمی کو تکلیف پہنچانا برا کام ہے) اے عمر! آپ نے مجھے گورنر بنا کر ایسی خرابیوں میں مبتلا ہونے کے خطرے میں ڈال دیا ہے۔

اے عمر! میری زندگی کے سب سے برے دن وہ ہیں جن میں میں آپ کے ساتھ پیچھے رہ گیا (اور دنیا سے چلا نہیں گیا) پھر انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اجازت مانگی۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان کو اجازت دے دی۔ وہ اپنے گھر واپس آگئے۔ ان کا گھر مدینہ سے چند میل کے فاصلے پر تھا۔

جب حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ چلے گئے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میرا تو یہی خیال ہے کہ عمیر نے ہم سے خیانت کی ہے (یہ حمص سے ضرور مال لے کر آئے ہیں جسے اپنے ساتھ میرے پاس نہیں لائے، بل کہ سیدھے اپنے گھر بھیج دیا ہے)

## آپ کا امتحان

حارث نامی ایک آدمی کو سو دینار دے کر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: یہ دینار لے جاؤ۔ جا کر عمیر کے ہاں اجنبی مہمان بن کر ٹھہرو۔ اگر ان کے گھر میں فراوانی دیکھو تو ایسے ہی میرے پاس واپس آجاؤ اور اگر تنگی کی سخت حالت دیکھو تو انہیں یہ سو دینار دے دینا۔

حضرت حارث گئے، وہاں جا کر دیکھا کہ حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ دیوار کے ساتھ ایک کونے میں بیٹھے اپنی قمیض سے جوئیں نکال رہے ہیں۔ انہوں نے جا کر حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سلام کیا۔

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے (سلام کا جواب دیا اور) کہا: اللہ آپ پر رحم کرے۔ آجاؤ ہمارے مہمان بن جاؤ۔ چناں چہ وہ سواری سے اتر کر ان کے ہاں ٹھہر گئے۔ پھر حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے پوچھا: آپ کہاں سے آئے ہو؟

انہوں نے کہا مدینہ سے۔

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا: آپ نے امیر المؤمنین کو کس حال میں چھوڑا؟

انہوں نے کہا: اچھے حال میں تھے۔

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا: کیا امیر المؤمنین شرعی حدود قائم نہیں کرتے ہیں؟

انہوں نے کہا: ان کے بیٹے سے ایک گناہ کبیرہ ہوگیا تھا تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس پر حدِ شرعی قائم کی تھی اور اسے کوڑے لگائے تھے جس سے اس کا انتقال ہوگیا تھا۔ (لیکن صحیح روایت یہ ہے کہ اس واقعے کے ایک ماہ بعد طبعی موت



سے ان کا انتقال ہوا) حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا:

اے اللہ! عمر کی مدد فرما، جہاں تک میں جانتا ہوں وہ آپ سے بہت زیادہ محبت کرنے والے ہیں۔ چناں چہ وہ حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاں تین دن مہمان رہے۔ ان کے ہاں صرف جو کی ایک روٹی ہوتی تھی جسے وہ حضرت حارث کو کھلا دیا کرتے اور خود بھوکے رہتے۔ آخر جب فاقہ بہت زیادہ ہوگیا تو انہوں نے حضرت حارث سے کہا: تمہاری وجہ سے ہم لوگوں کو فاقے پر فاقے آ گئے، اگر تم مناسب سمجھو تو کہیں اور چلے جاؤ۔

اس پر حضرت حارث نے وہ دینار نکال کر ان کو دیئے اور کہا: امیر المؤمنین نے یہ دینار آپ کے لئے بھیجے ہیں، آپ انہیں اپنے کام میں لائیں۔ بس دینار دیکھتے ہی ان کی چیخ نکل گئی اور انہوں نے کہا: مجھے ان کی کوئی ضرورت نہیں ہے، انہیں واپس لے جاؤ۔

ان کی بیوی نے کہا: واپس نہ کرو لے لو۔ آپ کو ضرورت پڑ گئی تو اس میں خرچ کر لینا ورنہ مناسب جگہ خرچ کر دینا (ضرورت مندوں کو دے دینا)

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا:

اللہ کی قسم! میرے پاس تو کوئی ایسی چیز نہیں ہے جس میں میں ان کو رکھ لوں۔ اس پر ان کی بیوی نے اپنی قمیض کے نیچے کا دامن پھاڑ کر انہیں ایک ٹکڑا دیا جس میں انہوں نے وہ دینار رکھ لئے اور فوراً گھر سے باہر گئے اور شہداء اور فقراء میں سب تقسیم کر دیئے اور گھر واپس آ گئے۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاصد یعنی حضرت حارث کا خیال تھا کہ حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان کو بھی دیناروں میں سے کچھ دیں گے (لیکن ان کو کچھ نہ دیا) اور ان سے کہا: امیر المؤمنین کو میرا سلام کہنا۔

چناں چہ حضرت حارث حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس واپس آئے۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا: تم نے کیا دیکھا؟

حضرت حارث نے کہا: میں نے بڑا سخت حال دیکھا۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے پوچھا: انہوں نے ان دیناروں کا کیا کیا؟

حضرت حارث نے کہا: مجھے پتہ نہیں۔ اس پر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خط لکھا کہ جوں ہی تمہیں میرا یہ خط ملے، ملتے ہی خط رکھنے سے پہلے ہی میری طرف چلے آؤ۔

## سو دینار آخرت کے لئے بھیج دینا

چناں چہ وہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آئے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان سے پوچھا: آپ نے ان دیناروں کا کیا کیا؟

انہوں نے کہا: میری مرضی میں جو آئی میں نے کیا۔ آپ ان دیناروں کے بارے میں کیوں پوچھ رہے ہیں؟

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

میں تمہیں قسم دے کر کہتا ہوں کہ تم مجھے ضرور بتاؤ کہ تم نے ان کا کیا کیا ہے؟

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: میں نے ان کو اپنے لئے اگلے جہان میں بھیج دیا ہے (یعنی ضرورت مندوں میں تقسیم کر دیئے ہیں)

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اللہ آپ پر رحم فرمائے، اور حکم دیا کہ حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک وسق (یعنی پانچ من دس سیر) غلہ اور دو کپڑے دیئے جائیں۔

حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: غلہ کی مجھے ضرورت نہیں ہے، کیوں کہ میں گھر میں دو صاع (یعنی سات سیر) جو چھوڑ کر آیا ہوں اور ان دو صاع کے کھانے سے پہلے ہی اللہ تعالیٰ اور رزق پہنچا دیں گے۔ چناں چہ غلہ تو لیا نہیں۔



البتہ دونوں کپڑے لے لئے اور یوں کہا: فلانی ام فلاں کے پاس کپڑے نہیں ہیں (اسے دے دوں گا) اور اپنے گھر واپس آ گئے اور تھوڑے ہی عرصہ کے بعد ان کا انتقال ہو گیا۔ اللہ ان پر رحمت نازل فرمائے۔ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ان کے انتقال کی خبر ملی تو ان کو بہت رنج و صدمہ ہوا اور ان کے لئے خوب دعائے رحمت و مغفرت کی۔

پھر (ان کو دفن کرنے) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ پیدل (مدینہ کے قبرستان) جنت البقیع گئے اور آپ کے ساتھ اور لوگ بھی پیدل چل رہے تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا: تم میں سے ہر آدمی اپنی آرزو اور تمنا ظاہر کرے۔

چناں چہ ایک آدمی نے کہا: اے امیر المؤمنین! میرا دل چاہتا ہے کہ میرے پاس بہت سا مال ہو اور میں اس سے خرید خرید کر اتنے اتنے غلام اللہ کے لئے آزاد کروں۔

دوسرے نے کہا: میرا دل چاہتا ہے کہ میرے پاس بہت سا مال ہو جسے میں اللہ کے راستے میں خرچ کروں۔

تیسرے نے کہا: میرا دل چاہتا ہے کہ مجھے اتنی جسمانی طاقت مل جائے کہ میں خود زمزم سے ڈول نکال نکال کر بیت اللہ کے حاجیوں کو زمزم پلاؤں۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میرا دل چاہتا ہے کہ میرے پاس عمیر بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسا آدمی ہو جسے میں مسلمانوں کے مختلف کاموں میں اطمینان سے لگا سکوں۔[1]

---

۱؎ أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۳۱٤/۱، رقم: ۸۲٦

# آپ کا بیان

## اسلام جب ہی مضبوط رہے گا جب عدل وانصاف قائم ہوگا

حضرت سعید بن سوید رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ حمص کے گورنر تھے، وہ منبر پر فرمایا کرتے تھے:

غور سے سنو! اسلام کی ایک مضبوط دیوار ہے اور اس کا ایک مضبوط دروازہ ہے۔ اسلام کی دیوار عدل وانصاف ہے اور اس کا دروازہ حق ہے، لہٰذا جب دیوار توڑ دی جائے گی اور دروازے کے ٹکڑے ٹکڑے کردیئے جائیں گے تو اسلام مفتوح ہوجائے گا۔ جب تک سلطان قوی ہوگا اسلام مضبوط رہے گا اور سلطان کی قوت تلوار سے قتل کرنے یا کوڑے مارنے سے نہیں ہے، بل کہ حق کے فیصلے کرنے اور عدل وانصاف کرنے سے ہے۔[1]

### مذاکرہ

سوال ①: حضرت عمیر بن سعد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا لقب "نسیج وحدہ" کیوں پڑا؟

سوال ②: اسلام کی مضبوطی کے بارے میں حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کیا بیان فرمایا؟

سوال ③: حضرت عمیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سادگی کے احوال بیان کیجیے۔

سوال ④: آپ کی وفات کب ہوئی؟

---

[1] أخرجه ابن سعد فی الطبقات، طبقة الثانية من المهاجرين والانصار، ومن بنی عمرو: ۳/۳۶۲، رقم: ۵۷٤



# حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام عامر، ابوعبیدہ کنیت، امین الامۃ لقب تھا اور والد کا نام عبداللہ تھا، لیکن دادا کی طرف منسوب کرکے لوگ ابن جراح کہتے تھے۔ آپ ابتدائی مسلمانوں میں سے ہیں۔ غزوۂ بدر میں آپ کے والد مسلمانوں کے خلاف لڑنے آئے تو آپ نے ہی اپنے والد کا کام تمام کیا۔

اگرچہ مسلم سپہ سالاروں میں آپ کا نام بہت ہی اونچا ہے، لیکن اس کے علاوہ حضور ﷺ آپ کو دعوت وتعلیم کے لئے بھی بھیجتے تھے۔ آپ ہی کو حضور اکرم ﷺ نے "امت کے امین" کا لقب دیا تھا۔

۱۸ھ میں شام کے طاعون "عمواس" میں آپ شہید ہوئے۔ ۵۸ برس عمر پائی۔

## آپ کا زہد

حضرت عروہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ہاں گئے تو وہ کجاوے کی چادر پر لیٹے ہوئے تھے اور گھوڑے کو دانہ کھلانے والے تھیلے کو تکیہ بنایا ہوا تھا۔ ان سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: آپ کے ساتھیوں نے جو مکان اور سامان بنالئے وہ آپ نے کیوں نہیں بنالئے؟

انہوں نے کہا: اے امیر المؤمنین! قبر تک پہنچنے کے لئے یہ سامان بھی کافی ہے اور حضرت معمر راوی کی حدیث میں یہ ہے کہ جب حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ ملک

شام تشریف لے گئے تو لوگوں نے اور وہاں کے سرداروں نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا استقبال کیا۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میرا بھائی کہاں ہے؟

لوگوں نے پوچھا: وہ کون ہے؟

انہوں نے فرمایا: حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ لوگوں نے کہا: وہ ابھی آپ کے پاس آجائیں گے۔ چناں چہ جب حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ آئے تو سواری سے نیچے اتر کر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں گلے لگایا۔ پھر ان کے گھر تشریف لے گئے اور انہیں گھر میں صرف یہ چیزیں نظر آئیں ایک تلوار، ایک ڈھال اور ایک کجاوہ۔ پھر پچھلی حدیث جیسا مضمون ذکر کیا ہے۔[1]

## آپ کی طرف سے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خط

حضرت محمد بن سوقہ رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت نعیم بن ابی ہند رحمہ اللہ تعالیٰ میرے پاس آئے۔ انہوں نے ایک پرچہ مجھے نکال کر دیا جس میں یہ لکھا ہوا تھا:

"ابوعبیدہ بن جراح اور معاذ بن جبل کی طرف سے عمر بن خطاب کے نام، سلام علیك! امابعد! ہم تو شروع سے ہی آپ کو دیکھ رہے ہیں کہ آپ کو اپنے نفس کی اصلاح کا بہت اہتمام ہے اور اب تو آپ پر کالے اور گورے یعنی عرب وعجم کے تمام افرادِ اُمّت کی ذمہ داری ڈال دی گئی ہے۔ آپ کی مجلس میں بڑے مرتبہ والے اور کم مرتبہ والے، دوست دشمن ہر طرح کے لوگ آتے ہیں۔ ان میں سے ہر ایک کو عدل میں اس کا حصہ ملنا چاہیے۔

اے عمر! آپ دیکھ لیں کہ آپ ان کے ساتھ کیسے چل رہے ہیں۔ ہم آپ

[1] اخرجه ابونعیم فی الحلیة، ذکر الصحابة من المهاجرین: ۱/۱۴۶، رقم: ۳۲۵



کو اس دن سے ڈراتے ہیں جس دن تمام چہرے جھکے ہوئے ہوں گے اور دل (خوف کے مارے) خشک ہو جائیں گے اور اس بادشاہ کی دلیل کے سامنے تمام (انسانوں کی) دلیلیں فیل ہو جائیں گی جو اپنی کبریائی کی وجہ سے ان پر غالب اور زور آور ہوگا اور ساری مخلوق اس کے سامنے ذلیل ہوگی۔ سب اس کی رحمت کی امید کر رہے ہوں گے اور اس کی سزا سے ڈر رہے ہوں گے۔

ہم آپس میں یہ حدیث بیان کیا کرتے تھے کہ اس اُمّت کا آخر زمانے میں اتنا برا حال ہو جائے گا کہ لوگ اوپر سے دوست ہوں گے اور اندر سے دشمن۔ ہم اس بات سے اللہ کی پناہ چاہتے ہیں کہ ہم نے آپ کو یہ خط جس دلی ہمدردی کے ساتھ لکھا آپ اس کے علاوہ کچھ اور سمجھیں، کیوں کہ ہم نے یہ خط صرف آپ کی خیر خواہی کے جذبے سے لکھا ہے۔ والسلام علیك۔"[1]

## حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جواب

جواب میں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان دونوں حضرات کو یہ خط لکھا:

"عمر بن خطاب کی طرف سے ابوعبیدہ اور معاذ کے نام، سلام علیکما! امابعد! مجھے آپ دونوں کا خط ملا جس میں آپ نے لکھا کہ آپ دونوں مجھے شروع سے دیکھ رہے ہیں کہ مجھے اپنے نفس کی اصلاح کا بہت اہتمام ہے اور اب مجھ پر کالے اور گورے یعنی عرب وعجم تمام افرادِ اُمّت کی ذمہ داری ڈال دی گئی ہے۔ میری مجلس میں بڑے مرتبے والے اور کم مرتبے والے دوست دشمن ہر طرح کے لوگ آتے ہیں ان

[1] کنز العمّال، الثامن، کتاب المواعظ والرقائق ......: ۱۶/۶۷، رقم: ۴۴۲۰۱

میں سے ہر ایک کو عدل میں اس کا حصہ ملنا چاہیے۔

آپ دونوں نے یہ بھی لکھا کہ اے عمر! آپ دیکھ لیں کہ آپ ان کے ساتھ کیسے چل رہے ہیں اور حقیقت یہ ہے کہ اللہ عزوجل کی مدد سے ہی عمر صحیح چل سکتا ہے، اور غلطی سے بچ سکتا ہے، اور آپ دونوں نے لکھا کہ آپ دونوں مجھے اس دن سے ڈرا رہے ہیں جس دن سے ہم سے پہلے کی تمام امتیں ڈرائی گئی ہیں، اور بہت پہلے سے یہ بات چلی آرہی ہے کہ دن رات کا بدلتے رہنا اور دن رات میں وقت مقرر کے آنے پر لوگوں کا دنیا سے جاتے رہنا ہر دور کو نزدیک کر رہا ہے، اور ہر نئے کو پرانا کر رہا ہے، اور ہر وعدے کو لا رہا ہے اور یہ سلسلہ یوں ہی چلتا رہے گا یہاں تک کہ سارے لوگ جنت اور دوزخ میں اپنی اپنی جگہ پہنچ جائیں گے۔

آپ دونوں نے لکھا کہ آپ دونوں مجھے اس بات سے ڈرا رہے ہیں کہ اس امت کا آخر زمانے میں اتنا برا حال ہوجائے گا کہ لوگ اوپر سے دوست ہوں گے اور اندر سے دشمن، لیکن نہ تو آپ ان برے لوگوں میں سے ہیں اور نہ یہ وہ برا زمانہ ہے اور یہ تو اس زمانے میں ہوگا جس میں لوگوں میں شوق اور خوف تو خوب ہوگا، لیکن ایک دوسرے سے ملنے کا شوق صرف دنیاوی اغراض کی وجہ سے ہوگا۔

آپ دونوں نے مجھے لکھا کہ آپ دونوں مجھے اس بات سے اللہ کی پناہ میں دیتے ہیں کہ آپ دونوں نے مجھے یہ خط جس دلی ہمدردی کے ساتھ لکھا ہے میں اس کے علاوہ کچھ اور سمجھوں اور یہ کہ آپ دونوں نے یہ خط صرف میری خیر خواہی کے جذبے سے لکھا ہے، آپ دونوں نے یہ بات ٹھیک لکھی ہے۔ لہٰذا مجھے خط لکھنا نہ چھوڑیں، کیوں کہ میں آپ



دونوں (کی نصیحتوں) کا محتاج ہوں، آپ لوگوں سے مستغنی نہیں ہوسکتا۔ والسلام علیکما۔"[1]

## آپ کی نصیحتیں

### پرانے گناہوں کو نئی نیکیوں کے ذریعے ختم کرو

حضرت نمران بن مخمر ابوالحسن رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابوعبیدہ بن جراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ لشکر میں چلتے ہوئے فرمانے لگے:

بہت سے لوگ ایسے ہیں جو اپنے کپڑوں کو تو خوب اجلا اور سفید کر رہے ہیں، لیکن اپنے دین کو میلا کر رہے ہیں یعنی دین کا نقصان کر کے دنیا اور ظاہری شان و شوکت حاصل کر رہے ہیں۔

غور سے سنو! بہت سے لوگ دیکھنے میں تو اپنے نفس کا اکرام کرنے والے ہوتے ہیں، لیکن حقیقت میں وہ اپنے نفس کی بے عزتی کرنے والے ہوتے ہیں۔

"إِدْرَءُوا السَّيِّاتِ الْقَدِيْمَاتِ بِالْحَسَنَاتِ الْحَدِيْثَاتِ فَلَوْ أَنَّ أَحَدَكُمْ عَمِلَ مِنَ السَّيِّئَاتِ مَابَيْنَهُ وَبَيْنَ السَّمَاءِ ثُمَّ عَمِلَ حَسَنَةً لَعَلَتْ فَوْقَ سَيِّئَاتِهِ حَتّٰى تَقْهَرَهُنَّ"

ترجمہ: "پرانے گناہوں کو نئی نیکیوں کے ذریعے ختم کرو۔ اگر تم میں سے کوئی اتنے گناہ کرلے جس سے زمین وآسمان کے درمیان کا خلا بھر جائے اور پھر وہ ایک نیکی کرے تو یہ نیکی ان سب گناہوں پر غالب آجائے گی۔"[2]

---

[1] كنز العمال، الثامن، كتاب المواعظ والرقائق ......: ۶۷/۱۶، رقم: ۴۴۲۰۱

[2] أخرج أبونعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۱۴۶، رقم: ۳۲۷

حضرت سعید بن ابی سعید مقبری رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فرماتے ہیں کہ حضرت ابوعبیدہ بن جراح رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کی قبر اردن میں ہے۔ جب وہ طاعون میں مبتلا ہوئے تو وہاں جتنے مسلمان تھے ان سب کو بلا کر فرمایا:

میں تمہیں وصیت کرنے لگا ہوں، اگر تم اسے قبول کروگے تو ہمیشہ خیر پر رہوگے:

1. نماز کو قائم کرو۔
2. زکوٰۃ ادا کرو۔
3. رمضان کے روزے رکھو۔
4. صدقہ خیرات دو۔
5. حج اور عمرہ کرتے رہو۔
6. ایک دوسرے کو وصیت کرو۔
7. اپنے امیروں کی خیر خواہی کرو، ان کو دھوکہ نہ دو اور۔
8. دنیا تمہیں اللہ کی یاد سے غافل نہ کرنے پائے۔

اگر کسی آدمی کو ہزار برس کی زندگی بھی مل جائے تو آخر اسے اسی جگہ جانا ہوگا جہاں آج تم مجھے جاتا ہوا دیکھ رہے ہو۔ اللہ تعالیٰ نے تمام بنی آدم پر موت کو لکھ دیا ہے، لہٰذا ان سب کو مرنا ہے اور ان میں سب سے زیادہ عقل مند وہ ہے جو اپنے رب کی سب سے زیادہ اطاعت کرنے والا اور اپنی آخرت کے لئے سب سے زیادہ عمل کرنے والا ہے۔ والسلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔

اے معاذ بن جبل! آپ لوگوں کو نماز پڑھائیں اور پھر حضرت ابوعبیدہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کا انتقال ہوگیا۔

پھر حضرت معاذ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے لوگوں میں کھڑے ہوکر فرمایا:

اے لوگو! تم اللہ کے سامنے اپنے گناہوں سے سچی توبہ کرو، کیوں کہ جو بندہ بھی



گناہوں سے توبہ کرکے اللہ کے سامنے حاضر ہوگا تو اس کا اللہ پر یہ حق ہوگا کہ اللہ اس کے سارے گناہ معاف کردے، لیکن اس توبہ سے قرض معاف نہیں ہوگا۔ وہ تو ادا ہی کرنا ہوگا، کیوں کہ بندہ اپنے قرضے کے بدلے میں گروی رکھ دیا جائے گا۔ تم میں سے جس نے اپنے بھائی کو چھوڑا ہوا ہے اسے چاہیے کہ وہ خود جاکر اپنے بھائی سے ملاقات کرے اور اس سے مصافحہ کرے۔ کسی مسلمان بھائی کو تین دن سے زیادہ نہیں چھوڑنا چاہیے، کیوں کہ یہ بہت بڑا گناہ ہے۔[1]

## مؤمن کے دل کی مثال چڑیا جیسی ہے

حضرت ابوعبیدہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ نے فرمایا:

مؤمن کے دل کی مثال چڑیا جیسی ہے جو ہر دن نامعلوم کتنی مرتبہ اِدھر اُدھر پلٹتا رہتا ہے (اس لئے آدمی مشورہ کے تابع ہوکر چلے)۔[2]

## آپ کی وصیت

حضرت سعید بن مسیب رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کہتے ہیں: جب حضرت ابوعبیدہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ اردن میں طاعون میں مبتلا ہوئے تو جتنے مسلمان وہاں تھے ان کو بلا کر فرمایا:

"إِنِّيْ مُوْصِيكُمْ بِوَصِيَّةٍ إِنْ قَبِلْتُمُوْهَا لَنْ تَزَالُوْا بِخَيْرٍ: أَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ، وَصُوْمُوْا شَهْرَ رَمَضَانَ، وَتَصَدَّقُوْا، وَحُجُّوْا، وَاعْتَمِرُوْا، وَتَوَاصَوْا، وَنَصَحُوْا لِأُمَرَائِكُمْ وَلَا تَغُشُّوْهُمْ وَلَاتُلْهِكُمُ الدُّنْيَا فَإِنَّ امْرَأً لَوْ عُمِّرَ أَلْفَ حَوْلٍ مَاكَانَ لَهٗ بُدٌّ مِنْ أَنْ يَّصِيْرَ إِلٰى مَصْرَعِيْ هٰذَا الَّذِيْ تَرَوْنَ إِنَّ

[1] کذافی منتخب الکنز: ۷٤/٥، بحوالہ حیاۃ الصحابۃ (اردو) حضرت ابوعبیدہ کی نصیحتیں: ۷۹۲/۳

[2] أخرجه أبونعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١٤٧/١، رقم: ٣٢٨

اللّٰہَ تَعَالٰی کَتَبَ الْمَوْتَ عَلٰی بَنِي آدَمَ فَهُمْ مَيِّتُوْنَ"

ترجمہ: "میں تمہیں ایک وصیت کر رہا ہوں اگر تم نے اسے مان لیا تو ہمیشہ خیر پر رہو گے اور وہ یہ ہے کہ نماز قائم کرو، ماہ رمضان کے روزے رکھو، زکوٰۃ ادا کرو، حج و عمرہ کرو، آپس میں ایک دوسرے کو (نیکی کی) تاکید کرتے رہو، اور اپنے امیروں کے ساتھ خیر خواہی کرو، اور ان کو دھوکہ مت دو، اور دنیا تمہیں (آخرت سے) غافل نہ کرنے پائے کیوں کہ اگر انسان کی عمر ہزار سال بھی ہو جائے تو بھی اسے (ایک نہ ایک دن) اس ٹھکانے یعنی موت کی طرف آنا پڑے گا۔ جسے تم دیکھ رہے ہو۔ اللہ تعالیٰ نے تمام بنی آدم کے لئے مرنا طے کر دیا ہے۔ لہٰذا وہ سب ضرور مریں گے۔

"فَأَكْيَسُهُمْ أَطْوَعُهُمْ لِرَبِّهٖ ...... وَأَعْمَلُهُمْ لِيَوْمِ مَعَادِهٖ ...... وَالسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ يَا مُعَاذَ ابْنَ جَبَلٍ صَلِّ بِالنَّاسِ"

ترجمہ: "اور بنی آدم میں سب سے زیادہ سمجھ دار وہ ہے جو اپنے رب کی سب سے زیادہ اطاعت کرے اور اپنی آخرت کے لئے سب سے زیادہ عمل کرے۔ والسلام علیک ورحمۃ اللہ! معاذ بن جبل! آپ لوگوں کو (میری جگہ) نماز پڑھاؤ۔"

اس کے بعد حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا انتقال ہو گیا۔ پھر حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے لوگوں میں کھڑے ہو کر یہ بیان کیا:

"اے لوگو! تم اللہ کے آگے اپنے گناہوں سے توبہ کرو، کیوں کہ جو بندہ بھی اپنے گناہوں سے توبہ کر کے (قیامت کے دن) اللہ سے ملے گا تو اللہ کے ذمہ اس کا حق ہوگا کہ اللہ اس کی مغفرت فرما دیں اور جس کے



ذمہ قرضہ ہے اسے چاہیے کہ وہ اپنا قرضہ ادا کرے، کیوں کہ بندہ اپنے قرضہ کی وجہ سے بندھا رہے گا۔ (جب تک اسے ادا نہیں کرے گا اللہ کے ہاں اسے چھوٹ نہیں ملے گی) اور جس کسی نے اپنے (مسلمان) بھائی سے قطع تعلق کر رکھا ہوا سے چاہیے کہ وہ اس سے مل کر صلح کر لے۔

اے مسلمانو! تمہیں ایک ایسے آدمی کی موت کا صدمہ پہنچا ہے جس کے بارے میں مجھے یقین ہے کہ ان سے زیادہ نیک دل، ان سے زیادہ شر و فساد سے دور رہنے والا، ان سے زیادہ عوام سے محبت کرنے والا اور ان سے زیادہ خیر خواہی کرنے والا میں نے کوئی نہیں دیکھا، لہٰذا ان کے لئے نزولِ رحمت کی دعا کرو اور ان کی نماز جنازہ میں شرکت کرو۔"[1]

## مذاکرہ

سوال ①: حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا نام کیا تھا؟

سوال ②: آپ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا لقب عطا فرمایا تھا؟

سوال ③: آپ نے مؤمن کے دل کی کیا مثال دی ہے؟

سوال ④: آپ کی شہادت کہاں ہوئی؟



[1] أخرجه الحاكم في المستدرك، كتاب معرفة الصحابة: ۳/۳۲۰، رقم: ۵۲۱۴

# حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا مجوسی نام ''مابہ'' تھا۔ اسلام قبول کرنے کے بعد سلمان رکھا۔ آپ کے والد ابوذخشان آپ سے بہت محبت کرتا تھا۔ اس لئے لڑکیوں کی طرح آپ کو گھر کی چار دیواری سے نکلنے نہیں دیتا تھا، لیکن آپ کے دل میں حق کی حرارت جاگی اور اس کی تلاش میں نکل پڑے، پہلے گرجا تشریف لے گئے، مگر یہ پادری بڑا بداخلاق تھا، اس کے انتقال کے بعد دوسرا پادری اس گرجا گھر کا متولی بنا وہ اچھا تھا۔ وہ آپ سے بہت پیار کرتا تھا، مرتے وقت اس نے آپ کو موصل کا پتہ دیا۔ وہاں سے نصیبین پھر نصیبین سے عموریہ پہنچے۔

وہاں غلام بنے اور دوسروں کے ہاتھ فروخت ہوئے۔ پھر آپ کا یہودی آقا آپ کو مدینہ لے آیا۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم مکہ مکرمہ سے مدینہ طیبہ پہنچے تو فوراً خدمت میں حاضر ہوئے اور اسلام قبول کرلیا۔ غلامی کے سبب غزوۂ بدر اور احد میں شریک نہ ہوسکے۔ آزادی حاصل کرنے کے بعد دوسرے تمام غزوات میں شریک رہے۔ آپ کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یہ اہلِ بیت میں سے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت میں ''مدائن'' کے گورنر بھی مقرر ہوئے۔

حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت میں وفات پائی۔

## آپ کا زہد

حضرت عطیہ بن عامر رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میں نے ایک مرتبہ حضرت



سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھا کہ وہ کھانا کھا رہے تھے، ان سے مزید کھانے کا اصرار کیا گیا تو انہوں نے فرمایا: میرے لئے یہی کافی ہے، میرے لئے یہی کافی ہے، کیوں کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ دنیا میں پیٹ بھر کر کھانے والے قیامت کے دن زیادہ بھوکے ہوں گے۔ اے سلمان! دنیا مومن کے لئے جیل خانہ ہے اور کافر کے لئے جنت (کہ مومن اللہ تعالیٰ کے احکام کا خود کو پابند کر کے چلتا ہے اور کافر اپنی مرضی پر چلتا ہے)۔[1]

حضرت حسن رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بیت المال سے پانچ ہزار وظیفہ ملتا تھا اور وہ تقریباً تیس ہزار مسلمانوں کے امیر تھے۔ ان کا ایک چغہ تھا جس کے کچھ حصے کو نیچے بچھا کر باقی کو اوپر اوڑھ لیا کرتے تھے اور اسی چغے کو پہن کر لوگوں میں بیان کیا کرتے تھے، جب انہیں وظیفہ ملتا تو اسے اسی وقت آگے خرچ کر دیا کرتے، اس میں سے اپنے پاس کچھ نہیں رکھتے تھے اور اپنے ہاتھ سے کھجور کے پتوں کی ٹوکریاں بناتے تھے اور اس کی کمائی سے گزارہ کرتے تھے۔[2]

حضرت اعمش رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میں نے لوگوں کو یہ قصہ بیان کرتے ہوئے سنا کہ حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ فرمایا: اے ابوعبداللہ! (یہ حضرت سلمان کی کنیت ہے) کیا میں تمہارے لئے ایک کمرہ نہ بنادوں؟

حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ بات بری لگی۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا:

ذرا ٹھہرو تو سہی سن تو لو میں تمہارے لئے کیسا کمرہ بنانا چاہتا ہوں؟ میں

---

[1] اخرجه ابو نعیم فی الحلیة، ذکر الصحابة من المهاجرین: ۲۵۶/۱، رقم: ٦٢٦

[2] اخرجه ابو نعیم فی الحلیة، ذکر الصحابة من المهاجرین: ۲۵۵/۱، رقم: ٦٢٣

تمہارے لئے ایسا کمرہ بنانا چاہتا ہوں کہ جب تم اس میں لیٹو تو تمہارا سر چھت کو لگے۔ حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تم تو میرے دل میں رہتے ہو یعنی اب تم نے میرے دل کی بات کہی ہے۔[1]

## مہمان کا اکرام کرنا

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آئے، حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے تھے۔ حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھ کر انہوں نے وہ تکیہ حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے لئے رکھ دیا۔ حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے سچ فرمایا: حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: اے ابوعبداللہ! اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا وہ فرمان ذرا ہمیں بھی سنائیں؟

حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

ایک مرتبہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، آپ ایک تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے تھے، آپ نے وہ تکیہ میرے لئے رکھ دیا۔ پھر مجھ سے فرمایا: اے سلمان! جو مسلمان اپنے مسلمان بھائی کے پاس جاتا ہے اور وہ میزبان اس کے اکرام کے لئے تکیہ رکھ دیتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت ضرور فرمائیں گے۔[2]

**فائدہ:** مہمان کی عزت اور مناسب خاطر داری ایمان کے شعبوں میں سے ایک اہم شعبہ ہے جس کی اسلام میں بہت تاکید کی گئی ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"مَنْ كَانَ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ فَلْيُكْرِمْ ضَيْفَهُ"

[1] اخرجه ابونعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٦٠، رقم: ٦٣٩
[2] أخرجه الحاكم، فى المستدرك، كتاب معرفة الصحابة: ٤/٢٦، رقم: ٦٦٢١



**ترجمہ:** "جو شخص اللہ اور یومِ آخرت پر ایمان رکھتا ہے وہ اپنے مہمان کا اکرام کرے۔"[1]

مہمان کے اکرام کا مطلب یہ ہے کہ خندہ پیشانی سے اس کا خیر مقدم کیا جائے۔ اس کو اچھی جگہ بٹھایا جائے، اس کے لئے تکیہ رکھا جائے، اگر کھانے کا وقت ہو تو بقدر استطاعت کھانے سے اس کی تواضع کی جائے۔ بل کہ ایک حدیث کی رو سے یہ بھی مہمان کا حق ہے کہ اگر استطاعت ہو تو پہلے دن اس کے لئے کوئی خصوصی کھانا تیار کیا جائے جس کو حدیث میں "جائزہ" کے لفظ سے تعبیر کیا گیا ہے۔[2]

البتہ ان تمام باتوں میں محض رسمیات، نام و نمود اور تکلفات سے پرہیز کرنا چاہیے۔ مہمان کے اکرام کا سب سے اول مطلب یہ ہے کہ اس کو آرام پہنچانے کی فکر کی جائے، لہٰذا اگر اسے کھانے سے تکلیف ہو تو محض رسم کی خاطر کھانے پر اصرار کرنا اکرام کے خلاف ہے۔ ایسی صورت میں اس کا اکرام یہی ہے کہ اس کے آرام اور منشاء کو مدنظر رکھا جائے۔

دوسری طرف مہمان کے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ وہ میزبان پر ناواجبی بوجھ نہ ڈالے اور اتنی دیر اس کے پاس نہ ٹھہرے جس سے اس پر بار ہونے لگے۔ صحیح مسلم کی ایک حدیث میں اس کی صریح ممانعت آئی ہے۔[3]

## آپ کی نصیحتیں

### مجھے تین آدمیوں پر ہنسی اور تین چیزوں پر رونا آتا ہے

حضرت جعفر بن برقان رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: ہمیں یہ بات پہنچی کہ

[1] كتاب الايمان، باب الحث على اكرام الجار والضيف، رقم: ٤٧
[2] مسلم، كتاب اللقطة، باب الضيافة، ونحوها، رقم: ٤٨
[3] مسلم، كتاب اللقطة، باب الضيافة ونحوها، رقم: ٤٨

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرمایا کرتے تھے:

"أَضْحَكَنِي ثَلَاثٌ وَأَبْكَانِي ثَلَاثٌ"

"مجھے تین آدمیوں پر ہنسی آتی ہے اور تین چیزوں سے رونا آتا ہے۔"

"ضَحِكْتُ مِنْ مُّؤَمِّلِ الدُّنْيَا وَالْمَوْتُ يَطْلُبُهُ"

"ایک تو اس آدمی پر ہنسی آتی ہے جو دنیا کی امیدیں لگا رہا ہے، حالاں کہ موت اسے تلاش کر رہی ہے۔"

"وَغَافِلٍ لَّا يُغْفَلُ عَنْهُ"

"دوسرے اس آدمی پر جو غفلت میں پڑا ہوا ہے اور اس سے غفلت نہیں برتی جا رہی یعنی فرشتے اس کا ہر برا عمل لکھ رہے ہیں اور اسے ہر عمل کا بدلہ ملے گا۔"

"وَضَاحِكٍ مِّلْأَفِيْهِ لَا يَدْرِيْ أَمُسْخِطٌ رَبَّهُ أَمْ مُرْضِيْهِ"

"تیسرے منہ بھر کر ہنسنے والے پر جسے معلوم نہیں ہے کہ اس نے اپنے رب کو خوش کر رکھا ہے یا ناراض۔"

"وَأَبْكَانِي ثَلَاثٌ فِرَاقُ الْأَحِبَّةِ مُحَمَّدٍ وَّحِزْبِهٖ"

"اور مجھے تین چیزوں سے رونا آتا ہے: پہلی چیز محبوب دوستوں یعنی حضرت محمد ﷺ اور ان کی جماعت کی جدائی۔"

"وَهَوْلُ الْمُطَّلَعِ عِنْدَ غَمَرَاتِ الْمَوْتِ"

"دوسری موت کی سختی کے وقت آخرت کے نظر آنے والے مناظر کی ہولناکی۔"

"وَالْوُقُوْفُ بَيْنَ يَدَيْ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ حِيْنَ لَا أَدْرِيْ إِلَى النَّارِ انْصِرَافِيْ أَمْ إِلَى الْجَنَّةِ"

"تیسری اللہ رب العالمین کے سامنے کھڑا ہونا جب کہ مجھے یہ معلوم



نہیں ہوگا کہ میں جہنم میں جاؤں گا یا جنت میں۔"[1]

## ایمان کی بنیاد حیا ہے

حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

جب اللہ تعالیٰ کسی بندے کے ساتھ برائی اور ہلاکت کا ارادہ فرماتے ہیں تو اس سے حیا نکال لیتے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ تم دیکھو گے کہ لوگ بھی اس سے بغض رکھتے ہیں اور وہ بھی لوگوں سے بغض رکھتا ہے۔ جب وہ ایسا ہوجاتا ہے تو پھر اس سے رحم کرنے اور ترس کھانے کی صفت نکال دی جاتی ہے جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ تم دیکھو گے کہ وہ بد اخلاق، اکھڑ طبیعت اور سخت دل ہوگیا ہے۔ جب وہ ایسا ہوجاتا ہے تو پھر اس سے امانت داری کی صفت چھین لی جاتی ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ تم دیکھو گے وہ لوگوں سے خیانت کرتا ہے اور لوگ بھی اس سے خیانت کرتے ہیں۔ جب وہ ایسا ہوجاتا ہے تو پھر اسلام کا پٹہ اس کی گردن سے اتار لیا جاتا ہے اور پھر اللہ اور اس کی مخلوق بھی اس پر لعنت کرتی ہے اور وہ بھی دوسروں پر لعنت کرتا ہے۔[2]

## مؤمن کی مثال ایسے بیمار جیسی ہے جس کے ساتھ معالج بھی ہے

حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

اس دنیا میں مؤمن کی مثال اس بیمار جیسی ہے جس کا طبیب اور معالج اس کے ساتھ ہو جو اس کی بیماری اور اس کے علاج دونوں کو جانتا ہو۔

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٦٦، رقم: ٦٦٣

[2] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢٦٢، رقم: ٦٤٨

جب اس کا دل کسی ایسی چیز کو چاہتا ہے جس میں اس کی صحت کا نقصان ہو تو وہ معالج اسے اس سے منع کر دیتا ہے اور کہہ دیتا ہے اس کے قریب بھی نہ جاؤ، کیوں کہ اگر تم نے اسے کھایا تو یہ تمہیں ہلاک کر دے گی۔ اسی طرح وہ معالج اسے نقصان دہ چیزوں سے روکتا رہتا ہے، یہاں تک کہ وہ بالکل تندرست ہو جاتا ہے اور اس کی بیماری ختم ہو جاتی ہے۔

اسی طرح مؤمن کا دل بہت سی ایسی دنیاوی چیزوں کو چاہتا رہتا ہے جو دوسروں کو اس سے زیادہ دی گئی ہیں، لیکن اللہ تعالیٰ موت تک اسے ان سے منع کرتے رہتے ہیں اور ان چیزوں کو اس سے دور کرتے رہتے ہیں اور مرنے کے بعد اسے جنت میں داخل کر دیتے ہیں۔[1]

## زمین کسی کو پاک نہیں بناتی، انسان اپنے عمل سے پاک بنتا ہے

حضرت یحییٰ بن سعید رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ (دمشق میں رہتے تھے انہوں) نے حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خط میں لکھا کہ آپ (دمشق کی) پاک سرزمین میں تشریف لے آئیں۔ حضرت سلمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے انہیں جواب میں لکھا:

زمین کسی کو پاک نہیں بناتی۔ انسان تو اپنے عمل سے پاک اور مقدس بنتا ہے اور مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ آپ کو وہاں طبیب (یعنی قاضی) بنا دیا گیا ہے۔ اگر آپ کے ذریعے بیماروں کو صحت مل رہی ہے یعنی آپ عدل وانصاف والے فیصلے کر رہے ہیں پھر تو بہت اچھی بات ہے شاباش ہو آپ کو۔

اور اگر آپ کو طب نہیں آتی اور زبردستی حکیم وطبیب بنے ہوئے ہیں تو پھر آپ

[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲٦٥، رقم: ٦٦٢



کسی انسان کو (غلط فیصلہ کر کے) مار ڈالنے سے بچیں، ورنہ آپ کو جہنم میں جانا ہوگا، چناں چہ حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب بھی دو آدمیوں میں فیصلہ کرتے اور وہ دونوں پشت پھیر کر جانے لگتے تو انہیں دیکھ کر فرماتے:

اللہ کی قسم! میں تو اناڑی حکیم ہوں۔ تم دونوں میرے پاس آ کر اپنا سارا قصہ دوبارہ سناؤ (یعنی بار بار تحقیق کر کے فیصلہ کرتے)۔[1]

### مذاکرہ

سؤال ①: حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مجوسی نام کیا تھا؟

سؤال ②: آپ کے اسلام لانے کا واقعہ بیان کیجیے۔

سؤال ③: آپ کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا ارشاد فرمایا؟

سؤال ④: آپ نے مؤمن کی کیا مثال دی ہے؟



[1] أخرجه أبو نعيم في الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ۱/۲٦۳، رقم: ٦٥٢

# حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ

## تعارف

آپ کا نام جندب، ابوذر کنیت اور مسیح الاسلام لقب تھا۔

قبیلۂ غفار سے آپ کا تعلق ہے۔ اس وجہ سے غفاری کہلاتے ہیں۔ آپ پانچویں نمبر کے مسلمان ہیں۔ نہایت قلندر مزاج کے آدمی تھے۔ زہد پیشہ، تارک الدنیا اور فقیر طبیعت کے مالک تھے۔ اسی لئے آپ کو حضور ﷺ نے مسیح الامت کا لقب دیا۔ غزوۂ تبوک کے موقعے پر قافلے سے بچھڑ گئے، صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے دور سے آتا ہوا دیکھ کر حضور ﷺ سے عرض کیا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: خدا ابوذر پر رحم کرے، وہ تنہا چلتے ہیں تنہا رہیں گے اور قیامت کے دن تنہا اٹھیں گے۔ آپ ﷺ کی پیشن گوئیاں سچی ثابت ہوئیں۔

حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت میں ربذہ کے ویرانے میں قیام پذیر ہوئے۔ ۳۱ھ میں (ان کی اہلیہ محترمہ کے علاوہ گھر میں تیسرا کوئی نہ تھا۔ اولاد ایک ایک کرکے وفات پا چکی تھی)۔ آپ نے رحلت فرمائی۔ ایک قافلے کا وہاں سے گزر ہوا تو انہوں نے کفنایا اور نماز جنازہ پڑھ کر دفن کیا۔

## آپ کا زہد

حضرت عبداللہ بن خراش رحمہ اللہ تعالیٰ کہتے ہیں: میں نے حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو رَبذہ بستی میں دیکھا کہ وہ اپنے ایک کالے چھپر کے نیچے بیٹھے ہوئے ہیں اور اسی چھپر کے نیچے ان کی کالی عورت بیٹھی ہوئی ہے اور وہ بوری کے



ایک ٹکڑے پر بیٹھے ہوئے ہیں، ان سے عرض کیا گیا کہ آپ کی اولاد زندہ نہیں رہتی۔ انہوں نے فرمایا، اللہ کا شکر ہے کہ وہ انہیں اس فانی گھر میں لے لیتا ہے اور ہمیشہ باقی رہنے والے گھر میں بوقتِ ضرورت ہمیں واپس کر دے گا اور وہ بچے وہاں کام آئیں گے۔

پھر ساتھیوں نے عرض کیا: آپ اس عورت کے علاوہ کوئی اور (خوب صورت) عورت لے لیتے تو اچھا تھا۔

فرمایا: میں اسی عورت سے شادی کروں جس سے مجھ میں تواضع پیدا ہو، یہ مجھے اس سے زیادہ محبوب ہے کہ میں ایسی عورت سے شادی کروں جس سے مجھ میں بڑائی پیدا ہو۔

پھر ساتھیوں نے کہا: آپ اس سے زیادہ نرم بستر لے لیتے۔

فرمایا اے اللہ! مغفرت فرما اور جو تو نے دیا ہے اس میں سے جتنا جی چاہے لے لے۔[1]

حضرت ابراہیم تیمی رحمہ اللہ تعالیٰ کے والد محترم کہتے ہیں: حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے کسی نے کہا: جیسے فلاں فلاں آدمیوں نے جائیداد بنائی ہے آپ بھی اس طرح جائیداد کیوں نہیں بنا لیتے؟

فرمایا میں امیر بن کر کیا کروں گا؟ مجھے تو روزانہ پانی یا دودھ کا ایک گھونٹ اور ہر ہفتہ گندم ایک قفیز (ایک پیمانہ کا نام ہے جس کی مقدار ہر علاقے میں مختلف ہوتی ہے مصر میں قفیز سولہ کلوگرام کا ہوتا ہے) کافی ہے۔[2]

ایک روایت میں ہے کہ حضرت ابوذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: میری روزی حضور ﷺ کے زمانے میں ایک صاع تھی۔ میں مرتے دم تک اس سے زیادہ

[1] اخرجه ابونعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢١٤، رقم: ٥٢٤

[2] اخرجه ابونعيم فى الحلية، ذكر الصحابة من المهاجرين: ١/٢١٦، رقم: ٥٢٩

